جنوری 2011
جلد 38 شمارہ 9
قیمت 40 روپے


MEMBER APNS CPNE

زرِ سالانہ بذریعہ رجسٹری

| | |
|---|---|
| پاکستان (سالانہ) | 500 روپے |
| ایشیا، افریقہ، یورپ | 4000 روپے |
| امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا | 5000 روپے |


خط و کتابت کا پتہ: ماہنامہ شعاع، 37 - اردو بازار، کراچی۔

پبلشر آذر ریاض نے ابن حسن پرنٹنگ پریس سے چھپوا کر شائع کیا۔ مقام اشاعت: بی 91، بلاک W، نارتھ ناظم آباد، کراچی
Phone: 32721777, 32726617, 021-32022494 Fax: 92-21-32766872
Email: khawateendigest@hotmail.com , info@khawateendigest.com

خواتین ڈائجسٹ کا جنوری کا شمارہ آپ کے ہاتھوں میں ہے۔

ہر آن متحرک وقت کے تند و تیز دھارے میں بہتا ایک اور سال لاکھوں سال پر پھیلی انسانی تاریخ کا حصہ بن گیا۔ دنیا کچھ اور آگے بڑھ گئی، انسان نے ترقی کی کچھ اور منازل طے کر لیں۔

نئے سال کا سورج طلوع ہو رہا ہے۔

قارئین کو نیا سال مبارک۔

سال گزشتہ وطن عزیز کے لیے کوئی خوشگوار تبدیلی نہ لا سکا۔ امن، انصاف، خوشحالی اور تحفظ کو ترسے عوام اس سال بھی اچھے دنوں کی راہ دیکھتے رہے۔ پھر سیلاب کے تند و تیز ریلے نے لوگوں کے سر سے چھت اور قدموں تلے سے زمین بھی چھین لی۔ مہنگائی اور بے روزگاری سے پریشان لوگوں کو آسائشیں تو کیا میسر آتیں، زندگی کی بقا بھی مسئلہ بن گئی۔

اب بھی حالات کہیں سے سازگار نظر نہیں آتے لیکن امید کی کرنیں تسلی بخشتی ہیں کہ وہ روشن صبحیں ضرور طلوع ہوں گی جو اندھیروں کو شکست دے دیں گی۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ نیا سال آپ کے لیے، ہمارے لیے، ہمارے ملک کے لیے کامیابیوں، کامرانیوں کا سال ہو اور ہم سب کے لیے خیر اور سلامتی لے کر آئے۔ آمین۔

## انشاء جی کی برسی،

ہر چاند کی اپنی چمک تھی، ہر چہرے کا اپنا روپ۔ لیکن ایسا روشن روشن، ہنستا، ماتم کرتا چاند۔ انشاء جی کے ایک چہرے میں کئی انشاء جی آج بھی ہمارے دلوں میں بستے ہیں۔ انشاء جی کی تحریروں میں ظرافت کا ایک منفرد انداز ہے۔ ان کی شخصیت کثیر الجہت تھی۔ مزاح نگار، جس پہلو سے بھی دیکھیں تابندہ اور روشن نظر آتے ہیں۔

اپنی شاعری میں وہ ایسی فضا کی تشکیل کرتے ہیں جہاں مجبوری ہے، دکھ ہے، درد ہے۔ ان کی نظموں میں انسانیت کا کرب نمایاں ہے۔ جس آفاقی اور انسانی مسائل کو موضوع بنایا وہ آج کے دور کی آواز نظر آتے ہیں۔ دوسری طرف مزاح اور کالم نگاری ہے جو منفرد اور خداداد ہے جہاں فطری زندگی نظر آتی ہے۔ آگہی اور سیاسی شعور ہے لیکن طنز کی تلخی نہیں۔ وہ بڑے لطیف انداز میں بڑی سادگی کے ساتھ ان حقائق کو زیر قلم لاتے ہیں لیکن اسے مزاج پر حاوی نہیں ہونے دیتے۔ بلاشبہ ان کے کالموں میں ان کے عہد کی تاریخ نظر آتی ہے۔ ان کے سفرنامے آج بھی شوق سے پڑھے جاتے ہیں۔

11 جنوری کو انشاء جی اس جہاں سے رخصت ہوئے تھے۔ ان کی برسی کے موقع پر قارئین سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے۔

## اس شمارے میں،

- امرت اور پیالہ۔ راحت جبیں کا مکمل ناول،
- روشنی سی چار سو ہے۔ نایاب جیلانی کا مکمل ناول،
- بشریٰ سعید اور نفیسہ سعید کے ناولٹ،
- رفعت ناہید سجاد اور رخسانہ نگار عدنان کے ناول،
- عفت سحر طاہر، فیضہ عامر، ام ثمامہ، ام مریم اور صبا اسلام کے افسانے،
- منتظر حسین تارڑ سے آمنہ مفتی کی ملاقات،
- کیا یہ ہو سکتا ہے؟۔ معروف شخصیات سے سروے،
- باتیں کتابوں کی۔ نئی کتابوں پر تبصرہ،
- کرن کرن روشنی۔ احادیث نبوی کا سلسلہ،
- قارئین سے سروے، نفسیاتی ازدواجی الجھنیں اور دیگر دلچسپ سلسلے شامل ہیں۔

خواتین ڈائجسٹ کے بارے میں آپ کی رائے جاننے کے لیے آپ کے خطوط اور ای میلز کے منتظر رہیں گے۔





قرآن پاک زندگی گزارنے کے لیے ایک لائحہ عمل ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی قرآن پاک کی عملی تشریح ہے۔ قرآن اور حدیث دین اسلام کی بنیاد ہیں اور یہ دونوں ایک دوسرے کے لیے لازم و ملزوم کی حیثیت رکھتے ہیں۔ قرآن مجید دین کا اصل ہے اور حدیث شریف اس کی تشریح ہے۔

پوری امت مسلمہ اس پر متفق ہے کہ حدیث کے بغیر اسلامی زندگی نامکمل اور ادھوری ہے۔ اس لیے ان دونوں کو دین میں حجت اور دلیل قرار دیا گیا۔ اسلام اور قرآن کو سمجھنے کے لیے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کا مطالعہ کرنا اور ان کو سمجھنا بہت ضروری ہے۔

کتب احادیث میں صحاح ستہ یعنی صحیح بخاری، صحیح مسلم، سنن ابوداؤد، سنن نسائی، جامع ترمذی اور موطا مالک کو جو مقام حاصل ہے، وہ کسی سے مخفی نہیں۔

ہم جو احادیث شائع کر رہے ہیں، وہ ہم نے ان ہی چھ مستند کتابوں سے لی ہیں۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کے علاوہ ہم اس سلسلے میں صحابہ کرام اور بزرگان دین کے سبق آموز واقعات بھی شائع کریں گے۔

# کرن کرن روشنی

ادارہ

کلمہ توحید کا اقرار کرنے والے کے جان و مال کی حفاظت

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"مجھے حکم دیا گیا ہے کہ لوگوں سے جنگ کروں حتیٰ کہ وہ لا الٰہ الا اللہ کا اقرار کر لیں۔ جب وہ یہ کلمہ پڑھ لیں تو انہوں نے اپنے خون اور مال مجھ سے محفوظ کر لیے، سوائے اس کے کہ اس (اقرار یعنی کلمے اور اسلام) کا کوئی حق ہو (تو پھر لوگوں کے جان و مال میں تصرف کرنا جائز ہو گا) اور (دل کے معاملات میں) ان کا حساب اللہ عزوجل کے ذمے ہے۔"

فوائد و مسائل: کلمہ توحید کا اقرار کرنے والے پر دنیا میں مسلمانوں کے احکام جاری ہوتے ہیں۔ اگر دل میں ایمان نہیں ہو گا تو اس کی سزا آخرت میں ملے گی۔ ○ خون اور مال محفوظ ہونے کا مطلب یہ ہے کہ ان سے جنگ کر کے انہیں قتل نہیں کیا جائے گا، نہ ان کے مالوں پر بطور غنیمت یا فے قبضہ کیا جائے گا۔ ○ جان میں حق کے ساتھ تصرف سے مراد اس سے سرزد ہونے والے جرم کی سزا دینا ہے، مثلاً" چوری کی صورت میں ہاتھ کاٹنا، پاک دامن پر بدکاری کا الزام لگانے پر کوڑے مارنا، قتل کی صورت میں قصاص کے طور پر قتل کرنا وغیرہ اور مال میں جائز تصرف، زکوٰۃ اور لازمی خرچ وصول کرنا، قتل عمد میں مقتول کے وارثوں کی رضامندی سے اور قتل خطا میں وارثوں کے مطالبے پر قاتل یا اس کے قبیلے سے دیت (خون بہا) وصول کرنا وغیرہ ○ اگر دنیا میں کسی وجہ سے گناہ کی سزا نہ ملے تو آخرت میں سزا ملے گی، البتہ کسی بڑے نیک کام کی وجہ سے معافی بھی مل سکتی ہے۔

حضرت اوس بن ابو اوس حذیفہ ثقفی رضی اللہ

عنہ سے روایت ہے "انھوں نے فرمایا" ہم لوگ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے تھے اور آپ ہمیں وعظ و نصیحت فرما رہے تھے کہ ایک آدمی آیا اور اس نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے چپکے چپکے بات کی۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"اسے لے جاؤ اور قتل کر دو۔"

جب وہ آدمی اٹھ کر چلا تو اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے بلایا اور فرمایا۔

"کیا تو گواہی دیتا ہے کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں؟"

اس نے کہا "جی ہاں۔"

آپ نے فرمایا۔ "جاؤ اسے آزاد کر دو۔ مجھے حکم دیا گیا ہے کہ لوگوں سے جنگ کروں حتیٰ کہ وہ لا الٰہ الا اللہ کا اقرار کر لیں۔ جب وہ ایسا کریں تو ان کی جانیں اور مال مجھ پر حرام ہیں۔"

فوائد و مسائل: نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے سرگوشی کرنے والے کی بات سے یہ سمجھا کہ یہ شخص دل سے مسلمان نہیں بعد میں اس کے ظاہری اسلام پر اعتماد کرتے ہوئے اسے چھوڑ دیا۔ امام سیوطی رحمۃ اللہ اس کی بات کہتے ہیں۔ "زیادہ صحیح توجیہ یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اجازت تھی کہ کسی سے اس کی دلی کیفیات کے مطابق سلوک کریں، چنانچہ اس کے مطابق عمل کرنے کا ارادہ فرمایا (کفر کی بنا پر قتل کرنا چاہا) پھر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ بات بہتر محسوس ہوئی کہ ظاہر پر عمل کیا جائے (اس کے ظاہری اسلام کی وجہ سے مسلمان والا سلوک کیا جائے) کیونکہ یہ قانون نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور امت سب کے لیے ہے، اس لیے آپ اس طرف مائل ہو گئے اور باطن (کی حقیقی کیفیت) کے مطابق عمل سے اجتناب فرمایا۔" ○ سنن نسائی کے اس باب میں حضرت اوس رضی اللہ عنہ سے اسی طرح کا ایک اور واقعہ بھی مروی ہے۔ حضرت اوس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں، میں قبیلہ ثقیف کے وفد میں شامل ہو کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا۔ میں خیمے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھا۔ میرے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے سوا خیمے کے سب افراد سو گئے۔ (اس تنہائی کے وقت)

ایک آدمی نے آ کر نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے چپکے سے بات کی۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ "جا اسے قتل کر دے۔" پھر فرمایا۔ "کیا وہ لا الٰہ الا اللہ کی اور میری رسالت کی گواہی نہیں دیتا؟" اس نے کہا۔ "گواہی دیتا ہے۔" رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ "اسے چھوڑ دے۔" پھر آپ نے فرمایا "مجھے حکم دیا گیا ہے کہ لوگوں سے جنگ کروں حتیٰ کہ وہ لا الٰہ الا اللہ کہیں۔ جب وہ اس کا اقرار کر لیں تو ان کے خون اور ان کے مال (مسلمانوں پر) حرام ہو گئے مگر اس کے حق کے ساتھ۔"

## مسلمان کو ہلاک کرنا

حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ سے ہے، انھوں نے فرمایا۔

"نافع بن ازرق اور اس کے ساتھی آئے" انھوں نے کہا "عمران! آپ ہلاک ہو گئے۔" انھوں نے فرمایا۔ "میں ہلاک نہیں ہوا۔" انھوں نے کہا "کیوں نہیں آپ ضرور تباہ ہو گئے ہیں۔"

ان لوگوں نے کہا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ "وقاتلوھم حتی لاتکون کلمہ توحید کا اقرار کرنے والے کو قتل کرنے کی ممانعت کا بیان فتنۃ ویکون الدین کلہ للہ" ان سے جنگ کرو حتیٰ کہ فتنہ باقی نہ رہے اور مکمل طور پر اللہ کا دین غالب ہو جائے۔"

انھوں نے فرمایا۔ "ہم نے ان (کفار) سے جنگ کی حتیٰ کہ انھیں ملک (عرب) سے نکال دیا اور اللہ کا دین مکمل طور پر غالب ہو گیا۔ اگر تم چاہو تو تمہیں ایک حدیث سناؤں جو میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی ہے؟" انھوں نے کہا۔ "آپ نے خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی ہے؟" فرمایا "ہاں" میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے



پاس موجود تھا (جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فرمایا) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مشرکین سے جنگ کرنے کے لیے مسلمانوں کا ایک لشکر روانہ فرمایا۔ جب ان (مسلمانوں) کا ان (مشرکوں) سے سامنا ہوا تو ان سے شدید جنگ ہوئی۔ آخر وہ لوگ مسلمانوں سے مغلوب ہو گئے۔ میرے رشتے داروں میں سے ایک آدمی نے ایک مشرک پر نیزے سے حملہ کیا۔ جب وہ اس کے سر پر پہنچ گیا تو (دشمن فوج کے) اس شخص نے کہا۔ "میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں۔ میں مسلمان ہوں۔" اس (صحابی) نے (اس کے کلمہ شہادت پر یقین نہ کرتے ہوئے) اسے نیزہ مار کر قتل کر دیا۔ پھر وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور کہا۔

"اللہ کے رسول! میں تباہ ہو گیا۔"

آپ نے ایک بار یا دو بار فرمایا "تو نے کیا کیا ہے؟"

اس نے جو کیا تھا بتا دیا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے فرمایا۔

"تو نے اس کا پیٹ کیوں نہ چیر لیا کہ تجھے معلوم ہو جاتا کہ اس کے دل میں کیا ہے؟"

اس نے کہا۔ "اللہ کے رسول! اگر میں اس کا پیٹ چیرتا تو کیا مجھے معلوم ہو جاتا کہ اس کلمہ توحید کا اقرار کرنے والے کو قتل کرنے کی ممانعت کا بیان کے دل میں کیا ہے؟"

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"پھر تو نے نہ تو اس کی زبان کے الفاظ کو قبول کیا نہ تو اس کے دل کی کیفیت سے واقف ہے۔"

راوی بیان کرتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خاموش ہو گئے (اس کا عذر قبول نہیں فرمایا۔) کچھ عرصہ بعد وہ فوت ہو گیا ہم نے اسے دفن کیا۔ صبح ہوئی تو وہ زمین کی سطح پر تھا۔ لوگوں نے کہا شاید کسی دشمن نے اسے قبر سے کھود نکالا ہے۔ پھر ہم نے اسے دفن کیا اور اپنے لڑکوں کو حکم دیا کہ اس کا پہرہ دیں۔ (اس کے باوجود) وہ (اس کی لاش) صبح کو (قبر سے باہر) زمین پر (پڑی) تھی۔ ہم نے کہا "شاید لڑکوں کو اونگھ آ گئی" (ان کی غفلت سے فائدہ اٹھا کر کسی نے میت نکال لی)

ہم نے اسے (پھر) دفن کیا اور خود پہرہ دیا۔ (اس کے باوجود) صبح کو اس کی لاش (قبر سے باہر) زمین پر تھی۔ چنانچہ ہم نے اسے کسی گھاٹی میں پھینک دیا۔ (اور دفن نہ کیا۔)

حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ سے (ایک) روایت (اس طرح) ہے "انھوں نے فرمایا" ہمیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک جنگی مہم پر روانہ فرمایا۔ ایک مسلمان نے ایک مشرک پر حملہ کیا اور آخر تک واقعہ بیان فرمایا۔ اس کے آخر میں یہ اضافہ ہے اسے زمین نے باہر نکال دیا۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو خبر دی گئی تو آپ نے فرمایا۔

"زمین اس کو بھی قبول کر لیتی ہے جو اس سے زیادہ برا ہوتا ہے لیکن اللہ نے تمہیں یہ دکھانا چاہا ہے کہ لا الٰہ الا اللہ کا احترام کتنا (عظیم اور اہمیت کا حامل) ہے۔"

فوائد و مسائل: ○ خوارج وغیرہ جیسے فرقے دین کو صحیح انداز سے نہ سمجھنے کی وجہ سے پیدا ہوئے۔ ○ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا فہم دین اور علم صحیح اور کامل تھا اس لیے اختلافی مسائل میں خاص طور پر عقائد میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے فہم کو اہمیت دینی چاہیے اور مسائل کو ان کے فرامین کی روشنی میں سمجھنا چاہیے۔ ○ خوارج نے مسلمان خلفاء کے خلاف بغاوت کی۔ یہ غلط قدم تھا اس سے فتنہ و فساد پیدا ہوا۔ ○ جو شخص مسلمان ہونے کا دعویٰ کرتا ہو اسے مسلمان سمجھنا چاہیے اور اس کے ساتھ مسلمانوں کا سا سلوک کرنا چاہیے۔ اگر اس سے کوئی ایسی چیز ظاہر ہو جس سے اس کا کافر ہونا ثابت ہو جائے تو اسے مرتد قرار دے کر سزا دی جا سکتی ہے لیکن محض شک و شبہ کی بنا پر کسی کو کافر قرار دینا بہت بڑی غلطی ہے۔ ○ اللہ تعالیٰ کسی غلطی کی سزا دنیا میں بھی دے دیتا ہے تاکہ دوسروں کو عبرت ہو۔

## مومن کی جان و مال کی حرمت کا بیان

حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حجۃ الوداع میں فرمایا۔

"سنو! سب سے زیادہ احترام والا دن تمہارا یہ دن ہے۔ سنو! سب سے زیادہ احترام والا مہینہ تمہارا یہ مہینہ ہے۔ سنو! سب سے زیادہ احترام والا شہر تمہارا یہ شہر ہے۔ سنو! تمہارے خون اور تمہارے مال تمہارے لیے (ایک دوسرے کے لیے) اسی طرح قابل احترام ہیں جس طرح تمہارے اس شہر میں اس مہینے میں یہ دن۔ سنو! کیا میں نے (اللہ کا حکم کما حقہ) پہنچا دیا ہے؟"

حاضرین نے کہا۔

"جی ہاں" آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ "یا اللہ! گواہ رہ۔"

فوائد و مسائل : ○ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ ارشاد 9 ذوالحجہ کو عرفات میں بھی فرمایا تھا اور 10 ذوالحجہ کو منیٰ میں جمرات کے قریب کھڑے ہو کر بھی۔ ○ اس شہر سے مراد مکہ مکرمہ ہے جو سب سے زیادہ عظمت والا شہر ہے۔ ○ مسلمان کی جان و مال قابل احترام ہونے کا مطلب یہ ہے کہ اسے قتل کرنا، زخمی کرنا، اس کا مال چھیننا اور دھوکے سے اس کا مال لے لینا بہت بڑے جرم ہیں۔

فائدہ : کسی کو ذلیل کرنا، اس کی غیبت کرنا، اس پر کسی قسم کا جھوٹا الزام لگانا اور اس کی غلطیوں کی تشہیر کرنا سب کبیرہ گناہ ہیں۔

حضرت فضالہ بن عبید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"مومن وہ ہے جس سے لوگوں کو اپنے مالوں اور اپنی جانوں کے بارے میں خطرہ نہ ہو اور مہاجر وہ ہے جو غلطیاں اور گناہ ترک کر دے۔"

فوائد و مسائل : ○ ایمان امن سے ہے اس لیے مومن کی شان یہ ہے کہ اس سے لوگوں کو امن ملے کسی قسم کا خوف و خطرہ نہ ہو۔ مومن بد دیانت نہیں ہوتا ورنہ کسی کے مال و جان کو نقصان پہنچاتا ہے۔ ○ "ہجرت" اللہ کی رضا کے لیے وطن چھوڑنے کو کہتے ہیں اس لیے جو شخص اللہ کے لیے وطن چھوڑ دیتا ہے اسے چاہیے کہ اسی اللہ کی رضا کے لیے گناہ بھی ترک کر دے تاکہ اللہ کے ہاں مہاجر والا بلند مقام حاصل کر سکے۔

## زبردستی مال چھیننے (لوٹنے) کی ممانعت کا بیان

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"جس نے سرعام (کسی کا مال وغیرہ) چھینا وہ ہم میں سے نہیں۔"

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"جب زانی زنا کر رہا ہوتا ہے تو وہ مومن نہیں ہوتا۔ جب شرابی شراب پی رہا ہوتا ہے تو وہ مومن نہیں ہوتا۔ جب چور چوری کر رہا ہوتا ہے تو وہ مومن نہیں ہوتا۔ جب ڈاکو ڈاکہ ڈال رہا ہوتا ہے، لوگ اس کی طرف نظریں اٹھا کر دیکھتے ہیں (کہ کتنا ظالم ہے، اسے اللہ کا خوف بالکل نہیں) تو وہ مومن نہیں ہوتا۔"

فوائد و مسائل : ○ کبیرہ گناہوں کا ارتکاب ایمان کے منافی ہے۔ ○ کبیرہ گناہوں سے آدمی مرتد نہیں ہوتا، تاہم ان کا ارتکاب یہ ظاہر کرتا ہے کہ اس کا ایمان انتہائی کمزور ہو چکا ہے۔ ○ ایمان کا مطلب یقین ہے۔ اگر کسی کو یقین ہو کہ اللہ تعالیٰ مجھے اس جرم کی سزا دے گا اور وہ سزا دنیا کی سزا سے بے انتہا زیادہ ہوگی تو اس یقین کی موجودگی میں وہ جرم کر ہی نہیں سکتا۔ گناہ اسی وقت ہوتا ہے جب انسان پر وقتی لذت اور دنیوی فائدے کا احساس اس طرح مسلط ہو جاتا ہے کہ وہ آخرت کو فراموش کر دیتا ہے۔ ○ کبیرہ گناہ سے جلد از جلد توبہ کرنا ضروری ہے ورنہ خطرہ ہے ایمان بالکل ہی سلب ہو جائے۔

حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"جو شخص لوٹ مار کرتا ہے وہ ہم میں سے نہیں۔"

حضرت ثعلبہ بن حکم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے انہوں نے فرمایا "دشمن کی کچھ بکریاں ہمارے ہاتھ لگیں، وہ ہم نے لوٹ لیں اور ہانڈیاں چڑھا دیں۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم ہانڈیوں کے پاس سے گزرے تو انہیں الٹ دینے کا حکم دیا، چنانچہ وہ الٹا دی گئیں۔ پھر آپ نے فرمایا۔ "لوٹ حلال نہیں۔"

فوائد و مسائل : ○ غنیمت کا مال تقسیم ہونے سے پہلے استعمال کرنا جائز نہیں۔ ○ کسی جرم کی مالی سزا دینا جائز ہے۔

## "لگ جاؤ" کا بیان

حضرت جریر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے حجۃ الوداع کے موقع پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"لوگوں کو خاموش کراؤ۔" (جب لوگ خاموش ہو گئے) تو آپ نے فرمایا۔

"میرے بعد دوبارہ کافر نہ بن جانا کہ ایک دوسرے کے گلے کاٹنے لگ جاؤ۔"

فوائد و مسائل : بزرگ شخصیت کی بات سننے کے لیے خاموشی اختیار کرنا اور بات کرنے والوں کو خاموش کرانا احترام کا تقاضا بھی ہے اور اس کی نصیحت سے مستفید ہونے کے لیے شرط بھی۔ ○ مسلمانوں کا آپس کے اختلافات افہام و تفہیم سے طے کرنے چاہئیں، اسلحے کے زور پر نہیں۔ ○ مسلمانوں کا باہمی اتفاق اللہ کا عظیم احسان ہے جیسے کہ ارشاد ہے۔

"تم پر اللہ کی جو نعمت ہوئی اسے یاد کرو جب تم ایک دوسرے کے دشمن تھے، پھر اللہ نے تمہارے دلوں میں محبت ڈال دی اور تم اس کے احسان سے بھائی (بھائی) بن گئے اور تم آگ کے گڑھے کے کنارے پر تھے، پھر اس نے تمہیں اس میں گرنے سے بچا لیا۔" (آل عمران-103) ○ مسلمانوں کو چاہیے کہ آپس میں محبت پیدا کرنے والی چیزوں کو اختیار کریں، مثلاً "ایک دوسرے کو سلام کرنا، نماز باجماعت میں ایک دوسرے سے مل کر کھڑے ہونا اور صفیں سیدھی رکھنا وغیرہ اور ایسے کاموں سے پرہیز کریں جو اختلاف اور دشمنی پیدا کرنے والے ہیں، مثلاً "کسی کی بے عزتی کرنا، ظلم، زیادتی، چغلی اور غیبت وغیرہ۔ ○ قتل و غارت بہت بڑا جرم ہے جو مسلمانوں کو زیب نہیں دیتا۔

حضرت صنابح بن اعسر احمسی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"سنو! بلاشبہ میں حوض پر تمہارا پیش رو ہوں گا اور بلاشبہ میں دوسری امتوں کے مقابلے میں تمہاری کثرت پر فخر کروں گا، لہٰذا میرے (فوت ہونے کے) بعد آپس میں لڑائی نہ کرنا۔"

فوائد و مسائل : ○ فرط کے معنی "پیش رو" یا "میر سامان" کے ہیں، یعنی وہ شخص جو قافلے سے پہلے منزل پر پہنچ کر ان کے پڑاؤ ڈالنے کے لیے مناسب جگہ متعین کرتا ہے اور ان کے لیے اور ان کے جانوروں کے لیے پانی وغیرہ کا بندوبست کرتا ہے۔ ○ قیامت کے دن میدان حشر میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم حوض کوثر سے اپنی امت کو پانی پلائیں گے۔ اس حوض میں جنت کی نہر "کوثر" سے پانی آئے گا۔ ○ امت کی تعداد کی کثرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے خوشی اور فخر کا باعث ہے، لہٰذا خاندانی منصوبہ بندی کے نام سے مسلمانوں کی آبادی محدود رکھنے کی کافرانہ سازش کو سمجھنا اور ان کے جال میں پھنسنے سے اپنے آپ کو دوسرے مسلمانوں کو بچانا فرض ہے۔ ○ اولاد کی تربیت اسلام کے دینی اور اخلاقی اصولوں کے مطابق کرنا ضروری ہے تاکہ وہ امت محمدیہ کے مفید افراد

☼



# رو میں ہے رخشِ عمر

ضمیر جعفری

ابن انشاء چل بسے۔ چاند نگر کی روشنی 'دوستوں سے روٹھ گئی اور اردو ادب کو ویران کر گئی۔ اردو نظم کا عظیم بنجارہ 'اپنی عمر کی پونجی لٹا کر کوچ کر گیا اور نثر میں شگفتگی کا سدا بہار آبشار تھم گیا۔ وہ جس کی باتوں میں گلوں کی خوشبو تھی۔ وہ جس کے لفظوں میں موتیے کی کلیاں کھل اٹھتی تھیں۔ افق کی دھند میں کھو گیا۔ وہ سورج جو صرف اسی کے قلم سے طلوع ہوتا تھا 'ایوانِ اردو میں پھر کبھی نہ چمکے گا۔ ابن انشاء کی موت سے اردو مزاح نگاری کی مانگ میں جلتا ہوا اسیندور بجھ گیا۔

اس قبیلے کا سردار رخصت ہو گیا۔ کل جب وہ ہم میں موجود تھا۔ ہم کتنے تونگر تھے۔ آج جب وہ ہم میں موجود نہیں ہم کتنے نادار ہو گئے ہیں۔ ابن انشاء ایک بے بہا قومی متاع تھے۔

ابن انشا کی وفات کا رنج سارے ملک میں وسیع پیمانے پر محسوس کیا گیا۔ اس کی موت سے ایک نئی روایت پیدا ہوئی اور وہ یہ کہ سربراہ حکومت 'چیف مارشل لا ایڈمنسٹریٹر جنرل محمد ضیاء الحق صاحب مرحوم کے گھر گئے تاکہ ان کی بیوہ اور دیگر رشتہ داروں سے



تعزیت کر سکیں اور مرحوم کے معصوم بچوں کو دیکھ سکیں 'ان کے ہمراہ زون سی کے مارشل لا ایڈمنسٹریٹر لیفٹیننٹ جنرل جہاں زیب ارباب کے علاوہ لیفٹیننٹ کرنل صدیق سالک بھی تھے۔ موخر الذکر کا وہاں جانا اس لیے بھی ضروری تھا کہ وہ ابن انشاء کا ذاتی دوست اور ایک ساتھی قلم کار ہے۔ اگرچہ وہاں وہ باوردی گئے مگر وہ کسی لباس اور کسی رنگ میں بھی وہاں جاتے ادبیہ کا رشتہ غالب ہی رہتا۔

میں نے انشا جی کی زندگی میں ان کے بارے میں اپنے تاثرات لکھنے کا بارہا ارادہ کیا۔ خود مرحوم سے بھی اپنی اس خواہش کا ذکر کرتا رہا۔ مگر اس کے قدموں کے لیے اس کی عظمت کے شایان شان موتی تراشنے کے واسطے میں 'فرصت کا سنگ میل ہی ڈھونڈتا رہا اور اس بار تیز رو نے منزل کو بھی جا لیا۔ آج اس کی یاد میں ایک سوگوار قلم سے 'یہ چند سطور لکھتے ہوئے میں خود کو اپنے سامنے جس قدر نادم و شرمسار محسوس کر رہا [illegible]

ابن انشاء نے اردو ادب و شعر کو انسانی ذہن و زندگی کو جو کچھ دیا ہے 'اس کے چرچے مدتوں رہیں گے۔ یہ روشنی تاریخ کی امانت 'تہذیب کا جھومر بن چکی ہے۔ میں تو اس وقت اپنے سامنے اس کا چہرہ دیکھ رہا ہوں۔ میں تو اس کی باتیں سن رہا ہوں۔ ہنستا ہوا چہرہ۔ مسکراتی ہوئی باتیں 'اس کی یاد 'اس کی باتوں سے تاب دار ساعتوں کے بے شمار موتی 'اس وقت ذہن میں چمک رہے ہیں۔ میں اس تحریر میں مرحوم سے صرف اپنی آخری ملاقات کا ذکر کروں گا۔

گزشتہ برس ستمبر اور اکتوبر کے مہینوں میں مجھے انگلستان کی سیاحت کا موقع ملا تو میں نے لندن میں اپنے ڈیرے پر اترتے ہی انشا جی کے گھر فون کیا۔ سہ پہر کا وقت تھا۔ وہ سو رہے تھے۔ مجھے ان کی علالت کا علم تھا۔ میں نے ان کو جگانا مناسب نہ سمجھا۔ اپنی آمد کی رپورٹ لکھوا دی۔ رات کو گھوم پھر کر گھر واپس آیا تو معلوم ہوا کہ انشا جی کئی مرتبہ ٹیلی فون کر چکے ہیں۔ باتوں میں وہی شگفتگی 'لہجے میں وہی کھنک تھی۔ کہنے لگے۔

"ارے آپ تو واقعی ہیں 'آپ کا فون میرے بھتیجے نے سنا تھا۔ آپ کا نام سنا تو یقین نہ آیا کہ واقعی آپ ہوں گے۔ جو شخص تیس برس میں راولپنڈی سے نہیں نکلا وہ آخری عمر میں خاک مسلمان ہو گا۔ میں سمجھا سید سعید جعفری ہوں گے کہ وہ بھی اپنے مخدوم ہیں۔ بہر حال خوش آمدید 'قدم اگر مبہم نہ شود..... بھتیجی 'آپ بوریا بستر اٹھا کر یہیں اٹھ آئیے۔ گھر میں بھی گنجائش ہے۔ دل میں اس سے زیادہ گنجائش ہے۔"

ملاقات اگلے روز ہوئی 'طے ہوا تھا کہ میں سفارت خانے پہنچ جاؤں۔ سفارت خانے پہنچا تو استقبالیہ میں (اردو کی نامور شاعرہ) محترمہ سحاب قزلباش مل گئیں۔ ان کو سفارت خانے کے اندر کی سب خبر تھی۔ انشا جی تو دفتر نہیں آئے تھے البتہ ان کے پرسنل سیکریٹری [illegible] منتظر تھے۔ جو ہمیں موٹر میں بٹھا کر انشا جی کے گھر لے گئے۔

انشا جی بلغراڈ اسکوائر کے فیشن ایبل علاقے میں واقع عالی شان فلیٹوں کے سلسلے کے ایک فلیٹ میں مقیم تھے۔ آس پاس سب عرب شیوخ 'امرا و روسا' مکانوں کے اس پورے سلسلے میں صرف "ابن انشاء" ہی کے نام کی تختی نصب دیکھی۔ خط نسخ میں لکھا ہوا "ابن انشا" کسی عرب کا نام معلوم ہوتا تھا۔ انشا جی گاؤن پہنے 'ڈرائنگ روم میں میرا انتظار کر رہے تھے۔ سامنے میز پر تازہ ڈاک سے آئے ہوئے 'اردو کے اخبارات و رسائل رکھے تھے۔ نہایت تپاک سے ملے۔

صحت بہتر پائی۔ چہرے پہ بشاشت کھیل رہی تھی اور گود میں دونوں بیٹے سعدی اور رومی کھیل رہے تھے۔ تین چار گھنٹے کی بیٹھک رہی۔ پہلا سوال یہ کیا '

کوئی تازہ کتاب یا رسالہ بھی لاسکو۔ ہم یہاں اردو کتابوں کے لیے ترس جاتے ہیں۔ فردا" فردا" ہر دوست کی خیروعافیت دریافت کرتے رہے کہ۔

کس حال میں ہیں یاران وطن

اپنی صحت کے بارے میں کہا کہ اب پہلے سے بہت بہتر ہوں۔ ہفتے میں ایک دن معائنہ کرانے ہسپتال جاتا ہوں۔ اس روز ہسپتال کا دن تھا۔ اسی لیے سفارت خانے میں نہ آسکے۔ بھابھی نے کھانے پر بہت تکلف کر رکھا تھا۔ انشاجی نے ایک پرہیزی قاب میں سے کھچڑی کے چند نوالے کھائے۔

میرے پاس وقت کم تھا اور میں دیکھنا بہت کچھ چاہتا تھا۔ مشورہ دیا۔ برطانیہ ضرور دیکھیے مگر یہ بھی دیکھیے گا کہ لندن کا کوئی عجائب خانہ یا کتب خانہ کوئی پارک یا تاریخی مقام یا کوئی ممتاز دانش گاہ نہ رہ جائے۔ انگلستان میں جو کچھ ہے 'لندن میں پڑا ہے۔ بلکہ ساری دنیا لندن میں پڑی ہے۔ ہم خود جتنے لندن میں پائے جاتے ہیں اتنے اپنے ہاں بھی کہیں ملتے۔ وہ موتی قلم کے [illegible] ہوا ہو گی۔

باتوں میں بھی ظرافت کی رس ملائی نمایاں تھی۔ ایک موقع پر کہا بھئی ہم تو لندن میں آکر انگریزی بھولتے جارہے ہیں۔ سفارت خانے میں ہم لوگ اردو بولتے ہیں۔ جہاں ہم رہتے ہیں۔ پاس پڑوس میں دور دور تک عرب 'شیوخ نے ڈیرے ڈال رکھے ہیں۔ بازار میں اشیاء کا بھاؤ تاؤ کرنے کی ضرورت پیش نہیں آتی۔

روز مرہ کی زندگی میں کسی انگریز سے ہمارا ٹکراؤ نہیں ہوتا ہمیں تو کراچی واپس جاکر انگریزی کی کلاس میں دوبارہ داخلہ لینا پڑے گا۔

برطانیہ کے سب شہروں میں دلدادگان اردو نے اپنی مجلسیں قائم کر رکھی ہیں۔ ابن انشاء کی لندن آمد کا غلغلہ تو مچا ہوا تھا۔ مگران کے پرستار ابھی ان کے راستے میں آنکھیں ہی بچھائے بیٹھے تھے کہ انشاجی علالت طبع کے باعث ادبی استقبالیوں میں شرکت نہیں کرتے تھے

بریڈ فورڈ میں (اردو کے ممتاز افسانہ نگار) مقصود الٰہی شیخ اور جاوید اختر بیدل 'اور بعض دوسرے ادیبوں نے اپنے اپنے حلقے کی طرف سے ان کے اعزاز میں ایک ایک ہفتے کے پروگرام تشکیل دے رکھے تھے۔ میں گھوم پھر کر لندن آیا تو میں نے ان سے کہا۔

"آپ اپنے پرستاروں کو ترسا رہے ہیں۔" کہنے لگے۔

"فی الحال ڈاکٹر اس کی اجازت نہیں دیتے۔ یوں بھی میں ہنگاموں سے گھبراتا کتراتا ہوں۔"

ٹیلی فون پر تو ان سے کئی مرتبہ بات ہوئی مگر ملاقات صرف دو مرتبہ ہو سکی۔ ایک مرتبہ خود ان کے گھر پر' دوسری مرتبہ لندن کے مشہور مشرقی ریستوران گندن میں۔ جہاں جناب آئی ایچ برنی نے دوپہر کے کھانے پر' چند دوستوں کی تقریب ملاقات کا اہتمام کیا تھا۔ انشاجی کی پھلجھڑیوں نے محفل کو شروع سے آخر تک کشت زعفران بنائے رکھا۔ ایک مرتبہ درمیان میں اٹھ کر کسی کا ٹیلی فون سننے لگے۔ آکر بتایا پاکستان سے کوئی معائنہ ٹیم آئی ہوئی ہے۔ سوچتا ہوں کھانے کے بعد سفارت خانے سے ہوتا ہوا گھر جاؤں اور کھانے کے بعد میں ہی انہیں 'برنی صاحب کی موٹر میں سفارت خانے تک چھوڑنے گیا۔ جہاں سفارت خانے کے دروازے کے سامنے ہم نے ایک الوداعی معانقہ کیا کہ اگلی صبح میں وطن واپس جا رہا تھا۔ کیا معلوم تھا" وہ ہماری آخری ملاقات تھی۔

انگریزی پڑھنے کے سلسلے میں جب کراچی کا ذکر آیا تو انشاجی نے یہ بھی کہا تھا کہ ہر آدمی کسی نہ کسی شہر سے منسوب ہو جاتا ہے۔ مولانا چراغ تڑپتے رہے۔ آپ کو اسلام آباد ہو گیا ہے۔ ہمیں کراچی پسند ہے پایان کار 'شعروادب کا یہ آفتاب' کراچی ہی کی خاک میں آسودہ ہوا۔







مصنف 'اداکار 'کمپیئر

# مستنصر حسین تارڑ سے ملاقات

آمنہ مفتی



مستنصر حسین تارڑ کی شخصیت کے کئی پہلو ہیں کہیں وہ سخت کوش سیاح ہیں 'کہیں اپنی ذات کی نفی کرکے کسی اور نام کی شناخت لیے کھڑے ہوتے ہیں یعنی اداکاری کر رہے ہوتے ہیں' کہیں بچوں سے مخاطب ہیں تو ان کے چاچا جی بنے ہوئے ہیں 'جب ناول لکھتے ہیں تو رنگ رنگ کے کرداروں سے زمان و مکان کو اجاگر کرتے چلے جاتے ہیں۔ وہ اپنی ہر حیثیت میں مستحکم ہیں' مقبول ہیں۔ خواص و عوام میں پہچانے جاتے ہیں۔ لوگ انہیں جانتے ہیں اور مزید جاننے کی خواہش رکھتے ہیں پچھلے دنوں ان کا ضخیم ناول 'خس وخاشاک زمانے' منظر عام پر آیا ہے۔ ہم نے بطور خاص اس ناول کے حوالے سے کچھ غیر رسمی گفتگو کی 'جو پیش خدمت ہے۔

س: اپنی ابتدائی زندگی کے بارے میں کچھ بتائیں؟

ج: "بیٹا بھئی پچھلے دنوں ایک خاتون میرے پاس' تشریف لائیں اور انہوں نے کہا کہ اپنی زندگی کے بارے میں ذرا تفصیل سے بتائیں۔ میں نے کہا میری زندگی اکہتر برس ہے۔ اسے بیان کرنے کے لیے بھی اکہتر برس ہی لگیں گے۔ میرے پاس تو سنانے کے لیے اکہتر سال ہیں کیا آپ کے پاس بھی ہیں؟ تو چلیں میں مختصرا" بتاتا ہوں۔ میں لاہور میں پیدا ہوا مسجد میں پڑھا 'ہم لڑکے لڑکیاں پڑھتے تھے 'استاد بہت مار پیٹ

کرتے تھے جس کی وجہ سے میں مذہب سے تھوڑا خائف رہا۔ پھر میں مشن ہائی اسکول رنگ محل میں داخل ہو گیا۔ اس کے بعد میرے والد نے گکھڑ منڈی میں سیڈ پروڈکشن کا فارم بنایا تو میں گکھڑ منڈی چلا گیا۔ پھر واپس لاہور، مشن ہائی اسکول رنگ محل، اس کے بعد گورنمنٹ کالج لاہور میں پڑھا۔ سولہ سال کی عمر میں پڑھنے کے لیے باہر چلا گیا۔ وہاں میری تعلیم۔ بس کچھ غیر رسمی ہی رہی، مطالعہ کیا، بہت مطالعہ کیا، فلمیں دیکھیں، آرٹ گیلریز، کیمپنگ، شاید میں خود کو explore (دریافت) کر رہا تھا اور یہی تجربہ میرے کام آیا۔"

س: "مطالعہ؟ کوئی خاص ادیب پڑھا؟"

ج: "مطالعہ میں نے ہر طرح کا کیا، ہر چیز پڑھی حتیٰ کہ ابن صفی اور تیرتھ رام فیروز پوری کے ناول بھی پڑھے اور ابن صفی کا تو میں یہ کہوں گا کہ پڑھنے کے لیے ان کی کتاب موجود تو ہوتی تھی لیکن ان کی شخصیت [illegible] تھے تو مطالعہ میں نے بہت کیا۔"

س: "پہلی مطبوعہ چیز افسانہ، سفر نامہ؟"

ج: "افسانہ نہیں کہہ سکتے، میں نے پہلے بھی ذکر کیا تھا، میں برٹش ڈیلی گیشن کے ساتھ ماسکو گیا، یوتھ فیسٹیول میں۔ تو فیک پاسپورٹ اور ڈاکومنٹس ہوتے تھے، خیر روس اس وقت ایک بڑا پاور والا ملک تھا اور اس فیسٹیول کے مقاصد تھے، ظاہر ہے اپنے نظریے کا پروپیگنڈہ وغیرہ تو تھے۔ حمید نظامی صاحب نے مجھے کہا کہ آپ پاکستانی ہیں اور وہاں گئے ہیں تو اپنے سفر کا کچھ حال لکھیں۔ میں نے "لندن سے ماسکو تک" لکھا جو "قندیل" میں شائع ہوا۔ پھر فاختہ نو برس کے وقفے کے بعد میں نے سترہ یورپی ممالک کے سفر کیے اور ان کا سفر نامہ "نکلے تری تلاش میں" لکھا۔ اندلس بھی اس سفر میں تھا، لیکن میں نے فیصلہ کیا کہ اندلس کو الگ ٹریٹ کیا جائے اور اس کا ذکر پھر "اندلس میں اجنبی" میں ہے اسے آپ ابتدا کہہ سکتے ہیں۔ اردو بازار سے اس وقت ڈھائی روپے کا رجسٹر آتا تھا، تو وہ لیا اور ڈائریاں سامنے رکھ کے لکھنا شروع کیا۔ ہاں میری ایک عادت تھی میں ڈائری لکھتا تھا، بہت باقاعدگی سے اور انگریزی میں۔ پچھلے دنوں میں نے ڈائریاں دیکھیں، چالیس، پینتالیس سال کی ڈائریاں تھیں۔

اور I war shocked کہ ان میں ایسے لوگوں کا ذکر تھا جنہیں میں نہیں جانتا یا بھول چکا ہوں تو میں نے چند ایک ڈائریاں چھوڑ کے باقی تلف کر دیں کہ کبھی یہ تو ان لوگوں کا ذکر کرتی ہیں جن سے میں نہیں ملا تو پھر۔ خیر تو وہ ڈائریاں وغیرہ رکھ کے یہ سفر نامہ لکھا اور اسلوب میرا، چونکہ میں انگریزی میں سوچتا تھا اور ایک برٹش قسم کی حس مزاح تھی۔ شاید میرے انگلینڈ کے قیام یا میرے مزاج کا حصہ تھی تو جب اسے لکھا تو کیونکہ نیا اور منفرد انداز تھا تو لوگوں نے بہت پسند کیا۔"

س: "آپ کے بچوں نے ماشاء اللہ اچھی تعلیم پائی۔"

ج: "ہاں، بچے ماشاء اللہ اچھے ہیں۔ ہم مال پہ رہتے تھے تو بچے کیتھڈرل میں پڑھے، پھر دونوں بیٹے NCA میں گئے، آرکیٹیکٹ بنے، سول سروسز میں گئے، پڑھائی میں اچھے ہی تھے۔

سلجوق پانچویں میں تھا تو میں نے اس سے کہا۔ "یار نمبر کم ہیں۔"

تو بڑا شرمندہ ہوا کہ "بس ابو اب آپ کا نام روشن کروں گا۔"

میں نے کہا "میرا نام تو پہلے ہی ضرورت سے زیادہ روشن ہو گیا ہے، آپ اپنی فکر کریں۔"

ایک بیٹا فارن سروس میں ہے، دوسرا سسٹم میں، اے سی ہے۔ بیٹی کیتھڈرل میں گئی پھر کنگ ایڈورڈ سے پڑھا۔ بچوں نے اپنے پروفیشن خود چنے، بچوں کو لکھنے کا شوق نہیں۔ ہاں میرا [illegible] انٹرویو وغیرہ [illegible] مشرق میں شائع ہوئے، مگر باقاعدہ کوئی اس طرف نہیں آیا۔"

س: "پاکستان میں کمرشل رائٹنگ کا کیا اسکوپ ہے؟"

ج: "بے شمار، بھئی اتنے چینل اور ان پہ اتنے ڈرامے تو پروفیشنل رائٹنگ کا بڑا اسکوپ ہے۔"

س: "[illegible] پروفیشنل رائٹر آپ کا تجربہ کیا رہا؟"

ج: "الحمدللہ بہت اچھا رہا۔ میری ہر کتاب [illegible] سلسلہ ہے کہ میں گھر کا بڑا بچہ تھا اور [illegible] والد اس وقت بہت اسٹیبلش تھے۔ اس زمانے میں انہوں نے مجھے اپنے خرچ پہ باہر پڑھایا اور میں نے اتنا عرصہ بغیر کوئی جاب وغیرہ کیے باہر گزارا تو میرا معاملہ تھا چاندی کا چمچہ یا جو کہتے ہیں۔"

س: "تو آپ کی فیملی فورچون نے آپ کو سپورٹ کیا؟"

ج: "نہیں، ایسا نہیں۔ ایسٹ پاکستان کے سانحے نے والد صاحب کا کاروبار بہت متاثر کیا اور مجھ پہ ایک وقت ایسا آیا کہ میرے پاس دو راستے تھے، میں اپنا بزنس چلاؤں یا لکھوں۔

"سنگ میل" والوں نے کہا "جی آپ لکھیں، آپ لکھیں تو ہم آپ کو ماہانہ بھی Pay کر سکتے ہیں۔"

تو یہ اللہ کا بڑا کرم رہا۔ کتابوں کی رائلٹی وغیرہ پھر اس وقت کمرشل رائٹنگ تھی۔ اے حمید نے دو سو کتابیں لکھیں، بچوں کے لیے، اور ویسی کتابیں، مطلب بچوں کے لیے جیسی کتابیں لکھی جاتی تھیں وہ میں ایک ہفتے میں لکھ لیتا، لیکن یہاں میری بیوی نے مجھے روک دیا کہ نہیں آپ وہی لکھیں جو آپ لکھنا چاہتے ہیں اور اس نے مجھے کبھی مالی طور پہ نہیں ستایا۔ زیور، کپڑا وغیرہ خود لا دیا تو ٹھیک ورنہ مطالبہ نہیں کیا۔"

س: "تو گویا آپ کے پیچھے بھی ایک عورت کا ہاتھ ہے؟"

ج: "(ہنستے ہوئے) ایک عورت کا نہیں کئی عورتوں کا ہاتھ ہے۔ جن کے نام میں یہاں لینا نہیں چاہتا اور مجھے اس myth سے بھی اختلاف ہے۔ برگد اور چھوٹے پودوں والی، نہیں ادیب کوئی برگد نہیں ہوتا کہ اس کے بچے اس کے سائے میں نہیں پنپ سکتے۔ بس ادیب اپنے بچوں کو اتنا ٹائم نہیں دیتا جتنا وہ ڈیزرو کرتے ہیں۔ میرے بچے میرے دوست رہے ہیں۔ میں اپنے بچوں کو اپنے ساتھ لے جاتا تھا۔ ایک دن کشور ناہید نے کہا تم ان کی نانی ہو جو انہیں لیے پھرتے ہو تو میں نے کہا بھئی میرا ان کے بغیر دل نہیں لگتا، میں اداس ہو جاتا ہوں۔"

س: "پیار کا پہلا شہر؟"

ج: "جی یہ ناول، اس کے قریب "تیس" کے قریب ایڈیشن نکل گئے ہیں۔ بہت پڑھا جاتا ہے، میں نے اسے دوبارہ پڑھا تو کئی جگہ کچا پن نظر آیا۔"

س: "کچا پن یا تازگی؟"

ج: "تازگی یا کچا پن، لیکن یہ کچھ ہے تو لوگوں کو بڑا پسند ہے۔ میں شادی آن لائن کر رہا تھا تو تین لڑکیاں آئیں، نچلا دھڑ مفلوج، آپس میں کچھ بات کر کے آئی تھیں، میں نے نام پوچھا تو کہا ہم تینوں پاسکل ہیں تو لوگ بڑا پڑھتے ہیں اسے۔"

س: "تینوں زبانوں، اردو، پنجابی، انگریزی، کس میں لکھنا زیادہ پسند ہے یا کس زبان میں زیادہ آسانی محسوس کرتے ہیں؟"

ج: "تینوں میں یکساں آسانی، لیکن اردو، اور یہ میں کوئی اردو کی خدمت نہیں کر رہا، کمیونیکیشن کی وجہ سے، اردو میں کمیونیکیشن کیا جا سکتا ہے۔ "پکھیرو" کے علاوہ میں نے کوئی کتاب پنجابی میں نہیں لکھی۔ ڈرامے بہت لکھے پنجابی میں، پھر وہی بات کہ مسئلہ کمیونیکیشن کا ہو جاتا ہے۔ انگریزی میں لکھنا بھی ویسا ہی ہے، بس ذرا ٹائم زیادہ لگے گا تو لکھا میں نے اردو میں،

آپ نے بہت سی کہانیاں پڑھی ہوں گی۔ کسی کہانی میں رومان کی چھیڑ چھاڑ ہوتی ہے تو کہیں گرمزی کی نوک جھونک نظر آتی ہے۔ کسی کہانی میں ساس بہو کی چپقلش اور دیورانی جٹھانی کی سازشوں کو موضوع بنایا جاتا ہے۔ کہانی کے مرکزی کردار' ہیرو اور ہیروئن ہی ہوتے ہیں؟ ہم نے اسی بات کو مدنظر رکھتے ہوئے قارئین سے کچھ سوال کیے' ہمارے سوال یہ تھے۔

1۔ آپ کو کس طرح کے ہیرو پسند ہیں' شوخ و شنگ' لائق فائق' غصیلے اور اکھڑ مزاج' من مانی کرنے والے جاگیردار' لاابالی اور ڈھشنگیا۔

2۔ ہیروئن کس طرح کی اچھی لگتی ہے؟ "بگڑی ہوئی امیرزادی" الھڑ لاابالی' بدتمیز اور کم عقل' کم رو لیکن سگھڑ اور سلیقہ مند یا۔

3۔ کس مصنف کے ہیرو' ہیروئن کو پڑھ کر مزہ آتا ہے؟

# کہانیاں اور کردار

ادارہ

**شائلہ سہیل جاوید۔۔۔ کراچی**

اس دفعہ کا سال نو نمبر کچھ انوکھی طرز کے سوالات پر مبنی ہے۔ اس سروے میں دیے گئے سوالات کچھ منفرد لگے لہٰذا انگلیوں میں کھجلی شروع ہوئی کہ اٹھالو قلم' تھوڑا رکھو بھرم' مگر نہ شرم' لکھو جوابات کر کے گرم۔

1۔ ٹین ایج خوابوں کی نگری' جس میں لڑکیاں خاص طور سے اپنے ذہن کے کینوس پر اپنی من پسند تصاویر بناتی رہتی ہیں۔ اس وقت تو ہر طرف راوی چین ہی چین لکھتا ہے۔ نہ مہنگائی' لوڈشیڈنگ' بچوں کی فیسوں' بجلی کے بل' اور سسرالی ذمہ داریوں جیسے بکھیڑوں سے دور دور کا واسطہ ہوتا ہے۔ لہٰذا اس دور میں ہر الھڑ لڑکیوں کی طرح مجھے بھی ایسے ہی ہیرو پسند آتے تھے' جو ڈھشنگ پرسنالٹی والے ہوں۔ لمبی سی کار میں سوار' جس کے کندھوں پر نہ ہو ذمہ داریوں کا بار' جو کرے ہماری تعریف بار بار' جو پہنائے ڈائمنڈ کی رنگ اور خوب صورت سا ہار' اور صرف کرے ہم سے ہی پیار۔

مگر جب عملی زندگی میں انسان اور خاص طور سے لڑکیاں قدم رکھتی ہیں تو پتا چلتا ہے کہ یہ تو صرف کتابی باتیں ہیں' جو ان خوب صورت صفحوں والے ایڈیشن میں ہی اچھی لگتی ہیں اور جب وہ معصوم سی لڑکیاں اماں جان بھی بن جاتی ہیں تو سب ہیرو زیرو بن جاتے ہیں' پھر اس ماں کی سوچ کا محور صرف اولاد کی پرورش' ان کی تربیت ان کے خرچے' ان کے کھانے پینے اور ان کی تعلیم کے گرد ہی گھومتا ہے اور وہ ہیرو بھی اباجی بن کر اپنی محبوبہ کو صرف اور صرف ایک باوفا مشرقی بیوی اور ذمہ دار ماں اور فرماں بردار بہو کے روپ میں پسند کرتا ہے۔

2۔ میرے خیال سے اب آگے تو کسی بھی لڑکی کو کوئی ہیروئن اچھی لگتی ہی نہیں۔ کیونکہ آج کل کے دور میں تو ہر لڑکی اپنے آپ کو ہی ہیروئن سمجھتی ہے۔ جب میں لڑکی تھی تو اس وقت تو خیر الھڑ لاابالی لڑکیاں اچھی لگتی تھیں۔ مگر اب شادی کے اٹھارہ سال







بعد جب میری بیٹی ٹین ایج میں ہے تو مجھے کم رو' سگھڑ اور سلیقہ مند لڑکیاں ہیروئن اچھی لگتی ہیں۔

مانا کہ مائیں لیکن ہر دور میں لڑکیوں کا سگھڑاپا ان کی شخصیت میں چار چاند لگا دیتا ہے۔ زبان چلاتی' تیز مزاج بولتی اور کم عقل لڑکیاں کسی بھی دور میں نہ لڑکوں کو اچھی لگتی ہیں' نہ ہی ان کی اماؤں کو' معصوم لڑکیاں' ذہین اور سلیقہ مند ہیروئن میری اولین ترجیح ہو گی۔ یہی دعا ہے خدا میرے بیٹیوں سمیت تمام لڑکیوں کو اپنے والدین اور شوہروں کا فرماں بردار بنائے۔

3۔ یوں تمام مصنفائیں اپنی اپنی ہیروئن کو ایک مثال کے طور پر پیش کرتی ہیں۔ مگر مجھے نبیلہ ناز' آسیہ رزاقی اور کچھ کچھ نمو بخاری صاحبہ کی ہیروئنیں اچھی لگتی ہیں۔ رخسانہ نگار عدنان کی ہیروئن ہر محاذ پر فٹ ہوتی ہے۔ وہ مشکلات کو اللہ کی دین سمجھ کر قبول کرتی ہے اور پھر اس کا مقابلہ احسن طریقے سے کرتی ہے۔ عمیرہ احمد کی ہیروئن کو تو صبر و برداشت کی [illegible] اس قدر گزارا جاتا ہے کہ وہ تپ کر کندن بن [illegible] "مومن عورتیں"۔ کاش! میرے اندر بھی عمیرہ کی ہیروئن جیسا صبر اور برداشت آ جائے۔

**سورٹھ سانند۔۔۔ روحل والی گاؤں**

پہلے تو قارئین' اسٹاف اور سب بہنوں کو میری طرف سے نیا سال بہت مبارک ہو' خدا کرے یہ نیا سال آپ کے لیے ڈھیروں خوشیاں لائے۔

اس بار خواتین نے ہم سے سروے میں اچھوتے اور مختلف سوال کر کے دل خوش کر دیا۔ یہی ان کتابوں نے ہم کو مذہب سے بہت قریب کیا۔

1۔ ہم جب کہانی پڑھ رہے ہوتے ہیں تو ہمیں اس وقت جس طرح کا بھی ہیرو بس اچھا لگتا ہے' چاہے اکھڑ مزاج ہو' اپنی من مانی کرنے والا یا لائق فائق اور ڈھشنگ ہو تو کیا کہنے' مجھے ذاتی طور پر من مانی کرنے والا جاگیردار بہت پسند ہے۔" جو پہلے تو جاں سے



گزر گئے" میں عالم شاہ اور "ظار لاہوتی" میں منہاج حسین پاشا اور بہت زیادہ محبت کرنے والا ڈیشنگ خوب صورت اور کاش ریئل لائف میں مل جائے مسرت ان خیمجوں پر ہے جو بن کھلے مرجھا گئے مگر خوابوں پر تو پابندی نہیں نا!

2۔ اور مجھے ہیروئن ڈرپوک سی کم رو اور سگھڑ اچھی لگتی ہے ہیرو سے ڈرنے والی۔

3۔ کئی مصنفہ کی ہیرو ہیروئن پڑھ کر مزہ آتا ہے جس میں رفعت سراج اور نبیلہ ابر راجہ کے ہیرو ہیروئن پڑھ کر اچھا لگتا ہے مجھے نبیلہ عزیز کے بھی ہیرو ہیروئن بہت اچھے لگتے ہیں مگر نبیلہ ابر راجہ کا ہیرو مجھے بہت بہت اچھا لگتا ہے اور فرحت اشتیاق کا شعر حسین اتنا اچھا لگا کہ بس۔ اور آخر میں مجھے مریم عزیز کی کہانی "دل کو رو کا تھا مگر" میں آفاق نعیم کا کردار مجھے اتنا اچھا لگا جسے میں کبھی بھی نہ بھولوں گی کیوں کہ وہ میری زندگی تھا اور عمیرہ احمد کا ناول "امر بیل" کا ہیرو عمر جہانگیر کی پرسنالٹی غضب کی تھی مجھے بہت اچھا لگا۔

حنا سلیم اعوان تھگوں آخوان بانڈی تحصیل و ضلع ہری پور ہزارہ

1۔ کیا مزے دار سوال نامہ تیار کیا ہے آپ نے۔ الف۔ پہلا سوال تو ٹھاہ کر کے دل پہ لگا۔ کیا پوچھا آپ نے ہمیں...... یعنی کہ ہمیں کس طرح کے ہیرو پسند ہیں۔ جناب وہ ہیرو ہی کیا جو پسند نہ آئے۔ ہیرو تو پھر ہیرو ہے وہ کیونکر پسند نہ آنے لگا۔ سوچ بچار کے بعد جو ہیرو ہم نے سلیکٹ کیے ہیں ذرا ملاحظہ ہوں۔ غصیل اور اکھڑ مزاج ہیرو بالکل پسند نہیں۔ خواہ مخواہ ہر کسی پر رعب جمانے کو تیار رہتے ہیں۔ اور تو اور کبھی کبھار ہاتھ جمانے سے بھی دریغ نہیں کرتے۔ لاابالی ہیرو بھی کچھ خاص اچھے نہیں لگتے۔ ان کے بارے میں بس پڑھ لیتے ہیں۔ ہمیں شوخ و شنگ "لائق فائق" ویل ایجوکیٹڈ ویل مینرڈ ڈیشنگ ٹونگ اور۔ چند تم ہیرو پسند ہیں۔ یہ والے ہیرو تو ہر کسی کو ہی پسند ہوں گے۔ کیوں ٹھیک کہہ رہی ہوں نا؟






بلکہ خوب صورت، سگھڑ اور سلیقہ مند ہو۔ کیونکہ ہیرو اپ سیٹ ہوتی ہیں کیونکہ وہ ہوتی ہی ایسی ہیں کہ کوئی مائی کی لال انہیں ناپسند نہیں کر سکتی۔ ہیرو کو چھوڑیں نا۔ اسے پسند آتی ہے تب ہی تو وہ ہیروئن کے منصب پر فائز ہوتی ہے۔ مجھے ویل ایجوکیٹڈ اور با اعتماد ہیروئن زیادہ اچھی لگتی ہے۔

3۔ ویسے تو ہر اس مصنفہ کے ہیرو ہیروئن کو پڑھ کر مزہ آتا ہے جن میں مندرجہ بالا خوبیاں موجود ہوں۔ فرحت اشتیاق، عمیرہ احمد، نگہت عبداللہ، رخسانہ نگار عدنان، عالیہ بخاری اور مریم عزیز کے ہیرو ہیروئن کو پڑھ کر مزہ آتا ہے۔ نمرہ کے ہیرو اور ہیروئن (پریشے، افق ارسلان) کو پڑھ کر بے حد مزہ آیا اور بھی بہت سی مصنفین کے کچھ ہیرو ہیروئن کو پڑھ کر بے حد مزہ آیا تھا۔

صباء شفیق۔۔۔ جہلم

تمام پڑھنے والوں کو نیا سال مبارک ہو خدا کرے یہ سال میرے پاکستان اور یہاں رہنے والے ہر پاکستانی کے لیے امن اور عافیت کا سال ہو (آمین)

1۔ ہم نے ہیرو یا ہیروئن ان کے خاکے کچھ اس طرح کے بنائے ہیں کہ ہیرو خوب ڈیشنگ پرسنالٹی والا جس کے پاس لمبی سی گاڑی ہو، نہایت خوب صورت اور دولت مند بلاشبہ ایسے ہیرو موضوع کے حساب سے کہانیوں کا حصہ ہوتے ہیں اور کہانیاں اچھی بھی ہوتی ہیں مگر کہانیوں میں ایسے ہیروز زیادہ پسند کرتی ہوں جو مٹی سے پیار کرنے والے ہوتے ہیں۔ سادہ مگر محبت سے بھرپور اور سب سے بڑھ کر جو بہادر ہوتے ہیں۔ بزدل ہیرو تو ذرا اچھے نہیں لگتے "نسیم حجازی" کے ناولز کے ہیرو جو اصل میں قوم کے ہیرو ہوتے ہیں اب کہانیوں میں ایسے ہیروز نہیں ملتے اور رائٹرز بھی کیا کریں ایسے ہیروز تو حقیقت میں بھی نہیں نظر آتے تو کہانیوں میں کیسے نظر آئیں گے کیونکہ وہی لکھا جاتا ہے جو ہمارے آس پاس ہوتا ہے ان میں تو مجھے سوٹڈ بوٹڈ ہیرو کی بجائے سادہ اور رف



لف ہیروز یادہ اچھا لگتا ہے۔

2۔ عمیرہ احمد کی ہر کہانی کی ہیروئن مجھے پسند ہے جو کہ مضبوط کردار کی مالک ہوتی ہے' باحوصلہ' اللہ سے بہت پیار کرنے والی اور ساری خوب صورتی اس کی پرسنالٹی میں چھپی ہوتی ہے۔

3۔ آپ مجھ سے اتفاق کریں گی کہ فرحت اشتیاق کی کہانیوں کے ہیرو ہیروئن کو پڑھ کر بہت مزہ آتا ہے بلکہ ان پر بے حد پیار آتا ہے اور ایسا کیوں نہ ہو فرحت آپی خود اپنے کرداروں کو بہت محبت سے لکھتی ہیں۔ ان کے ہیرو ہیروئن کے ساتھ رونا بھی اچھا لگتا ہے اور ہنسنا بھی' فرحت آپی کے کردار انمول ہوتے ہیں۔ تب ہی شاید ان سے کہا بھی جاتا ہے کہ ان کے یہ کردار اس سیارے کے نہیں لگتے مجھے فرحت آپی کے ہیرو اور ہیروئن کی خاص بات یہ لگتی ہے کہ وہ بے تحاشا خوب صورت نہیں ہوتے' بلکہ وہ خوبیوں کے مالک ہوتے ہیں اُن سے صرف محبت اور محبت پھوٹتی ہے اس لیے انہیں پڑھ کر مزہ آتا ہے' کیونکہ اس کائنات کا وسرا نام ہی محبت ہے۔

## حنا زین۔۔۔ واہ کینٹ

1۔ واہ کیا سوال ہے شوخ و شنگ ہیرو کے پسند نہیں مگر آخر میں آکر وہ مدبر و سنجیدہ کیوں ہو جاتے ہیں۔ لائق فائق کی کیا بات ہے۔ آخر کتابی کیڑوں کا بھی دل ہے۔ غصیل اکھڑ مزاج شروع میں تو در و دیوار ہلا دیتے ہیں مگر جیسے ہی ہیروئن کا انکار سنا فوراً "تھرمو پور کی دیوار" ثابت ہوتے ہیں۔

من مانی کرنے والے جاگیردار' ہیروئن کے لیے اصول کچھ اور' باقیوں کے لیے اصول کچھ اور لاابالی ہیرو ہر مسئلے کا حل چٹکیوں میں پیش لیکن جیسے ہی اپنی ہیروئن نے اکڑ دکھائی۔ سائیڈ ہیرو میدان میں کود پڑا۔ اور جہاں تک پسند کرنے کی بات ہے تو شوخ و شنگ ہیرو پسند آتے ہیں کہ مزاح کہانی میں ان ہی کی وجہ سے ہوتا ہے۔

2۔ بگڑی امیرزادی کے ہیرو پر ترس آتا ہے' الھڑ و لاابالی کے بچپنے پر پیار' بدتمیز و کم عقل پر افسوس اور زیادہ افسوس بے چارے ہیرو پر ہوتا ہے۔ لیکن پسند آخر کار کم رو سلیقہ مندی آتی ہے۔ آخر کو سیکھنے کا موقع بھی تو اسی ہیروئن سے ملتا ہے۔

3۔ تیسرے سوال کا جواب تو سوچنا ہی نہیں پڑا' صرف اور صرف فرحت اشتیاق کے ہیرو ہیروئن کو پڑھنا اچھا لگتا ہے۔

## حمیرا رضا۔۔۔ لاہور

1۔ بھئی آپ کے پہلے سوال کا جواب یہ ہے کہ میں بالکل جمود پسند نہیں ہوں۔ ایک مزاج رکھ ہی نہیں پائی تو ہیرو کیسے ایک طرح کے پسند کرلوں۔ ہر لڑکی کی طرح بلکہ اب لڑکی کہنا بالکل فضول لگ رہا ہے کیوں کہ میں ایک عدد بچی کی امی جان جو ہوں' مجھے بھی ڈیشنگ ہیروز بہت اٹریکٹ کرتے ہیں' جب اللہ نے کائنات کی تخلیق میں حسن و رعنائی کو پیچھے نہیں چھوڑا تو ہم کون ہوتے ہیں' جو حسن و خوب صورتی کو پسند نہ کریں لاابالی ہیروز کی کیا بات ہی ہے اظہار نہ تو ... سمجھتے ہیں ... اور ... صرف کہانی کی دلچسپی برقرار رکھنے میں اہم کردار ادا کرتے ہیں بلکہ میرے جیسی بندی جو کہ جلد غصے میں آجائے اسے اپنی ہنسانے کی کوالٹی سے ٹھنڈا رکھتے ہیں یہ ہیرو مجھے اس لیے بھی اچھے لگتے ہیں کہ یہ بنتے کھیلتے اظہار بڑے بڑے اور نہ حل ہونے والے مسائل کو چٹکیوں میں ایسے حل کرتے ہیں کہ دل باغ باغ ہو جاتا ہے۔ لائق فائق ہیرو ہر لڑکی کا مقدر کہاں؟

اس کے باوجود یہ اپنے اندر خطرناک حد تک متاثر کرنے کی صلاحیت ضرور رکھتے ہیں اور ہر دم ہماری دعاؤں میں شامل رہتے ہیں کہ کاش! کسی طرح ہمیں مل جائیں۔ غصیل اکھڑ مزاج اور من مانی کرنے والے ہیرو بس اس وقت تک ہی اچھے لگتے ہیں جب تک الف کی طرح سیدھے ہو جائیں' ورنہ پھر بے شک جہنم میں جائیں' ہمیں پروا نہیں اور بزدل ہیرو تو بہت ہی برے لگتے ہیں' دل چاہتا ہے کہ پشاوری اسپیشل چپل سے ان کی پٹائی لگواؤں' تاکہ ناک کے رستے ساری بزدلی باہر آجائے۔

3۔ دوسرے سوال کا سیدھا جواب یہ ہے کہ مجھے ایسی ہیروئن' بہت ہی زیادہ متاثر کرتی ہے' جو کہ باہمت پُرخلوص ہو اور ہر طرح کے حالات کا انتہائی بہادری اور صبر سے مقابلہ کر سکتی ہو۔ دراصل اس طرح کی ہیروئن ہمارے معاشرے میں موجود ان لڑکیوں کے لیے رہنما کا درجہ رکھتی ہیں' جو کہ حالات کی ستائی ہوئی اور ڈری سہمی ہوئی ہیں اور مایوسی کی انتہاؤں کو پہنچ کر غلط فیصلے کر بیٹھتی ہیں' یہ ہیروئنز انہیں بھٹکنے سے بچاتی ہیں اور بہادری کا سبق دیتی ہیں۔ آپ کے دیے ہوئے آپشنز میں سے الھڑ اور لاابالی ہیروئنز بھی بہت پیاری لگتی ہیں' جب انہیں ایک عقل مند اور سوجھ بوجھ والا ہیرو مل جاتا ہے اور انہیں تمام بے وقوفیوں' نادانیوں سمیت اپنا لیتا ہے' تب دل بہت خوش ہوتا ہے کہ چلو اب یہ مزید بے وقوفیوں سے پرہیز کرنا سیکھ ہی جائیں گی۔

3۔ یہ کیا سوال پوچھ لیا بھئی مجھے' سمیرا بخاری' فرحت اشتیاق' نازیہ کنول' راحت جبیں' عالیہ بخاری' رخسانہ نگار' نبیلہ ابر راجہ' راشدہ رفعت' تنزیلہ' آسیہ رزاقی' عمیرہ احمد اور نہ جانے کتنے ہی نام ہیں کہ جن کے ہیرو ہیروئن کو پڑھ کر مزہ آتا ہے۔ یہ تمام رائٹرز ہمیں ہر مزاج کے مرد و زن سے متعارف کراتی ہیں' لگتا ہی نہیں کہ یہ مرد و زن خیالی دنیا کا حصہ ہیں' بلکہ یہ کردار اکثر و بیشتر تو ہمارے ہی ارد گرد لگتے ہیں۔

## شہلا ربانی۔۔۔ ساہیوال

ہم مہینے میں کئی دفعہ تصوراتی دنیا کا چکر لگا کر آتے ہیں' بہت مزہ آتا ہے۔ بندہ کچھ دیر کے لیے زندگی کی تلخیوں سے نکل کر اپنی پسندیدہ دنیا میں آجاتا ہے جہاں راوی ہر طرف چین ہی چین لکھ رہا ہوتا ہے۔

1۔ ہیروز کا لفظ ذہن میں آتے ہی ایک خاکہ سا ابھرتا ہے۔ ڈیشنگ' ہینڈسم' لاابالی' شوخ و شنگ' فرماں

برداشت دنیا جہان کی تمام خوبیاں ہمارے ہیرو صاحب میں موجود ہوتی ہیں۔ خامی تو گویا الیکٹرو مائکرو اسکوپ سے ڈھونڈنے پر بھی نہیں ملتی۔ آخر ہمارے ہیرو جو ٹھہرے ویسے مجھے ایسے ہیرو پسند ہیں جو ڈیشنگ ہونے کے ساتھ ساتھ اینگری ینگ مین بھی ہوں۔ ویسے کمبینیشن تو اچھا ہے۔ ہینڈسم بھی اور مغرور بھی۔

2۔ ہیروئن میرے خیال سے ہمارے اینگری ینگ مین کے ساتھ کوئی پیاری فرینڈلی اور محبت کرنے والی ہی سوٹ کر سکتی ہے جو مسٹر کا مزاج وقفے وقفے سے درست کر سکے۔

3۔ ہر مصنف اپنے ہیروئن ہیرو کو الگ طریقے سے ڈیفائن کرتی ہے لیکن چند رائٹرز کے ہیرو اور ہیروئنز کو پڑھنے میں بہت مزا آتا ہے۔ فرحت اشتیاق، نمرہ احمد، سعدیہ عزیز آفریدی اور اب تو اس صف میں نایاب جیلانی بھی شامل ہو گئی ہیں۔ نایاب کی ہیروئن بہت اچھی ہوتی ہے۔ معصوم سی پیاری اور اپنے ارادے پر قائم رہنے والی اور سعدیہ آپی آپ کی ایک تحریر (رنگ خوشبو ہوا بادل) پڑھی ہے لیکن بہت زیادہ بہت ہی۔ اس کو پڑھتے ہوئے جن مشکلات کا سامنا کرنا پڑا اگر میں وہ بیان کرنے لگ جاؤں تو شاید یہ صفحات ختم ہو جائیں مگر میری داستان غم ختم نہ ہو۔

### شائستہ اکبر۔ ڈگری کالج گدو

1۔ آپ یہ پوچھ رہی ہیں کہ ہمیں کس طرح کے ہیرو پسند ہے۔ تو جناب ہمیں تو سب ہی ہیرو پسند ہیں۔ ان کے رویے جیسے بھی ہوں پر وہ ہوتے تو ہیرو ہی ہیں نا! مجھے کیا میری سب دوستوں اور کزنز کو من مانی کرنے والے جاگیردار اور غصیلی طبیعت کے ہیرو پسند ہیں۔ کیونکہ اپنے آپ کو منوانا چھوٹی چھوٹی باتوں پر غصہ کرنا جاگیرداروں کو ہی سوٹ کرتا ہے۔

2۔ ہیروئن مجھے الھڑ و لاابالی پسند ہے کیونکہ ایسے شوخ اور معصوم بھولی بھالی ہیروئن کی زندگی میں آگے چل کر طوفان ہی طوفان لکھے ہوتے ہے جو کہ انہیں بعد

میں سلیقہ مند بنا دیتے ہیں۔

3۔ آپ کس کس مصنفہ کا نام لوں سب کو پڑھ کر مزہ آتا ہے پر مجھے فرحت اشتیاق کے معصوم اور ڈیشنگ ہیرو اور ہیروئن کو پڑھ کر بہت مزا آتا ہے۔

### نور العین شاہ۔ سکرنڈ

1۔ ہیرو مجھے خوددار، غصیل، اکھڑ مزاج اور جھگڑالو بہت پسند ہیں۔ کچھ جاگیردار ٹائپ ایسے کردار پڑھ کر بچ میں مزہ آجاتا ہے۔ اگر ہینڈسم اور پڑھا لکھا بھی ہو تو کیا ہی بات ہے۔

ہیروئن بھی کچھ ہیرو سے ملتی جلتی پسند ہے۔ لڑتی جھگڑتی غصہ کرتی ہر کسی سے پنگا لینے والی "آج کل وہ سی ساوتری ٹائپ ہیروئنز کسی کو پسند نہیں" جو دوپٹے کا کونہ منہ میں دبائے شرماتی جائے "بلکہ وہ دو ہاتھ کرنے والی کوئی ایک سنائے تو وہ آگے سے چار سنائے گی" لگی لپٹی رکھے بغیر ہر بات منہ پر کہہ دینے والی بدتمیز ہیروئن آج کل ان ہیں تو مجھے بھی ایسی ہی ہیروئن پسند ہیں۔

2۔ مجھے تو فرحت اشتیاق کے ہیرو بہت پسند ہیں پڑھے لکھے ڈیل ڈول ہینڈسم ٹوٹ کر محبت کرنے والے اور اتنے امیر... جو کھڑے کھڑے ہیروئن کو کیا کیا گفٹ کر دیں اور اگر مر بھی جائیں تو پیچھے ہیروئن کے لیے لمبی سی جائیداد چھوڑ کر جائیں اور ایک عدد بیسٹ فرینڈ بھی۔

3۔ ہیروئن میں سر فہرست عمیرہ احمد کی ہیروئن ہیں صوم و صلوٰۃ کی پابند "نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے عشق کرنے والی جو کہ اڑیل سے اڑیل ہیرو کو بھی سیدھے راستے پہ لے آئے۔



رفعت ناہید سجاد

پروفیسر عباس رشید کا گھرانہ علمی و تہذیبی اعتبار سے مڈل کلاس روایات کا امین ہے۔ پروفیسر صاحب کی قابلیت اور نیک نامی مثالی ہے۔ وہ تاریخ کے مضمون کے استاد رہ چکے ہیں اور کئی کتابوں کے مصنف بھی ہیں۔ ان کا دروازہ ہر طالب علم اور خاص و عام کے لیے کھلا رہتا ہے۔ شاگرد ان کے علمی خزینے سے فیض حاصل کرنے آتے رہتے ہیں۔ گھر کا تمام نظم و نسق پرانی گھریلو ملازمہ کریم بی کے ذمے ہے جو بڑی جانفشانی سے سنبھالے ہوئے ہیں۔ ان کی بیگم نے ساتھ اولادوں کو بھی آزادیٔ اظہار کی مکمل اجازت ہے۔ ان کی تین اولادیں ہیں۔ تنویر، عثمان اور عبیر۔

بڑی بیٹی تنویر ماں کی لاڈلی ہے۔ دورانِ تعلیم غیر نصابی سرگرمیوں میں خاصی سرگرم رہی۔ وہ مقامی کالج میں پڑھاتی۔ شادی کے بعد اس کی صلاحیتیں جیسے گہنا گئی ہیں۔ سسرال میں علم اور تہذیب دونوں کی کمی ہے۔ ساس گھر پر حاوی ہیں اپنے آگے وہ شوہر سمیت کسی کی چلنے نہیں دیتیں۔ تنویر کا شوہر نعیم روایتی ہے۔ وہ ایک مقامی روزنامے میں صحافی ہے لیکن ایک پڑھی لکھی بیوی کے ساتھ اس کا رویہ انتہائی بے حسی لیے ہوئے ہے۔ ایک بیٹی گڑیا ہے جس کی نگرانی کریم بی کے سپرد ہے۔ پسند کی شادی اور نوکری کرنے کے باوجود سسرال میں اس پر پابندی کا اصول سختی سے لاگو ہے۔

عثمان عباس کا شمار ان نوجوانوں میں ہوتا ہے جو قابلیت اور ڈگری کے باوجود معقول نوکری حاصل نہیں کر پاتے۔ گھر کے ماحول اور [illegible] اعتماد [illegible] کے لیے [illegible] میں [illegible] کر لیا ہے۔ وہ مختلف آفس [illegible] اتنا کما لیتا ہے کہ گزر اوقات اچھی ہو جائے۔

عبیر آج کے دور کی لڑکی ہے جو اپنے ذہن سے فیصلہ کرنا جانتی ہے۔ گھر میں باپ سے قریب ہونے کے باعث ان کی علمی تجربے سے فیض اٹھانے کا موقع اسے زیادہ ملا ہے۔ وہ ماسٹرز کی طالبہ ہے۔ وہ حالات کو حساس انداز میں لیتی ہے۔



عبیر دا اپنی بڑی بہن سے زیادہ وہ بچپن کی سہیلی حمیرا کے قریب ہے۔ اونچے طبقے کی پروردہ ثریا بھی عبیر کی دوست ہے لیکن وہ صرف عثمان کی وجہ سے اس گھر میں آتی جاتی ہے۔ عبیر اسے خاص وجہ سے عزیز رکھتی ہے۔
گھر میں چچا عبدالعزیز اور ماموں کریم بخش اپنے اصرار کے ساتھ بہ وجوہ رہائش پذیر ہیں۔ بڑی تائی بے اولاد ہیں اور بیوگی کے بعد سے کچھ دن قیام کے لیے پروفیسر صاحب کے یہاں آتی ہیں۔ جہاں ان کی ساس بھی رہتی ہیں۔
عبیر کا گروپ یوم پاکستان کے حوالے سے اسٹیج شو کرنے کا ارادہ کرتا ہے۔ وہ لوگ وطن سے محبت قوم کے دل میں اجاگر کرنے کا بیڑا اٹھائے ہوئے ہیں۔ اس سلسلے میں ناکامیوں سے عبیر دل برداشتہ ہوتی ہے تو وہ کچھ دیر کے لیے حمیرا اور رضا کے یہاں چلی آتی ہے، جہاں ان دونوں کی والدہ آپا جی اپنے خلوص اور ڈھیر ساری محبت سے ان کا سواگت کرتی ہیں۔ یہ محبتیں اسے روح تک سرشار کر دیتی ہیں۔
ان کے گروپ میں ان کی کوششیں رنگ لاتی ہیں اور شو کا صرف اسپانسر مل جاتا ہے بلکہ ڈراما آڈینس میں بے حد پسند کیا جاتا ہے۔ عبیر کو سب سے زیادہ شو میں کزن شہریار کی موجودگی مسرور کرتی ہے، جو محض عبیر کی خاطر طویل سفر طے کر کے شو دیکھنے آتا ہے۔ دونوں میں لفظوں سے زیادہ دل کا رشتہ ہے، اس لیے ایک دوسرے کی بات فوری سمجھ لیتے ہیں۔
عثمان شہریار کے لیے عبیر کے جذبات سے آگاہ ہے۔
ان ہی دنوں بابا جان کی عدم موجودگی میں ایک واقف کار سے عبیر کی ملاقات ہوتی ہے، جن کی مختلف سی شخصیت اسے کچھ الجھا دیتی ہے۔

(اب آگے پڑھیے)

## 16
## سولہویں قسط

رات بڑی تکلیف دہ تھی۔ یا جانے اس کا بستر ہی بے آرام کر رہا تھا۔ ایک مدت ہوئی وہ چین کی نیند نہیں سو سکا۔ رات بھر میں کسی ایک جگہ ٹک کر بھی اسے سکون نہیں آتا تھا۔ آدھی رات میں وہ دری بچھا کر فرش پر آجاتا۔ وہاں سے اٹھتا تو کسی تخت پر جا لیٹتا۔ ورنہ کتنی دیر دیوار سے ٹیک لگائے چپ چاپ سامنے کلاک کو گھورتا رہتا۔ کسی پل اسے قرار کی نیند نہیں آتی تھی۔ وہ جب پاؤں پھیلا کر سونا چاہتا اسے لگتا "وہ مجرم ہے اور اسے پاؤں پسار کر سونے کا کوئی حق نہیں۔ اس کا ہیولا ایک کال کوٹھری میں قید تھا۔ جہاں چوہے مینڈک پھدکتے پھرتے۔ فضا میں سیلن اور غلاظت کی بو تھی اور کوئی نہیں جانتا تھا۔ آنے والا کل اس پر گزرے گی یا اس کے بغیر گزر جائے گی۔

ابھی آنکھ لگی ہی تھی کہ وہ ہڑبڑا کر جاگ گیا۔ پنکھا بہت آہستہ آہستہ ہوا دے رہا تھا۔ وہ ایک بے حد بھیانک خواب سے بیدار ہوا تھا۔ اسے لگا کوئی اس کے سینے پر بیٹھا اس کا گلا دبا رہا ہے۔ سانس اٹک کر آ گئی ہے۔ وہ اپنے بچاؤ کے لیے چیخنا چاہتا ہے لیکن ظالم ہاتھوں کی اس کے نرخرے پر گرفت اتنی مضبوط ہے کہ حلق سے گھٹی گھٹی بے معنی آوازوں کے سوا کچھ برآمد نہیں ہوتا۔ ایسی ہی کسی ایسی آواز سے اس کی آنکھ کھل گئی۔ وہ پسینے میں شرابور تھا۔ سانس اکھڑا ہوا اور گردن پر ہاتھوں کا شکنجہ ابھی تک کسا ہوا محسوس ہو رہا تھا۔ خواب سے باہر آنے کے بعد بھی خوف کی کیفیت ختم نہیں ہوئی تھی۔ اس کا شدت سے جی چاہتا کاش! اس کو بھی یہ اختیار ہو کہ وہ ظالم کو دبوچ کر مار ڈالے۔ لیکن بے بسی کی یہ انتہا تھی کہ خواب بھی اس کے اختیار میں نہیں تھا اور یہ پہلی رات نہیں تھی کہ اس نے خود پر چپ چاپ یہ ظلم سہا تھا۔ قید کے زمانے میں قلعے میں گزارے جانے والے دنوں کے دوران اسے ہر



خواب چپ چاپ سہتا رہا تھا اور وہیں پہلی مرتبہ اس نے یہ خواب دیکھا تھا اور جب سے اس خواب نے اس کا پیچھا نہیں چھوڑا۔



"ابا! جہاں دیکھو لوگ ناخوش ہیں۔ کیا حکمران اس لیے آتے ہیں کہ ہماری راتوں کی نیندیں اڑا دیں اور خود چین سے پاؤں پھیلا کر سوئیں۔"
عباس رشید نے اپنی جوان خون بیٹی کی طرف دیکھا۔ وہ ان کی کھڑکی کے پردے سرکا کر بکھری چیزیں سمیٹتی طیش میں مبتلا لگتی تھی۔
"کچھ نیا ہوا ہے۔ مگر کیا ہوا ہو گا۔" انہوں نے کتاب بند کر کے چپ چاپ اس کی طرف دیکھا۔
"مارشل لاء صرف ظلم ڈھانے کے لیے آتا ہے۔ اس کو دیکھو کس سہولت سے بیٹھا اپنے لوگوں کو بیچ رہا ہے۔ جیسے کوئی سبزی کی ریڑھی لگائے آلو پیاز کا کاروبار کرتا ہو۔ ہم عوام ہیں یا گاجر مولی۔ آپ کے زمانے میں کم از کم کولڈ بلڈڈ ایسل تو نہیں آیا ہو گا۔ میں گمشدہ لوگوں کی فائل دیکھ رہی تھی۔ وہ لوگ کہاں گئے پتا نہیں۔ ان کے گھر والوں پر کیا گزری۔ پروا نہیں۔"
کاغذ کی چھوٹی سی تھیلی میں آج کے دن کے لیے استعمال ہونے والی دوائیں گن کر گراتے اس کا اشتعال کم نہیں ہو رہا تھا۔
"یہ کیوں آتے ہیں؟ کوئی ان کو لاتا ہے یا خود آجاتے ہیں۔ شاید یہ اس عہد کا آخری سنگین زمانہ ہو۔ آپ کو کیا لگتا ہے۔ اب الیکشن ہو گا؟ سب حالات بدل جائیں گے۔ لوگ کہتے ہیں نیا سورج طلوع ہونے کو ہے۔ لیکن شاید اسے بھاگنا نہ... نہیں۔ میڈیا کا زمانہ ہے۔ آپ کی میڈیسن ختم ہو رہی ہے۔ میں جاتے ہوئے چچا عبدالعزیز کو بتا جاؤں گی۔"
شاید "شاید ہر مارشل لاء کے جانے کے بعد ایسی ہی ایک "شاید" لوگوں کو گھیر لیتی ہے۔" انہوں نے اس کو دروازے سے باہر نکلتے دیکھا۔
ہر نسل امید پر زندہ رہی ہے۔ آج جو ہوا ہے کل نہیں ہو گا۔ کیا واقعی کل نہیں ہو گا۔ اس کا جواب تو ان کی لکھی ہوئی ضخیم کتاب میں بھی نہیں تھا۔



صحن میں ایک قطار اور ترتیب سے بچھے پلنگ جن پر چوخانی چھینٹ کی رنگ برنگی چادروں پہ سفید تکیوں پر رکھے لگتے ہی سر صحن میں بکھرے ہوئے تھے۔ دائیں سے بائیں کسی ماہر مقرر کی طرح سر گھماتا پیڈسٹل فین سب سونے والوں کو برابر کی توجہ دے رہا تھا۔ گو ہر ایک کے حصے میں ہوا کا ایک اچھا سا جھونکا ہی آتا تھا کہ پنکھا پھر کسی اور طرف متوجہ ہو جاتا۔ ایک ہی کروٹ سے پڑے پسینے کی دھاریں سر سے پھوٹتی گردن میں جذب ہوتی اور کان میں بھنبھناتے مچھر رات بھر کی ڈیوٹی کے بعد صبح کے آغاز سے کم ہونے لگے تھے۔
آج تک صحن میں سونے کا کلچر ختم نہیں ہوا تھا۔ لیکن عباس رشید کو صحن میں پھیلی ستاروں کی روشنی سے کوفت ہوتی تھی۔ نہ وہ سونے دیتی تھی نہ اس میں کوئی کام کیا جاتا تھا۔ وہ صحرا میں بھی نہیں تھا کہ ستاروں کی مدد سے اپنا راستہ تلاش کرتا۔ نہ اس کو یہ علم آتا تھا اس سے تو چاندنی راتیں اچھی تھیں۔ وہ چاند کو آسمان کے ایک سرے سے اپنا سفر شروع کر کے دوسری حد تک جاتے دیکھتا اور شکر ادا کرتا کہ کسی نے تو اپنا سفر مکمل کیا۔ وہ خود تو







ابھی راہ گزر میں تھا۔

بستر کا یہ کونا بہترین لائبریری تھی۔ جہاں وہ چاندنی راتوں میں ایک کتاب مکمل پڑھ کر ڈال دیتا' برسات کی شدید حبس والی راتیں کمروں میں گزارنا ناممکن تھا۔ خاص طور پر اس وقت جب دروازہ بند کر کے بیٹھنا پڑتا کہ صحن میں سونے والے اس روشنی سے تنگ پڑتے۔ حالانکہ ان کے سر پر تا نہیں کتنے دولت کا چاند جگمگا رہا ہوتا تھا۔ لیکن وہ انہیں کچھ نہیں کہتا تھا۔ بلب جلتے ہی ہر قسم کا بھنگا پتنگا پرانی چھت سے ایک تار کے ذریعے لٹکے روشن بلب پر لپک کر آتا دیوانہ وار رقص کرتے نیچے بیٹھے عباس رشید پر حملہ کرنے سے بھی باز نہ آتا۔ اس جیسے کم سونے والوں کے لیے رات وقت کا زیاں ہی تھی۔

جب ہی بھر کے نیند آنا شروع ہوتی تو پتا چلتا اس ساری کشمکش میں رات ختم ہو چکی ہے۔

گلی سے گزرتے تیز تیز پیڈل مارتے حافظ صاحب بڑی مہارت سے اخبار ایسے تاک کر صحن میں اچھالتے کہ سیدھا جب نیند سے الجھنے کی کوشش میں مصروف عباس کے پلنگ پر لینڈ کرتا۔

"اخبار... آج کا تازہ اخبار۔"

اطلاع نہ بھی دیتے تو اسے خبر ہو جاتی تھی لیکن یہ حافظ صاحب کا روز مرہ تھا۔ دوسرے ہی لمحے دیوار کے پار اگلے صحن میں کاغذی جہاز کی طرح رول ہوا اخبار فضا میں اڑتا نظر آتا۔ یہ بھی ان کی مہارت تھی۔ ورق ورق بکھرنے کے بجائے تہہ شدہ حالت میں ہر صبح بستر پہ ملتا نہ کیاریوں میں کھڑے آتشی گلابی گل عباس کے گچھوں میں الجھتا۔ نہ پاس کھڑی گھڑونچی کے گلاسوں اور کٹوروں سے ٹکراتا۔ جیسے صحیح جگہ اور مقام کا تعین کرتا۔ (حالانکہ ابھی گائیڈڈ میزائل ایجاد نہیں ہوئے تھے۔) پلنگ سے پاؤں لٹکا کر اس نے چپلوں کو ٹٹولا۔ جب بھائی نیند میں رات میں کسی وقت پانی پینے کے لیے اٹھتا تو اس کے پلنگ کی پٹی سے ٹکرا ابھی اور دو پٹیوں کے درمیان کی راہداری سے گزرتے بھرپور طریقے سے ٹھوکروں سے اس کے جوتے کہیں سے کہیں پہنچا دیتا تھا۔ وہ وہاں نہیں تھے جہاں اس نے اتارے تھے۔ بڑے بھائی صحن کے دوسرے کونے میں ہاتھوں میں وہ ڈنڈا اور چھڑا اٹھائے کسرت کر رہے تھے۔

صحن کے ایک طرف بنے چبوترے پر گیس کے نیلے بھڑ بھڑ کرتے شعلوں پر پانی کی کیتلی چڑھی تھی۔ گیس ابھی نئی نئی آئی تھی۔ ساری زندگی آگ کو نارنجی رنگ میں دیکھتے دیکھتے نیلوں شعلوں میں دیکھنا ابھی تک نامانوس لگتا تھا۔ چٹخ چٹخ سلگتے اور لکڑیوں کے چٹخنے کے بجائے وہ شور کرتی بھڑ بھڑ جلتی تھی۔ زمانے زمانے کا فرق اندر ہی اندر سلگنے کا زمانہ ختم ہو رہا تھا۔ مظلوم طبقہ بھی جاگ گیا تھا۔ اماں گیس کے آنے سے بہت آسودہ تھیں۔ ہر صبح پھونکنی میں پھونکتے پھونکتے ان کا حلق خشک ہوا چلا تھا اور آنکھوں کے کثیف دھوئیں نے آنسو بہا بہا کر ناس مار دیا تھا۔

اماں کے سامنے ضرورت کی ہر چیز کا انبار لگا تھا۔ وہ ہر صبح باورچی خانے سے چیزیں لالا کر اس چار اینٹ اونچے چبوترے پر سجا لیتی تھیں۔ یہ موسم گرما کا باورچی خانہ کہلاتا تھا۔ سردی میں وہ واپس اصل باورچی خانے میں شفٹ ہو جاتے جیسے انگریز نے گرمی سردی کے علیحدہ علیحدہ صدر مقام بنا رکھے تھے۔ ہماری اماں کی سلطنت بھی موسموں کے حساب سے تبدیل ہوتی رہتی۔ اماں اپنی اس سلطنت میں کسی کی دخل اندازی بھی برداشت نہیں کرتی تھیں۔ گھر والے گروپ کی شکل میں آتے اور وہ ان کو نمٹاتی جاتیں۔ سامان حکومت ان کے سامنے تھا۔ ٹرے میں ترتیب سے پرچوں پر اوندھی پڑی کپ پیالیاں جن کو مکھی کی دسترس سے دور رکھنے کے لیے اماں کا جالی کا ہلکا گلابی ڈوپٹہ اوڑھا رہتا۔ گندھا آٹا' خشک آٹے کی تھالی' دودھ کی دیگچی' چینی اور پتی کے ڈبے وہ جیسے دو کان لگائے بیٹھی تھیں۔

چینی ایک بہت بڑے بحران سے گزر رہی تھی۔ پاکستان میں اس سے پہلے چینی کا ایسا بحران نہیں آیا تھا۔ پہلے راشن ڈپو سے ملنے والی چینی غائب ہوئی۔ پھر بازار میں، جو بلیک پر دستیاب تھی۔ اس کا بھی خاتمہ ہوا۔ ابتدا" لوگوں نے چائے میں بتاشے گھول کر پینا شروع کیے۔ وہ ختم ہوئے تو گڑ کی شکر پر آگئے اور آہستہ آہستہ ہر طرح کا اسٹاک ختم ہو گیا۔ نہیں معلوم یہ چیزیں ختم ہو کے کہاں چلی جاتی ہیں۔ پھر کیسے واپس آجاتی ہیں۔

وہ جانتا تھا دوسرا چکر بیکری والا لگائے گا۔ سائیکل کیریئر سے رسی سے بندھی ٹین کی چھوٹی سی صندوقچی میں انگریزی اور دیسی دونوں ناشتے موجود تھے۔ نان، کلچے، انڈے، مکھن، ڈبل روٹی۔ مگر وہ ان کے گھر کے آگے سے بے صدا گزرتا۔ وہاں اس ناشتے کا رواج نہیں تھا۔ اماں گھی میں تر بہ تر پرتوں والے پراٹھوں کے لیے گندھے آٹے کی رسیاں بٹ رہی تھیں۔ جب لمبی سی ٹکی تیار ہو جاتی تو وہ کنڈلی مارے سانپ کی طرح بل دے کر تھپک دیتیں۔ پتا نہیں پراٹھوں کے لیے یہی طریقہ کار ضروری تھا۔ لیکن وہ بڑی دلچسپی سے ہر پراٹھے کو سانپ سے آرٹ کی اس فارم میں آتا دیکھتا رہتا۔ جاگ جانے کے باوجود پلنگ پر پڑے رہنا سستی کی علامت سمجھا جاتا تھا۔ لہٰذا اس سے قبل کہ ان کا ہنکارا آئے لازم تھا کہ اٹھ جایا جائے۔

اماں اس کے دفتر جانے سے پہلے اس کے سارے کام نمٹا دیتی تھیں۔ کوئلوں سے استری دہکا کر فیتے سے کھنچی ہوئی شان دار سیدھی لکیر جیسی پتلون کی کریز بھی وہ خود بناتی تھیں۔ ان کی بہوئیں اور پوتے پوتیاں اپنی اپنی زندگی میں اس قدر مصروف تھے کہ گھر کے کاموں کی نہ ان کو فرصت تھی۔ نہ وہ کہتی تھیں۔ ان ہی دنوں نئی نئی ایک بیوہ کام کی تلاش میں ان کی طرف آئیں۔ ایک چھت کے سہارے کے عوض وہ ہر کام مفت کرنے پر تیار تھیں۔

انھوں نے اپنا نام کریم بتایا اور کہا کہ انھیں کریم بی کہلوانا پسند ہے۔

پاکستان کو بنے 23 سال ہوئے تھے۔ یہ ایک سنگ میل زمانہ تھا۔ ناکام جمہوریت، نکمی سیاست، فوجی اقتدار پاکستان ہر تجربے سے گزر آیا تھا۔ لیکن ابھی تک لوگوں نے پاکستان کی باتیں بنانا بند نہیں کیا تھا۔ ہر حکمراں پاکستان سے کسی شے ایک سے مخلص نہیں تھا۔ ایک Escape Goat تھا۔ ہر الزام اس پر ڈال کر وہ بری الذمہ ہو جاتے ہیں۔ ہر طرح اس سے لگاتے ہیں۔ پاکستان کیا ہے؟ گھر کا بڑا بچہ؟ ہاتھ پاؤں ہلائے بغیر صرف ہماری فرمائش پوری کرے۔ ہر ذمے داری اس کی ہے۔

کیا ہے پاکستان؟ بائیس خاندانوں کی جاگیر؟ جاگیرداروں اور صنعت کاروں کے درمیان نہ ختم ہونے والی چپقلش، مارشل لاء کی ٹھیکے داری؟

ایوب خان کی حکومت کے آخری سال میں جب جوش و خروش سے دس سالہ ترقی کا جشن منایا جا رہا تھا، اچانک لوگ اٹھ کھڑے ہوئے۔ یہ جاننے کے لیے کہ پاکستان کیا ہے۔ ایوب خان کے زوال کے بعد دوسرا جنرل آکر بیٹھ گیا تھا۔ ہر جنرل جب آتا ہے۔ اس کے آنے کی کوئی وجہ سمجھ میں نہیں آتی۔ اسے کون لاتا ہے؟ یہ بھی نہیں پتا چلتا لیکن وہ آجانے کے بعد یقین دلا دیتا ہے کہ اس نے پاکستان کو ڈوبنے سے بچا لیا ہے۔ لوگ اس نجات دہندہ کے گن گانے لگتے ہیں۔ آئین اور قانون نام کی کوئی چیز نہیں رہتی۔ بادشاہوں کا سنہری زمانہ واپس آجاتا ہے۔ شاہ کے منہ سے نکلا ہر لفظ قانون کا درجہ رکھتا ہے اور قانون بس ایک۔ غیر دیکھتے ہی گولی مار دینے کا حکم۔

مارشل لاء کا اپنا آئین ہے اور اس آئین کی پہلی شق ہے، مارشل لاء کو تحریری، زبانی یا اشارے سے بھی غلط قرار دیا تو وہی گولی۔ آئین، قاعدہ، قانون سب صندوق ہے۔

لوگ خوش تھے یا ناخوش، اس بات کا بہت کم پتا چلتا تھا۔ کیونکہ لوگ اہم نہیں تھے۔ نہ ان کی رائے کوئی حیثیت رکھتی تھی۔ ایسے میں جب نشے میں دھت جمہوریہ پاکستان کے بدکردار حکمران نے اپنے ذمہ الیکشن



کروانے کا ٹھیکہ لیا تو کچھ دیر لوگ دم بخود رہ گئے۔ ایک نئی سیاسی کروٹ آئی۔ پھر پچھلے دس بارہ سال کے مارشل لاء میں جو سیاسی پارٹیاں نیم جاں سی نڈھال بیٹھی تھیں، تازہ دم ہو گئیں۔ کچھ نئی کونپلیں پھوٹیں۔ مسلم لیگ کی شاخیں۔ پی پی پی، تحریک استقلال، مذہبی جماعتیں۔ ادھر عوامی لیگ تھی۔ مردہ نکات بھی زندہ ہو گئے تھے۔ بھاشانی نے پہلی دفعہ پاکستان کو گھیراؤ جلاؤ سے متعارف کرایا تھا۔ شیخ مجیب کالی نہرو واسکٹ میں بپھرے ہوئے مشرقی پاکستانیوں کے آگے آکر کھڑے ہو گئے۔

زندگی ایک بل کھائے پراٹھے کی طرح کنڈلی مار کر بیٹھ رہی تھی۔ اس پٹاری سے اب کیا برآمد ہوگا؟ کون جانے؟ لیکن کچھ نیا ہونے جا رہا تھا۔ تاریخ کا پہلا الیکشن۔ جس میں ایک آدمی ایک ووٹ ہوتا۔

اماں کو پراٹھوں کا ڈھیر چنگیر میں لگاتے دیکھ کر بڑے بھیا کسرت چھوڑ کر اماں کے برابر پیڑھی پر آکر بیٹھ رہے۔

"بیس روپے من آٹا اور اس پر یہ سناٹا۔ صدر ایوب زندہ باد۔"

"چلا گیا وہ غریب۔" اماں نے آہ بھری۔ "چھوڑو اب اس کا پیچھا اور شکر کرو روٹی ملتی ہے۔ اس دن اخبار میں تصویر دیکھی تھی ہندوستان میں بچے کوڑے کے ڈھیر سے روٹی چن کر کھا رہے تھے۔"

انھوں نے عباس کا لنچ جو پراٹھوں اور پیاز سے بھرے سنہری خستہ آملیٹ پر مشتمل تھا ٹفن کے ڈبوں میں بند کر کے بک برابر کر دیا۔

"عباس میاں! ناشتہ تیار ہے۔"

عباس میاں نے تارپین کے تیل سے ٹائروں کے تار چمکاتے ایک نظر اماں اور ان کے خود ساختہ تخت پر ڈالی۔ سب اہل خانہ ان کے گرد جمع تھے۔ اپنے آس پاس ہوں تو انھیں بے شمار چیزوں کی پروا نہیں رہتی تھی۔ آٹے دال کا بھاؤ، الیکشن، سیاست، جو جی چاہے آئے۔ جو مرضی جائے۔

اس نے گھر سے نکلنے سے پہلے ٹائر پر ہوا چیک کی۔ پیڈل گھما کر دیکھا۔ کھٹی کھٹی سی بحالی۔ کریم بی کی پوزیشن درست کرتے اس نے پلٹ کر گھر کی طرف دیکھا اور گھر ان سب کے گھر میں آجاتے۔ ان کے بزرگوار آج کل کن چکروں میں ہیں۔ جہاں ان کی نوکری ہی نہیں خود ان کی آزادی داؤ پر لگی ہے تو شاید وہ اس کو بھی گھر سے نکلنے کی اجازت نہ دیں۔

"جاؤ بیٹا اللہ کو سونپا۔"

"بیٹا تمہیں یہ موٹر سائیکل کیوں نہیں لے لیتا۔" بڑے بھائی بڑبڑائے۔ "یونی ورسٹی سائیکل پر جاتا بھلا انسان اچھا لگتا ہے۔ جتنے کی کتابیں خریدتا ہے اتنے میں دو موٹر سائیکل آجائیں۔"

"اپنے اپنے شوق ہیں۔" اماں بے دھیانی میں اس کا ساتھ دے کر پھنس جاتی تھیں۔

"یہ آج کل نئی ہوا چلی ہے اماں!" چھوٹا والا مسخرے پن سے ہنسا۔

"سوشلزم آرہا ہے۔ موٹا کھدر پہنتے ہیں۔ پاؤں میں چپل گھسیٹے گھس گھس کرتے پھرتے ہیں۔ مزدور کے حق کے لیے جنگ لڑتے ہیں۔"

"تو اس میں کیا برائی ہے؟" اماں نے حیرت سے پوچھا۔

اماں کو اس کا کیا جواب ملا اس کو پتہ نہیں چل سکا۔ اس کے پاؤں پیڈل پر تھے اور ٹانگیں ایک تواتر سے انگریزی کا آٹھ بنا رہی تھیں۔ وہ موج میں سیٹی بجاتا درختوں کے جھنڈ سے پرے پورچ سے نکل کر گیٹ سے باہر جا چکا تھا۔

سائیکل عزت دار سواری تھی۔ قاعدے قانون سے چلتی تھی۔ ڈبل سواری کا چالان ہوتا بغیر بتی اور گھنٹی کے سائیکل چلانا جرم تھا۔ صبح صبح بابو لوگوں کا قافلہ سائیکلوں کا ہجوم لیے سر جھکائے اپنے آپ میں مگن اپنے اپنے روزگار کی طرف نکلتا۔ سڑکیں تنگ تھیں لیکن بھیڑ نہیں ہوتی تھی۔ اومنی بس سروس کی ڈبل ڈیکروں اور لمبی والی ٹائیلر بس کے درمیان سے جگہ بناتے۔ تانگے والوں کے چابک کی زد سے بچتے۔ کیریر میں ٹفن اٹکائے اپنے کوئنڈا کی طرف رواں دواں لوگوں میں ایک عباس رشید بھی ہوتا تھا۔

فیروز پور روڈ دونوں طرف نئی پختہ، نیم پختہ، خستہ حال کوتاہ قد دکانوں کے درمیان شکستہ حالت میں چپ چاپ پڑی رہتی۔ ٹریفک آہستہ گام تھی۔ اسے سڑکوں پر بنے جا بہ جا گڑھوں سے بچ بچ کر چلنا ہوتا تھا۔ رش صرف چھٹی کے [illegible] وقت [illegible] کالے [illegible] لوگ سڑکوں کو گھیر لیتے [illegible] اپنی مقبول تھیں [illegible] ایک [illegible] ہوا تھا۔ فلمیں زندگی [illegible] انداز میں بال بناتے۔ اس کے لہجے میں باتیں کرتے۔ پوری پوری کہانیاں مع مکالمہ زبانی یاد ہوتی تھیں۔

سب سے بڑا پروڈیوسر بھی جو یہ فلمیں بناتا تھا۔ لوگ اس حد تک نقالی سے ناواقف تھے کہ وہ جانتے بھی نہیں تھے اگر اشوک کمار نے دوسری سیڑھی پر پاؤں رکھ کر مکالمہ بولا ہے تو محمد علی کو بھی اسی سیڑھی پر اسی طرح پاؤں رکھ کر وہی مکالمہ بولنا پڑتا تھا۔

"آپا۔ کون بجا رہا ہے۔ یہ ریڈیو بند کروائیے۔"

نہیں معلوم کس کالج کا یونی فارم ہے لیکن گریجویشن میں پڑھنے والی ہیروئن جوڑا باندھ کر، ٹیکا جھومر گلوبند اٹکائے سلمیٰ ستارے کا کام والا غرارہ یا لنگا پہنے پھرتی تھی اور ہیرو اپنی ماں کے سامنے اس کی سادگی کے قصیدے پڑھتا نہیں تھکتا تھا۔ مگر لوگ خوش ہیں۔ اصلی دنیا دکھی کرتی تھی یوں بہروپ بدل کر آپ کسی کی بھی زندگی میں ڈھل جاتے ہیں۔

وہ اپنی سائیکل اسٹینڈ پر کھڑا کر کے ٹوکن لاپروائی سے جیب میں اڑس کر سیمینار لائبریری کی طرف نکل جاتا۔ کلاس میں جانے سے قبل کتابوں میں گم وہ لیکچر کی دوبارہ تیاری ضرور کرتا تھا۔ دوسرے پیریڈ کے لیے اسے وافر وقت مل جاتا۔ وہ چونکہ جونیئر تھا اس لیے اس کو دن میں دو پیریڈ پڑھانے ہوتے۔ ورنہ سینئرز کو ایک ہی کلاس لینی ہوتی تھی اور کسی کسی دن وہ ایک کلاس بھی نہیں ہوتی تھی۔ وہ بڑی باقاعدگی سے فیکلٹی کی ایسوسی ایشن اور ان کی سرگرمیوں میں بھی شریک ہوتا۔ طلبہ یونین اسے سخت ناپسندیدہ نظروں سے دیکھتی تھی۔ ہر روز اسے اپنے

دروازے پر ایک گھٹیا سی دھمکی Tape کی ہوئی ملتی۔

صبح کا تقاضا وہ اس کو پھاڑ کر ڈسٹ بن میں ڈال دیتے۔ مسکراتے ہوئے چپڑاسی رمضان کے غیر مقدس کلمات کے جواب سے کرتا۔ وہ جتنا اپنے طالب علموں میں مقبول تھا۔ یونین کے لیے اتنا ہی بڑا خطرہ تھا۔ ان کے بقول اس کے خیالات اشتراکی تھے۔ وہ فلسفہ کا لسٹ تھا اور اپنے کمیونسٹ نظریات کی بنا پر نئی نسل کو مذہب سے گمراہ کر رہا تھا۔ لہٰذا قابل گردن زدنی تھا۔

ہم کسی پر الزام لگاتے یا اس کا یقین کرتے ہر دو حالتوں میں تحقیق کی زحمت گوارا نہیں کرتے۔ یہاں سے فارغ ہوتا تو پیدل مارتا سید حا پارٹی کے نیو زپیپر والے آفس چلا جاتا۔

لوگ سیاست میں تبدیلی کے لیے طالب علموں سے توقع لگائے تھے۔ طالب علموں کی بڑی اہمیت تھی۔ مگر علم بے کار چیز تھی۔ ادارے بند ہو جاتے تو مہینوں بند رہتے۔ پڑھنا لکھنا کوئی ایسا ضروری عمل نہیں تھا۔ بچے سرکاری اسکولوں میں پڑھتے تھے اور پڑھ لکھ کر حد سے حد کلرک بھرتی ہو جاتے۔ 63ء تک تاریخ کی کتابوں میں لارڈ وارن ہیسٹنگز کے کارنامے اور کلائیو کی دو عملی پڑھائی جاتی۔ پاکستان بننے کے سولہ سال بعد تک انہیں یہ یاد ہی نہیں آیا کہ پاکستان بن گیا ہے اور یہ نصاب انگریز دے گیا تھا۔ وہ جس سے آزادی حاصل کی تھی اس کا عہد کارنامے بنا کر پیش کیا جا رہا تھا۔ تعلیم کی طرف اتنی سی بھی توجہ نہیں تھی۔ حکمرانوں کا سارا دھیان حکمرانی کے جوڑ توڑ پر تھا۔ اب کچھ نیا ہونے جا رہا تھا۔ پہلا الیکشن ہوگا۔ ووٹ ہوگا۔ جس نسل نے پاکستان بنایا اپنی اگلی نسل کو لاپروائی سے پاکستان برباد کرتے دیکھ کر دکھی ہوتی تھی۔ جی اٹھی تھی۔ اس الیکشن کے بعد سب ٹھیک ہو جائے گا۔ سب اچھا ہوگا۔ پاکستان ترقی کرے گا۔ سر اٹھا کر جئے گا۔

ہر پارٹی اپنا اپنا موٹو Moto لے کر آئی تھی۔ معاہدہ تاشقند سے دکھی لوگوں کو روٹی کپڑا اور مکان کا نیا نعرہ نصیب ہوا۔ نیا نعرہ جیسے پہلے ہی مہذب کی لہر پھیل ہوئی تھی۔

کچھ پارٹیاں کہتی تھیں پاکستان میں اسلام کا نفاذ ہوگا۔ قائد اعظم بھی یہی چاہتے تھے۔ کچھ کہتی تھیں۔ نہیں 11 اگست کی تقریر میں قائد اعظم نے کہا تھا......

قائد اعظم کو ہم بھولے رہتے ہیں۔ جب ضرورت پڑے اٹھا بھی لاتے ہیں۔ اور جو بیان جی چاہے ان سے منسوب کر دیتے ہیں۔ قائد اعظم کا استعمال بھی محض ذاتی مفادات کے لیے ہو رہا ہے۔

چھ سے دس تک ٹی وی کی نشریات ہوتیں جس میں ویت نام اور لاؤس کی جنگ بندی کا غم دانش وروں کو کھائے جا رہا تھا۔ پاکستان کی سیاست پر بات کرنے کا رواج ابھی نہیں آیا تھا۔ ہم نے ہیرو بھی مانگ کر رکھے ہیں۔ ماؤ، مسولینی، چی گویرا، فیڈرل کاسترو، نیلسن منڈیلا۔

اپنا بڑے سے بڑا ہیرو بھی دانش وروں کو بونا لگتا۔

نیا سورج طلوع ہونے کو تھا۔ یحییٰ خان نے عام الیکشن کا اعلان کر دیا تھا۔ استحصالی طبقہ دم واپسی پر تھا اور بہت سی چیزوں کی طرح لفظ استحصال بھی نیا نیا رائج ہوا تھا۔ جاگیرداری نظام کا سورج بس غروب ہونے کو تھا۔ نئی نسل پر امید تھی۔ پاکستان بننے کے بعد سے اب تک کچھ نہیں بدلا تھا۔ اب سب کچھ بدل جائے گا۔

بے حساب لوگ اپنے نظریات کے ہاتھوں نوکری سے ہاتھ دھو بیٹھے تھے۔ جو روزگار پر بحال تھے وہ معطل ہونے والوں کو نصیحت کرتے۔

"انقلاب کی خاطر قربانیاں تو دینی پڑتی ہیں کل کی آس پر فاقے جھیلتے کل جو بہت دور نہیں ہے۔"

مزارع چپکے چپکے سر اٹھانے لگے تھے۔ کل ان سب زمینوں پر ان کا قبضہ ہوگا۔ زمین اس کی ہے جو اس پر ہل چلاتا ہے۔ کارخانے ان کے ہیں جو مشین چلاتے ہیں۔






اتنا اہم الیکشن کی مہم کے دوران ان کو کچھ سمجھ میں آیا تھا۔

جب پہلی دفعہ مظلوم اپنی سیلف ریسپیکٹ (عزت نفس) کی خاطر ظالم کے سامنے تن گیا۔ تو لوگوں نے جانا انقلاب کی پہلی اینٹ لگ گئی۔

انقلاب کی دوسری اینٹ الیکشن کے نتائج نے لگائی۔ پہلی دفعہ سیاست ایوانوں سے نکل کر گھروں میں داخل ہوئی اور گھر سیاسی اکھاڑے بن گئے۔ نئی نسل مزدور کی حامی تھی۔ حسن ناصر کا گمشدہ نام ابھر کر اوپر آیا۔ پرانی نسل نے اپنے اپنے عقیدوں کے مطابق خود کو مختلف مذہبی جماعتوں سے منسلک کر رکھا تھا۔ تمام تر مذہبی اختلافات کے باوجود کچھ وہ جو داڑھی لمبی اور بے ترتیب رکھتے ہیں۔ کچھ وہ جو مٹھی میں داڑھی رکھ کر باقی تراش دیتے ہیں۔

کچھ اذان سے پہلے درود پڑھتے ہیں اور کچھ لوگ اذان سے پہلے درود آئے تو بڑبڑاتے ہوئے خفا ہو کر مسجد چھوڑ کر چلے جاتے ہیں۔

کچھ قبروں پر جاتے ہیں۔ باقی پوچھتے ہیں قبروں میں کیا رکھا ہے؟

دوسرے کے نظریے کو برداشت کرنے کا کلچر پیدا نہیں ہوا۔ اختلافات اتنے شدید ہیں کہ ہمارے سوا سب کے سب کروڑہا سال جہنم میں جلیں گے۔ جنت دوزخ میں بھیجنے کے اختیارات بھی ہم اپنے پاس رکھتے ہیں۔

مشرقی پاکستان دور دراز تھا۔ وہاں کے لوگ یہاں سے اور یہاں کے لوگ وہاں سے بے خبر تھے۔ مشرقی پاکستان جیسے ولایت تھا۔ خبر کا ذریعہ صرف سرکاری تھا۔ سرکار جو خبر دینا چاہتی وہی پہنچتی تھی۔ ایک ہزار میل پرے پھیلے دشمن کے علاقے کو پار سے خبر بھی آتی تھی اور تردید بھی۔ وہ ناراض تھے۔

وہ کس سے ناراض تھے مغربی پاکستان کی زمین سے اس کے اوپر پھیلے آسمان سے لوگوں سے اگر حکومت سے ناراض تھے تو اس سے خوش کون تھا۔



گدھوں کی طرح منڈلاتے جہاز آسمان پر پہنچے۔ فضا ان کے شور سے لرز اٹھتی تھی۔ جہاز سے لٹکے تیلوں جیسی شکل کے بم سورج کی روشنی میں silver چمک پیدا کر کے کہیں غائب ہو جاتے۔ دھم دھم کی آواز کہیں دور سے سنائی دیتی۔ اس دھمک سے آپ گن سکتے تھے کہ کتنے بم گرائے گئے۔

یہ دشمن کے جہاز تھے۔ لیکن جیسے اپنے گھر کے باغ میں چہل قدمی کرنے آتے تھے اور اطمینان سے واپس ہو جاتے۔ جب آسمان پر جہازوں کی آوازیں غائب ہو جاتیں تو خطرے سے آگاہ کرنے کے سائرن بجتے۔ ابتدائی دو چار دنوں کے علاوہ کوئی جہاز ان کے تعاقب میں اڑتا نظر بھی نہیں آیا۔ وہ ان کو آسمانوں میں من مانی کرنے کا موقع دے کر غالباً "ریڈار" بھی بند کر بیٹھے تھے۔ ان کی پروازیں اتنی نیچے تھیں کہ صحنوں میں بیٹھے لوگ اس تو کل پر جیتے کہ شاید بم ان کا سر بچا کر دیوار سے پار گرے۔ یہ جو مسلسل دھم دھم کی آوازیں آتی تھیں۔ یہ کس کے سر پر برسے۔ اخبارات سنسر میں تھے اس لیے کوئی خبر نہیں ملی۔ ریڈیو صبح سے شام تک ایک گانا بجاتا تھا۔

"ساڈے بیالیس فوجی جواناں نے 540 مارے نیں۔"

بلیک آؤٹ میں سردیوں کی تاریک راتیں۔ اوپر چنگھاڑتی ہوئی موت۔ نہتے شہروں پر برستے بم اور دفاع میں بے بس نظر آتا پاکستان۔ خبر کا کوئی ذریعہ نہیں تھا سوائے افواہوں کے۔

ساتواں بحری بیڑا پاکستان کی مدد کے لیے چل پڑا ہے۔ (گو وہ جوں کی رفتار سے رینگتا تب تک نہیں پہنچا کہ شکست کا آغاز ہو گیا)

چین، مشرقی پاکستان کے قریب ایک محاذ کھول رہا ہے۔




مشرقی پاکستانی انڈین فوج کے خلاف دست بہ دست جنگ کر رہے ہیں۔

مایوسی کی ایک لہر تھی۔ لوگ مارک ٹیلی اور ڈیوڈ شاک کے بلیٹن کا انتظار کرتے اور اپنا خون جلاتے تھے۔ پاکستان کی بربادی کی خبریں سناتے ان کی آواز میں عجیب سی سرشاری ہوتی۔ وہ مزے لے لے کر سناتے کہ پاکستان کا خاتمہ اب کتنا قریب ہے۔ اتنا چھوٹا سا ملک جس کی کوئی حیثیت نہ نام و نشان' نہ عالمی برادری میں کوئی مرتبہ نہ کوئی آئین نہ کوئی سیاسی نظام اور بڑی بڑی طاقتیں کے مل جل کر اسے ڈھانے پر تل گئیں۔

بی بی سی مشرقی پاکستان پر ہندوستان کی کامیابی کی خبریں سناتا تھا۔ سب ہوائی اڈے تباہ ہو چکے تھے۔ ریلوے اسٹیشن اور فوجی ہیڈ کوارٹر ویران ہو چلے تھے۔ ڈھاکہ نشریات بند تھیں اور مغربی پاکستان کا ریڈیو کہتا تھا، ساڑھے 42 فوجی جوانان نے۔

سلہٹ اور جیسور کے بعد اب فوجیں ڈھاکہ کی طرف بڑھ رہی ہیں۔ ہم کہتے ہیں کہ دنیا جھوٹ بول رہی ہے۔ اقوام متحدہ میں مذاق ہو رہا تھا۔ ساری قومیں پاکستان کو عالمی جنگ کے خطرے سے ڈرا رہی ہیں۔ بے بسی کی اس کیفیت میں جب جارح ملک کو لاڈلے بچوں کی طرح من مانی کرتے دیکھتے ہیں اور خود پر عتاب پاتا محسوس کرتے ہیں اور مدد کرنے والے بھی اسی کی مدد کو اٹھتے ہیں تو قوم صرف مایوسی سے دعا کر سکتی ہے۔ لوگ بی بی سی سنے بغیر رہ بھی نہیں سکتے اور اپنا بلڈ پریشر بھی بڑھاتے ہیں۔ عجیب اضطراب ہے۔ صبر سے انتظار بھی نہیں کیا جاتا۔ جو گزر رہی ہے بس ایک دم گزر جائے۔

ابتدائی چھ سات دنوں کے بعد لاہور شہر کے آسمان پر سکوت طاری ہو گیا۔ پتہ نہیں کتنے دن سے تو سائرن بھی نہیں بجے تھے۔ ہر شخص خوش فہم ہے۔ اچھی اچھی باتیں کر رہا ہے۔ لیکن اندر سے لرزتا ہے۔ جنگ کے دنوں کا سناٹا بھی ڈراتا ہے۔ دشمن مکار ہے اور وہ ہمیشہ ہوتا ہے۔ ہم اپنی حکومتوں سے بہت پر امید ہیں۔ امید کا اور کوئی سہارا بھی نہیں۔ عام آدمی چوک کے اندھیرے گپ میں کھڑا ایک دوسرے سے زیادہ خود کو دلاسہ دیتا ہے۔ 65ء میں 48 میں جانے تک یہی ہوتا آیا تھا۔ حکمران نااہل بھی ہوں تو ملک کا بچہ فرق نہیں کرتے۔ ملک اپنی تمام تر ریشہ دوانیاں باہمی اختلافات اور بڑے ظلموں سے دب کر رہ جاتے ہیں یا ایسی بے یقینی کے باوجود غیر محسوس ہی تنہا کر رہا ہے۔ چینی یہاں سے بلیک اینڈ وائٹ پاکستانی ٹی وی بڑے فخر سے خرید کے لے جاتے ہیں۔ خود انڈین امرتسر ریلوے اسٹیشن پر اترتے ہیں تو ان کے ہاتھوں میں وہ محیر العقول واٹر کولر ہیں جس میں پانی 24 گھنٹے ٹھنڈا رہتا ہے۔ پاکستان نے ایک کپڑا بنایا ہے۔ فلیٹ کریپ وہ اس کو انڈیا لے جانے کے لیے تگ و دو کرتے پھر رہے ہیں۔ جگہ جگہ سفارش تلاش کرتے وہ ایک دفعہ اس کو چھپا کر اپنی کسٹم پوسٹ سے گزر جائیں تو پھر برسوں یہ کپڑا پھٹنے کا نام نہیں لیتا۔ لوگ پیٹ بھر روٹی کھاتے ہیں۔

ہم سب ہمیشہ سے پُرامید تھے۔ ہم پہلے کی طرح ہندوستان کے ہوش ٹھکانے لگا دیں گے۔ لوگ مایوسی کی بات سننا نہیں چاہتے۔ لیکن ایسے کڑے وقت میں حکمران کہاں غائب ہیں۔ یحییٰ خان جیسے بھی آیا تھا۔ ہم نے تو اس سے بھی اچھی امیدیں ہی وابستہ کی تھیں۔ لیکن اس ساری جنگ میں عوام خود کو تنہا کیوں محسوس کر رہے تھے؟ لیڈرز کہاں تھے؟

قوم جیسی حقیر چیز سے جنگ جیسے کڑے وقت میں مخاطب ہونا بھی گوارا نہیں کیا۔ وہی بلندی سویلین افواہیں اٹھتیں اچھلتیں، امیدیں کبھی ڈوب جاتیں کبھی سر اٹھا لیتیں، مغربی آسمان پر اڑتی چیلوں کے سوا ایک سکوت طاری تھا۔

وہ بار بار تشویش سے آسمان کی طرف سر اٹھا کر دیکھتا۔ ہم تو پہلے بھی کچھ نہیں کر رہے تھے۔ پر اب تو وہ بھی جنگ نہیں کر رہے۔

لوگ بیمار ہو رہے ہیں۔ ایک دوسرے سے الجھ رہے ہیں۔ خوراک میں بے رغبتی ہے۔ بچوں کے سوا کسی کو بھوک ہی نہیں لگتی۔ زندگی معطل ہو چکی ہے اور بالکل فضول ہو کر رہ گئی تھی کہ اطلاع آگئی۔ شام میں جنرل یحییٰ قوم سے خطاب کریں گے۔ اتنی طویل خاموشی اور قوم کو گہری مایوسی میں ڈبو دینے کے بعد جنگ کا اتنا عرصہ چپ سادھنے کے بعد اب آخر اس کو کیا کہنا ہے؟ لوگ گھروں سے نکل کر پھر چوک میں اکٹھے ہونے لگے۔ سنا ہے ڈھاکہ فال ہو گیا۔ جس نے پہلی مرتبہ منہ سے یہ عجیب و غریب کلمہ ادا کیا۔ سننے والے کانوں نے اس کو بے اعتباری سے سنا۔

لوگ ادھر ادھر سے اکٹھے ہونے لگے۔ یہ سچ ہے بی بی سی کہتا ہے ڈھاکہ ڈوب گیا پاکستان ٹوٹ گیا۔

جو جہاں کھڑا تھا اسی جگہ جیسے پتھر کا ہو گیا۔

جنرل صاحب ٹی وی پر آئے تو ان کی صرف آواز آرہی تھی۔ اسکرین پر ان کے مختلف اسٹل پوز (ساکت) جیسے بطور ماڈل پیش کیے جا رہے تھے۔ ٹی وی پر نشر ہونے کے باوجود انہوں نے کیمرے کا سامنا نہیں کیا۔ شاید ابھی اتنی شرم باقی تھی کہ قوم کو یہ منہ کیسے دکھائیں۔ اور انہوں نے تصور کر لیا کہ قوم سب کچھ جانتی ہے۔

"کسی ایک محاذ پر وقتی طور پر پیچھے ہٹ جانے کا مطلب شکست نہیں ہوتا۔ ہم جنگ جاری رکھیں گے۔"

کہاں تھی وہ جنگ۔ جس کے جاری رکھنے کے وہ اعلان کر رہے تھے۔ تقریر میں کہیں یہ بھی نہیں تھا کہ مشرقی پاکستان ٹوٹ گیا یا باقی ہے۔ لوگوں نے پھر خوش فہمیوں کا سہارا پکڑا۔ ڈوبتے کو جیسے تنکا ان کے ہاتھ آگیا۔ وہ پھر جی اٹھے۔ موت منظور تھی مگر شکست نہیں۔ کم از کم انڈیا کے ہاتھوں نہیں۔

لیکن رات کا ابھی پہلا پہر بھی شروع نہیں ہوا تھا کہ ساری دنیا کے خبرنامے اور اخبار چیخ اٹھے مشرقی پاکستان میں ہتھیار پھینک دیے گئے ہیں۔ ہندوستانی فوج فاتحین کی طرح ڈھاکہ میں داخل ہوئی۔ وہ ریڈیو کی ناب گھماتے ایک اسٹیشن سے دوسرے اسٹیشن تک جاتے۔ سمجھنے سے بالکل قاصر رہا کہ غیر ملکی پریس نے "ڈھاکہ کا تھانہ انڈیا کا" پھر اس کی آواز میں یہ غیر معمولی مسرت کس بات کی تھی؟

پاکستان کی تاریخ میں اس سے قبل آج سے بڑا کرب ناک دن کوئی نظر نہیں آتا۔ جب لوگوں کو ذہنی طور پر سب اچھا ہے کے لیے تیار کیا جا رہا تھا۔ اچانک آ پہنچنے والی اس بے حرمتی نے لوگوں کو ایک دوسرے سے نظریں ملانے کے قابل نہیں چھوڑا۔ ہم ہار گئے۔ ہم نے ہتھیار ڈال دیے۔ شاید ہم مقابلے کے بعد ہار جاتے تو اپنی ہی نظروں میں اس بری طرح تو نہ گرتے۔ جب سربراہ حکومت جانتا ہے کہ وہ قوم کے ساتھ صریح جھوٹ بول رہا ہے اور پھر بھی وہ ڈھٹائی سے بولے جاتا ہے تو سر اس کا نہیں جھکتا۔ پوری قوم کا جھکتا ہے۔ اس نے بڑی بے بسی سے سوچا۔ پتا نہیں اب وہ سڑک پر بھی پھر سر اٹھا کر بے فکری سے کبھی بچا گزر سکے گا۔ لیکن اس کا سر اٹھا کر جینا سربراہان کے لیے کبھی کوئی اہم ایشو نہیں رہا۔ شکست کے اتنے بڑے واقع کے بعد نہایت اطمینان اور سکون سے اس کا اپنا بنایا ہوا آئین اے پی پی کی گرینڈ پر آنا شروع ہوا۔ جیسے ملک میں کچھ ہوا ہی نہیں تھا۔ ان کے لیے واقعی کچھ نہیں ہوا تھا۔ لوگ سکتے اور صدمے کی کیفیت میں چلے گئے۔ کچھ کے ہارٹ اٹیک کی خبریں آئیں۔ کچھ قائد کے مزار پر جا کر دھاڑیں مار مار کر رونے لگے۔ وہ رات پاکستان پر ایسا قہر بن کر ٹوٹی کہ مارے وحشت کے ملک بھر میں کسی کو نیند نہیں آئی۔ یہ ایک ایسی ہی رات تھی۔ جس کی قسم کھائی گئی تھی۔

☼ ☼ ☼

گھنٹہ بھر کی تقریر تھی۔ فی البدیہہ۔ لوگ اپنے اپنے ٹی وی کے نزدیک آکر مایوسی سے بیٹھ رہے۔ کیا ہو گا؟ اب کیا فائدہ اب حد سے حد اور کیا چیز آپ کو ڈرا سکتی ہے۔ پاکستان ٹوٹ گیا اب مغربی پاکستان بھی ٹوٹ جائے تو ہم اس کو بچا نہیں سکتے۔ ہم مشرقی پاکستان کو بلند بانگ دعووں کے باوجود بچا نہیں سکے تھے۔ ایک بے گور و کفن لاش



سامنے پڑی تھی۔ دوسرا آخری دموں پر تھا۔ آخری ہچکی کا منتظر۔

غیر ملکی پریس اور دنیا بھر کے حکمرانوں کی آوازیں۔ خوشی سے پھٹی پڑ رہی تھیں۔ وہ ایک سے بڑھ کر ایک پاکستان کی بولی لگا رہے تھے۔

"بچا کھچا پاکستان ایک ہفتے کی مار ہے۔ تین دن کی مار ہے۔ گھنٹوں کی مار ہے۔"

"ہندوستان جب چاہے مغربی پاکستان پر بھی قبضہ کر سکتا ہے۔" معاملہ پاکستان کا ہو تو اقوام عالم کو اپنا ہیومن رائٹس والا منشور کبھی یاد نہیں آتا۔ وہ جوش و خروش سے ظالم کے پیچھے کھڑے اس کی پشت پناہی کرتے رہتے ہیں۔

کہیں سے کوئی مری مری صدا بلند بھی ہوتی ہے تو بس یوں ہی اپنا احتجاج تاریخ میں ایک اچھے انسان کے طور پر درج کرانے کے لیے۔

عین اس وقت جب ہم ایک یتیم لاوارث بچے کی طرح سردی سے ٹھٹھرتے 'بے یار و مددگار' کھلے آسمان تلے زمانے بھر کی اٹھی ہوئی انگلیاں سینے کو پڑے تھے اس وقت ٹی وی کی یہ تقریر کیا آس بندھائے گی؟ وہ حکمرانوں کے ہاتھوں ایسے صدمے سے دوچار ہوئے جس میں ان کی کوئی خطا بھی نہیں تھی۔

ہندوستان میں موجود مسلمان جب ہندوؤں کی زیادتی کا شکار ہوتے تو چوری چوری پاکستان کی طرف ضرور دیکھتے تھے۔ انہوں نے خود سے سوچ رکھا تھا پاکستان ایک دن لال قلعے پر پرچم لہرانے ضرور واپس آئے گا۔ جامع مسجد میں نماز پڑھی جائے گی۔ لیکن کیسے پڑھی جائے گی؟ وہ پاکستان کی طرف ناامیدی سے دیکھتے تھے۔ انہوں نے تو اپنی 93 ہزار بندوقیں دشمن کے پیروں میں گرا دی تھیں۔ شاید پاکستان کی حکمران کی یہ آخری نسل تھی۔ اگلی نسلوں نے والدین کی ان خواہشات سے توبہ مانگ لی۔

مفتوح قوموں کی تاریخ ہمیشہ فاتح ملک میں لکھی جاتی ہے۔ لہٰذا پاکستان کا نہ صرف جغرافیہ تبدیل کیا گیا۔ بلکہ اس کی ساری قدیم تاریخ اس کے منہ پر مار دی گئی۔

ملک کے ایک حصے میں ماتم کی کیفیت تھی۔ اسی ملک کے دوسرے حصے میں جشن منایا جا رہا تھا۔ سو ہم نے اپنے دکھ سکھ الگ کر لیے تھے۔ یا شاید کبھی ایک تھے ہی نہیں۔

ایسی اسٹل (ساکت) تصویریں دیکھنے میں آرہی تھیں۔ جس میں اپنی قوم کے لوگ دشمن کے کمانڈر ان چیف کو اپنے کندھوں پر اٹھائے اس کی ممنونیت کا دم بھر رہے تھے۔ اپنی قوم۔ جس سے نجات کے لیے انہوں نے سو سال یک و تنہا جنگ لڑی تھی شاید دوست اور دشمن کے کردار وقت کے ساتھ بدلتے رہتے ہیں ان چار دنوں میں پاکستان سے محبت رکھنے والوں کا اس حصے میں چن چن کر قتل عام کیا گیا۔ خبریں آتیں تھیں کہ چند دن گلی کوچوں میں ہمارے بھولے بھالے سپاہی دفاع کی جنگ لڑتے رہے اور تاریخ میں جنگ جو کہلائے۔ اس کے بعد ان کا انجام کیا ہوا اس پر وقت خاموش ہے۔ اس وقت تک کے لیے جب آسمان کھلے ہوئے سرخ گلاب کی مانند پھٹ جائے گا۔ قیامتیں بار بار بھی گزرتی ہیں؟

گھروں میں لوگ اسی سکتے سے اس بے رنگ اسکرین کے سامنے دم بخود بیٹھے تھے جو ان پر چار دن سے طاری تھا۔ کسی کو کوئی اچھی امید نہیں تھی۔ امیدیں بھی آخر کہاں تک ساتھ دیتی ہیں؟

بھٹو صاحب نے بولنا شروع کیا۔ ان کا ایک ہاتھ میز پر اور دوسرا کرسی کے ہتھے پر تھا۔ وہ پشت سے ہلکی سی ٹیک لگائے تقریر کر رہے تھے بلکہ یہ تقریر بھی نہیں تھی۔ نہایت سنجیدگی سے وہ قوم سے باتیں کر رہے تھے۔ ان کی آواز

انگریزوں کے بجائے ٹھنڈی سڑک بے پناہ ہجوم سے اٹی پڑی تھی۔ جہاں تک نگاہ جاتی تھی نعروں سے مزین بلے کارڈ اٹھائے مشتعل گروہ پانی کے ریلے کی طرح آگے کی طرف بڑھتا، توڑ پھوڑ کرتا، آگ لگاتا رواں دواں تھا۔

ایسے ہی قافلے بھاٹی اور ناصر باغ کی طرف بھی جا رہے تھے۔

اس ٹھنڈی سڑک نے ایسے بہت سے انقلابات دیکھے تھے۔ سب سے زیادہ پتھر کھائے تھے۔ آگ لگوائی تھی یا شیشے تڑوائے تھے۔

اسی سڑک پر طالب علموں نے گولیاں کھائی تھیں۔ یہیں خون بہے تھے۔ وہ اب اس قدر عادی ہو چکی تھی کہ اپنے سینے پر گزرنے والے اس حادثے کو بے توجہی سے دیکھتی تھی۔ حادثوں کے بعد حادثے۔ فساد کے بعد فساد۔ کہیں کوئی خاتمہ نہیں۔ حال تاریخ کی راوی نہیں وہ بیان نہیں کر سکتی ان تمام ترالمیہ واقعات کے بعد کیا کہیں کوئی خوشگوار نتیجہ بھی نکلا۔ عباس رشید نے سڑک سے پار اپنی محبوب دکان کی طرف دیکھا۔ جلوس گزر گیا تھا۔ کتابوں کی دکان کے شٹر اٹھائے جا رہے تھے۔ شٹر کے پیچھے کے نیلے شیشے کرچی کرچی کی صورت فٹ پاتھ اور کمرے میں بھرے تھے۔

"دیکھ کے پروفیسر!" اپنی عمر سے دگنے سفید بالوں والے بزرگ نے اسی کے قدموں میں بکھرے کانچ سے بچنے کی تنبیہ کی تھی۔

"کوئی بتائے۔" چچا اسی نے شیشوں کی کرچیاں سمیٹتے بے زاری سے کہا۔ "اگر الیکشن میں بے ایمانی ہوئی تو ہم نے کروائی تھی کیا؟ وہ ہر دفعہ ہمارے شیشے کیوں توڑ جاتے ہیں۔"

اس سے بہت سے ایسے سوال کیے جاتے تھے جن کا جواب وہ کبھی اپنے طالب علموں کو بھی نہیں دے سکا تھا۔ وہ چپ چاپ شیلف میں لگی کتابوں کے پیچھے منہ چھپا کر کھڑا ہو گیا۔ جیسے اس کے نالائق شاگرد سوال کا جواب نہ [illegible] بھرے تھے [illegible] نالائق [illegible] بھی تھا۔

تھوڑی دیر بعد پھر ایک جلوس گزرنے لگا۔ جب تک وہ گزر رہے گا دکان کے شٹر بند رہیں گے۔ زندگی جیسے لمحوں کا کھیل تھی۔ ریورس کرتا ہے۔ پردہ اٹھتا ہے۔ لیکن سامنے بس ایک ہی منظر ہے جو بار بار گزرتا ہے۔

شیلف کے پیچھے ٹہلتے کسی شخص نے اسے چونک کر دیکھا۔ "پروفیسر عباس؟"

"جی فرمایئے۔"

وہ بہت معروف نہیں تھا۔ لیکن اپنے پہچان لیے جانے کا جیسے عادی سا ہو گیا تھا۔

"آپ سے ایک بات کر سکتا ہوں؟"

اسے لمحے بھر کو کوفت سی ہوئی۔ ایک اجنبی شخص اس سے کیا سوال کرے گا؟ ان حالات میں عام آدمی کیا پوچھتا ہے۔ وہ لاعلم نہیں تھا لیکن سیاست نے اسے اکتا دیا تھا۔ اب تو ایک وقت ہوا جب سے شتر مرغ کی طرح اس نے ریت میں سر دے رکھا تھا۔

"جی فرمایئے!" اس نے جھنجلا کر سوچا وہ ملک کی بگڑتی صورت حال اور ممکنہ اگلے مارشل لا کی کوئی بات نہیں کرے گا۔ لیکن اس کو پتہ بھی نہیں چلا کیسے پکوشے میں بیٹھے بے زاری سے چائے کے گھونٹ بھرتے وہ مخاطب کی طرف مکمل متوجہ ہو چکا تھا۔ اس میں کچھ تھا جو اپنی طرف کھینچتا تھا۔

"میرا نام سلمان ہے۔ میری ایک چھوٹی سی فرم ہے۔ مجھے ذاتی طور پر کوئی شکایت بھی نہیں۔ لیکن میں ان حالات سے مایوس ہو چکا ہوں۔ میرا دل چاہتا ہے میں بھی پاکستان چھوڑ کر اوروں کی طرح یہی نکل جاؤں۔ کیا آپ








مجھے بتا سکتے ہیں، پاکستان کیا ہے؟"

"پاکستان کیا ہے؟" پروفیسر نے ذرا بلند آواز سے پھر اپنا وہ جملہ دہرایا "تم جانتے ہو پاکستان کیا ہے؟ پاکستان صرف مارشل لاء نہیں ہے۔ جب کوئی دروازہ کھٹکھٹا کر روٹی مانگتا ہے تو تنگ چڑھی سے تنگ چڑھی بیگم بھی اپنا آرام حرج کر اٹھتی ہے اور سوالی کو خالی پیٹ اپنے دروازے سے واپس جانے نہیں دیتی۔ یہ پاکستان ہے۔

ایک ایک پیسہ جوڑ کر آخری عمر میں حج کو جاتے پھولوں میں لدے سفر کرتے بوڑھے پھونس حاجی پاکستان ہیں۔

پڑوسی کی بیٹی بیاہنے کے لیے پیسہ پیسہ جوڑ کر جمع کرتے لوگ پاکستان ہیں۔ کسی کی عزت پر روتے بین کرتے۔ کوسوں کا فاصلہ جوتیاں سر پر رکھ کر طے کر کے غم بانٹنے آتے پاکستان ہیں۔ جب آپ کے بچے گھر میں گھس کر سب سے پہلے دادا دادی کو سلام کرتے ہیں اور جب دادی گھر واپسی تک تسبیح ہاتھ میں پکڑے ان کی حفاظت کی دعا مانگتی رہتی ہے۔ یہ روایت پاکستان ہے۔

اور جب ہندوستان سے لاشوں بھری ٹرین لاہور کے اسٹیشن پر آکر رکتی ہے تو وہ پاکستان ہوتا ہے۔

تم مجھ سے گواہی لیتے ہو پاکستان کیا ہے؟ پاکستان دانشوروں کے کھیت کی مولی نہیں۔ وہ میری رائے کا محتاج نہیں۔"

وہ کرسی کھسکا کر میز دھکیلتے بغیر پلٹ کر دیکھے باہر نکل گیا۔

"میں تم سے ایک بات کہوں۔ میری بات مانو گے؟" لارنس کے دیوہیکل درختوں کے نیچے روشوں پر ٹہلتے سلمان نے اس کی طرف دیکھا۔

"کہو اور ایسے نظریات سننے میں تسلیم کرنے کا وعدہ نہیں کر سکتا۔" وہ کتنے عرصے سے ہر وقت کی بحثوں میں الجھے لاہور کا چپہ چپہ پھرتے تھے۔ اس ایک پہلے سوال کے سوا اس نے کبھی کوئی دانش سے اور بات نہیں کی تھی۔ کتنی مدت بعد یہ بات وہ کسی شخص سے کہہ سکتا ہے۔ وہ پھر جس بات کی وضاحت میں پڑی ہوئی۔

"مارشل لاء والی بات سخت ہے۔ رنگ نسل بے رخی سے مزا بار ہے ہیں۔ تم اپنی زبان پر تھوڑا سا کنٹرول کر لو۔"

"نہیں۔" اس نے کورا جواب دیا۔ "میں نہیں مان سکتا۔ یاد رکھو میری حق گوئی پاکستان ہے۔"

☼ ☼ ☼

اور جب اس کے ہاتھ پاؤں تتلی کی سی موٹی رسی سے جکڑ کر اس کو لکڑی کے اس کھانچے سے باندھا گیا جس کو ٹکٹکی کہا جاتا تھا۔ حملہ آور ہنٹر لہراتا بھاگتا ہوا آتا۔ صرف قدموں کی دھمک سے درمیان کا فاصلہ کم ہوتا سنائی دیتا کیونکہ وہ پشت سے حملہ کرتا تھا۔ سزا پر عمل درآمد کرانے والوں نے اس کی قمیص اور بنیان دونوں اتروادی تھیں۔ پچھلے کتنے دنوں سے وہ قلعہ میں بند انہی اور اس سے بدتر شرمناک حالتوں میں گزرتا آیا تھا۔ حالانکہ وہ بچپن سے اتنا شرمیلا تھا کہ کبھی کمرے میں تنہا بھی بنیان پہن کر نہیں گھوم سکتا تھا۔

وہ اس سے کیا چاہتے تھے؟ وہ کسی سے بھی کیا چاہتے تھے وہ نہیں جانتا۔ سوائے اس کے کہ وہ سب سے نفرت کرتے تھے لیکن خوف کے اس انتظار کی یہ بدترین قسم تھی کہ کب وہ لہراتا ہوا اچانک آپ کی ننگی پیٹھ پر انگارے کی سی جلتی ہوئی کاٹ سے ٹکرائے گا۔ اس نے تہیہ کیا تھا وہ حلق بند رکھے گا۔ چیخ کو حلق میں گھونٹ کر۔ کوڑے مارنے اور حملے کے تماش بینوں کی تفریح طبع کا ذریعہ نہیں بنے گا لیکن جب چمڑے کی پتلی تار اس کے شانے

لے کر ریڑھ کی ہڈی کے آخری سرے تک اسے کاٹتی چلی گئی تو بلا ارادہ اس کا منہ کھلا۔ درد سے بھری ایک کراہ اس کے حلق سے آزاد ہو گئی۔

دم بخود کھڑا سلمان اس کو دور سے دیکھتا تھا۔ اس کے ملنے والوں میں اس کو سزا پاتے دیکھنے کا اسے یارا تھا یا نہیں۔ بس منہ اٹھا کر چلا آیا تھا۔ وہ نہ عباس رشید کے بندھے ہاتھ پاؤں کی طرف دیکھتا تھا نہ کوڑا لہرا کر بھاگتے آتے شخص کے چہرے پر مشقت کا پسینہ ڈھونڈتا تھا۔ وہ چپ چاپ سر جھکائے بھاگتے قدموں کی چاپ سن رہا تھا۔

دھپ دھپ دھپ۔

"کوڑے اسلامی سزا ہے۔" جنرل کا دفاع کرتے محفل میں بیٹھے اس کے ہمنوا بیہودہ کہتے تھے۔ "اگر آپ اللہ کے قانون کو نہیں مانتے تو مرتد ہیں۔ تکلیف تو صرف پہلا کوڑا لگنے کی ہوتی ہے۔ ایسے ہی زبردستی کے شہید بنتے ہیں یہ لوگ اسی کے بعد کمر سن ہو جاتی ہے۔ تکلیف کا احساس ہی نہیں ہوتا۔"

ان کی تسلی نہیں ہوتی تھی۔ ان کے خیال میں پاکستان کا ہر شہری اس قابل تھا کہ اسے کوڑوں سے دھن کر رکھ دیا جائے۔

جب پولیس کی وین ہتھکڑی ڈالے اس کو واپس لے کر چلی تو وہ اس سے ملے بغیر چپ چاپ گاڑی میں آ کر بیٹھ رہا۔ اسے لگا وہ گاڑی نہیں چلا سکتا۔ کتنی دیر سامنے کا منظر دھواں دھواں رہا۔ یہاں تک کہ دو آنسو اس کی آنکھوں سے نکلے اور فضا میں تحلیل ہو گئے۔

"ایک جملہ تم کہنے سے رہ گئے تھے۔" عباس رشید احمس نے یہاں کسی کو مخاطب کیے کہا تھا۔

"کہ میری پشت پر کوڑوں کے پانچ داغ پاکستان ہیں۔"



☼ ☼ ☼

وہ اس بھیانک خواب سے بیدار ہوا تھا۔ جو اس کا پیچھا نہیں چھوڑتا تھا۔

حلق میں پیاس کی شدت سے کانٹے چبھ رہے تھے جیسے وہ برسوں سے تپتے صحرا میں ننگے پاؤں بھاگتا پھر رہا تھا۔

وہ میٹرس سے اٹھا کھلی فضا میں سانس لینے کو بے تاب وہ ستاروں بھرے آسمان کے نیچے آیا۔ صحن میں لگے نلکے سے منہ لگا کر جیسے اس نے سیروں پانی پیا۔ پانی اس کی باچھوں سے نکل کر گرتا اس کے گریبان کو بھگوتا اس کا دامن شرابور کر چکا تھا۔ اور پیاس تھی کہ بجھنے کا نام نہیں لیتی تھی۔

اس نے کلائی بلند کر کے ستاروں کی مدہم روشنی میں وقت دیکھنا چاہا۔ دو بج کر بیس منٹ ہوئے تھے۔ ڈائل کے نیچے سے چوکور خانے میں لکھا تھا۔

4 اپریل 1979ء۔

(باقی آئندہ ماہ ان شاء اللہ)



"عید قرباں مبارک ہو۔" جی کیا کہا؟ پرانی بات ہو گئی ہے؟ ہاہاہا۔ اب نئی باتیں کہاں سے سناؤں آپ کو۔ اگر آپ کا سگنیچر اور میرٹ ہوتا تو میں پوچھتی آپ سے ہی تازی۔ خیر اب شیئر تو کرنی ہے آپ سے اپنی روداد عید قرباں۔

عفت سحر طاہر

وہ ایک سہانی صبح تھی۔

ازمیر شاہ نے میرا ہاتھ تھام رکھا تھا۔ پھر کسی بات پہ ہنستے ہوئے اس نے میرا ہاتھ کھینچ کے اپنی طرف...

پتا نہیں کس رائٹر کی ہیروئن کی طرح میں ٹھا کر کے اس کے سینے سے لگنے ہی والی تھی کہ جیسے اچانک زلزلہ آگیا ہو۔

"یا خدا۔"

"اٹھ جاؤ روی کی بچی یا پھر روز محشر فرشتوں ہی کو منہ دکھاؤ گی۔" اب کی بار زرمینہ نے مجھے سختی سے جھنجوڑا تھا۔

"خبیثہ۔ مجھے پتا تھا تم ہی ہوگی۔" آنکھیں کھلتے ہی میں اس پہ چڑھ دوڑی۔

"احسان مانو جو اٹھانے آگئی ہوں۔ ورنہ دادی جان اپنی نئی نویلی چپل لے کے آتیں۔" وہ بھی سلگی تھی۔

"ایک منٹ۔ صرف ایک منٹ ہی تو مانگا تھا ظالم دنیا والو۔ بس ازمیر شاہ مجھے گلے سے لگانے ہی والا تھا۔" میں نے پرانی ہیروئن کی سی "اداکارانہ" سسکی بھری تو [illegible] مجھے پکارا۔

"لگانے والا تو نہیں البتہ گلا دبانے والا ضرور ہے کیونکہ وہ جاگنگ کرکے آچکا ہے اور اب ناشتے کے لیے پہنچنے ہی والا ہے اور تمہیں تو شاید یاد نہ ہو مگر مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ اس ہفتے ناشتہ بنانے کی باری تمہاری ہے اور آج محض چوتھا روز ہے۔"

مرتا کیا نہ کرتا کے مصداق اٹھنا ہی پڑا۔ دادی جان نے سب پوتیوں "اہم۔ میرا مطلب ہے کہ سب پوتیوں میں کام کی ڈیوٹیاں بانٹ دی تھیں جن سے پہلو تہی کرنا دادی جان کو دشمن بنانے کے مترادف تھا۔ سو میں واش روم سے محض دو منٹ میں فراغت پاکر اڑتی ہوئی ڈائننگ تک پہنچی۔

اُف۔ صبح صبح ہینڈسم سے منگیتر کو دیکھنا کتنی تروتازگی دیتا ہے۔ وہ مغرور کالم اخبار میں "گھسا" ہوا تھا۔ عمر ابرار اور حسان مارننگ شو دیکھ رہے تھے اور ہوسٹ کچھ نخرے زیادہ کر رہے تھے۔ لڑکیاں اپنی جمائیاں روکتی کبھی ادھر تو کبھی ادھر کر رہی تھیں۔

دستیاب نہیں ہو "ٹیک پاس" شو کا، دینا ملک کے کارنامے دیکھنے کو بچاریاں بارہ بجے تک ٹی وی کے آگے جمی رہتی تھیں۔

دینا ملک کو تین تین مشٹنڈوں کے ساتھ چہلیں کرتے دیکھ کر گال پیٹتیں۔ اندر سے محظوظ ہوتیں۔

"اتنا ہی برا لگتا ہے تو مت دیکھا کرو۔" میں نے کہا تو فائقہ چمکی۔

"ثواب عبرت بھی حاصل نہ کرے بندہ۔"

سو اب نیند پوری نہیں ہوئی تھی مگر دادی جان کا حکم بھی گویا ٹیک باس ہی کا حکم تھا۔ اس لیے ابھی ینگ جنریشن ناشتے کی میز پر جبکہ بڑے ناشتے سے فارغ ہو کر لاؤنج میں بیٹھے تھے۔

"تمہارے لیے ناشتے میں کیا لاؤں؟" سب سے پوچھ کر میں نے بڑے انداز سے ازمیر سے پوچھا۔

"دو جلے ہوئے توس۔ ایک سخت ابلا ہوا انڈا اور ایک پانی پتی۔" وہ اخبار پر نظریں جمائے سنجیدگی سے بولا تو سب کے ساتھ ساتھ میں بھی حیران ہوئی۔

"یہ کیا ناشتا ہے۔ میں کیسے بناؤں گی؟"

"[illegible] پچھلے چار دنوں سے تو بڑی کامیابی سے بنا رہی ہو۔" وہ اب کی بار مجھے گھورتے ہوئے طنز سے بولا تو سب کی ہنسی چھوٹی۔

اور میں شرمندہ۔ بلکہ دل تو چاہا رو ہی دوں۔

یہ ہوتی ہیں منگیتر سڑیل۔

فلموں میں دیکھا ہے نا آپ نے ہیروئن نمک ڈال کر یا پھر بغیر چینی کے چائے بھی ہیرو کو دے دے تو ہیرو کا ایک ہی ڈائیلاگ ہوتا ہے۔

"تمہارے ہاتھ کے لمس نے پھیکی چائے کو بھی میٹھا کردیا ہے۔" مگر ادھر۔ سلطان راہی پلے پڑا ہے میرے۔ ہیروئن ناچ رہی ہے وہ موصوف کبھی درختوں کو کبھی آسمان کو دیکھے جارہے ہیں۔ بس ہیروئن ہی کو نہیں دیکھ رہے۔

ادھر میرو بھی میرے علاوہ سب دیکھتا ہے۔

میرے پاس سب کی ہنسی سے بچنے کا ایک ہی چارہ تھا کہ میں پاؤں پٹختی کچن میں چلی جاتی۔



اور میں نے یہی کیا۔

☆ ☆ ☆

میں نے کہا میرا کفن کیسا ہوگا فراز
وہ ہنس کے بولی لٹھے دی چادر اتے سلیٹی رنگ ماہیا

میرے موبائل پر میسج آیا تھا۔

"فراز نے پنجابی میں بھی شاعری کی ہے؟" میں متاثر ہوئی تو ماہین نے مجھے گھورا۔

"یہ فارغ اور نکمے لوگوں کا کام ہے کسی کا کلام خراب کرنا۔ فراز نے اردو ہی میں شاعری کی ہے۔ اور بہت خوب صورت۔"

"تو یہ لٹھے دی چادر والا گانا انہوں نے نہیں لکھا؟ میری فرینڈ نے ایس ایم ایس بھیجا ہے۔" میں نے اعتراض کیا۔

"اس نے تو بھیجا ہی تھا مگر اسے کیا معلوم ادھر تمہارا "بھیجا" نہیں ہے۔" زرمینہ نے لقمہ دیا۔

"شٹ اپ۔"

میں نے اسے گھورا اور پھر یاد دہانی کرائی۔

"تمہارا دماغ کتنا کام کرتا ہے یہ تو میں تمہارے "وادیٔ عشق" کے شہزادے کو دیکھ کے ہی جان گئی تھی۔" وہ کھسیانی۔

"زندگی میں ایسے اونچے نیچے موڑ آتے ہی رہتے ہیں۔ نور بیلم" ماہین نے اٹھ کے اس کا ہاتھ تھام لیا۔

"زندگی میں جب تم کو
کوئی رستہ دکھائی نہ دے
کوئی منزل دکھائی نہ دے
کوئی اپنا دکھائی نہ دے
تو تم میرے پاس آنا
گر تمہیں
میں [illegible]"

وہ بہت محبت اور ہمدردی سے کہتے ہوئے ذرا تھمی۔ پھر بولی۔

"آنکھوں کے ڈاکٹر کے پاس لے جاؤں گی۔"

زرمینہ۔ جس کی آنکھوں سے اس ہمدردی پر آنسو گرنے ہی والے تھے بدک گئی۔

"[illegible] میری نظر اللہ کے فضل سے کمال کی ہے۔"

"کمال کی ہے۔ تو تمہاری کہاں ہے پھر؟" فائقہ بھولپن سے پوچھنے لگی۔

"جہنم میں۔" وہ چڑی۔

"خدا تمہیں بھی جلدی پہنچائے۔" میں نے ہاتھ بلند کیے تو وہ خطرناک تیوروں کے ساتھ میری طرف بڑھی۔ پھر مجھے ہی سیز فائر کرنا پڑا۔ کان پکڑے تو وہ ٹھنڈی ہوئی۔

گھر آکے میں نے سب لڑکیوں کو "شہزادے" کا قصہ نمک مرچ لگا کے سنایا تھا۔ زرمینہ بے چاری کا تو بیچ میں بے ہوش ہونے کا موڈ ہو رہا تھا مگر اتنی سزا تو اس کا حق بنتی تھی نا۔ جھوٹی کہیں کی۔

"چلو۔ میرا بھائی کون سا کم برا سلوک کرتا ہے تمہارے ساتھ۔" اسے کمینی سی تسلی ہوئی۔

میرا دل توڑنے کی اس نے کوشش تو بہت کی فراز
اسے معلوم نہیں [illegible]

میں نے اطمینان سے کہا اور پھر ماہین سے ایک دھمو کا کھایا۔

"یہ فراز نے کہا ہے؟"

"مجھے تو فرزانہ نے ایس ایم ایس کیا ہے۔ اب اسے فراز نے کہا ہے یا نہیں یہ مجھے کیا پتا۔"

میں نے کندھا سہلایا۔ اس کے سامنے اس کے عزیز شاعروں کی بے عزتی کرکے کوئی کہاں جاتا بھلا۔

"کہ یہ شاعری اس کا منگیتر بھیجتا ہے۔"

میں نے جوش سے بتایا۔

"میری تمام تر ہمدردیاں فرزانہ کے ساتھ ہیں۔" ماہین نے گہری سانس بھرتے ہوئے اپنی کتاب کھول لی تھی۔

"خدا کی قسم لڑکو! کیا شے ہوتے ہیں یہ منگیتر بھی۔ کبھی میری دوستوں سے قصے سنو تو چار چار منگنیاں کروالو۔ اور ایک میرا منگیتر ہے۔ اپنی طرز کا ایک ہی

ثمونہ اور بینی "شے" ہے۔"

میں نے رشک سے کہتے ہوئے آخر میں دانت پیسے تھے۔

"عید آرہی ہے دل کلیجہ بھون کے کھلاؤ تو منگیتر قابو میں آ جائے گا۔"

زرمینہ نے نا ممکن سا مشورہ دیا۔

"ہاں۔ کلیجہ بھون کے اسے کھلاؤں اور خود قبر میں جالیٹوں۔ اسے آزاد چھوڑ دوں۔"

میں تپی۔

"پریشان مت ہو رو بھا جانو! میں تمہاری جگہ لے لوں گی۔"

فائقہ نے ملائمت سے خباثت دکھائی تو میں نے دانت کچکچائے۔

"ضرور۔ بس گورکن سے پوچھنا پڑے گا۔ کیونکہ تمہارا کفن تو تھوڑا سا بڑا ہو گا ہی' قبر بھی تھوڑی بڑی کرانی پڑے گی۔"

"لعنت تمہاری سوچ پر۔ بھری جوانی میں لے کے مجھے بد دعا دے رہی ہو۔"

[illegible]

"[illegible] منگیتر پہ آنکھ رکھنے والی آشوب چشم ہو جائے گی۔"

میں نے اس کے لتے لیے تھے۔ ایک تو ان تمواروں پہ "بوجہ بے رخی منگیتر" میرا دل ویسے ہی دکھا ہوتا تھا۔ اوپر سے یہ بچ بچ۔

"اچھا ہے نا۔ میں نے بھی عمران عباس اور کعب عزیز کے فون نمبرز لے کے رکھے ہوئے ہیں۔ اسی دن فون کروں گی جب میرا منگیتر مجھے لفٹ کرائے گا۔" میرا ارادہ مصمم تھا۔

"اس عید پہ منگیتر کو عید کارڈ نہیں لکھ سکتے؟" میں نے ماہین سے پوچھا جوابا" اس نے مجھے چار آنکھوں سے (عینک سمیت) گھورا۔

"میں کون سا چار منگنیاں بھگتا چکی ہوں۔ ایک ہی "لائق عبرت" منگنی ہوئی ہے ابھی تک ہمارے بٹ ہاؤس میں۔"

"چل نی۔ بڑی آئی۔ عبرت کیوں خدانخواستہ۔ یہ کہو کہ سب جیلس ہوتی ہو مجھ سے۔" ہمیں اترائی۔

لب چاہے لفٹ کراتا تھا یا نہیں مگر بہر حال ایک عدد ہینڈسم منگیتر میری ملکیت تو تھانا۔

"تم چاہو تو میں ہیلپ کر سکتی ہوں۔ میرا بھائی ہے میں اسے بہت اچھے سے جانتی ہوں۔"

یہ زرمینہ تھی۔ لاکھ دفعہ کی آزمائی ہوئی۔ چالاک لومڑی۔

"اور تمہیں "میں" بہت اچھے سے جانتی ہوں۔" میں نے طنز کیا۔

"زندگی میں اگر کچھ حاصل کرنا ہو تو ہمیشہ اپنے دماغ کی سنو۔" ماہین نے باآواز بلند یہ مشورہ یقینا" مجھ ہی کو دیا تھا۔

"لیکن اگر دماغ سے کوئی آواز نہ آئے تو۔؟" میں نے عقل مندی دکھائی۔

"تو پھر آنکھیں بند کرو اور سوچو خوب سوچو۔" وہ ڈرامائی انداز میں بولی۔

میں نے آنکھیں بند کرلی تھیں۔ پھر ایک آنکھ کھول کے پوچھا۔

"[illegible]"

"[illegible] کیا ہے؟"

چند لمحے وہ مجھے گھورتی رہی پھر کھا جانے والے انداز میں بولی۔

"یہی کہ میرے پاس دماغ ہے بھی یا نہیں۔" وہ سب ہنس دیں۔

"خبیثنیاں۔"

"اس بار میں نے خود ہی سوچ لیا ہے کہ میں از میر بٹ کو کیسے پھانسنے والی ہوں۔"

میں نے سسپنس پھیلایا۔

"چارہ ڈال کے۔"

"از میر بٹ ہے یا بکرا۔"

"یہ منہ اور مسور کی دال۔"

"ناچ نہ جانے آنگن ٹیڑھا۔"

"کوا چلا ہنس کی چال۔"

"انگور کھٹے ہیں بی بی!"



دیکھ لیا آپ نے۔ یہ زرمینہ' فائقہ' تحریم' ماہین اور [illegible] اپنی بھائی بہنیا کے قربان ہیں۔

جل ککڑیاں۔

مگر میں بھی اس بار انہیں ہوا نہیں لگنے دینے والی تھی کہ میں کس طرح از میر بٹ کو رام کرنے والی ہوں۔

فرزانہ نے وعدہ کیا تھا کہ وہ بڑی رومانٹک شاعری (جو اس کا منگیتر بھیجتا تھا) مجھے فارورڈ کرے گی (اور میں وہ میسج از میر کو ایس ایم ایس کروں گی' یہ اسے پتا نہیں تھا) میں تو کھل ہی اٹھی تھی۔

چلو۔ کسی طرح تو میرے دلی جذبات اس پتھر دل تک پہنچیں گے۔ ورنہ عید الفطر پہ تو ان جل مرنیوں نے جو ٹرکوں والے شعر لکھ کے اس تک پہنچائے تھے ان کی یاد آج بھی مجھے لرزا دیتی تھی۔

☼ ☼ ☼

لڑکے بکرے لے آئے تھے۔ جی ہاں۔ دو عدد پلے ہوئے بکرے۔ ہم سب ان کا دیدار کرنے لان میں آئے ہوئے تھے۔

[illegible]

"مجھے بکروں کی اتنی بو آرہی ہے کہ میں خود کو دو ٹانگوں والا بکرا تصور کر رہا ہوں۔"

"اور مجھ سے جو جپھیاں ڈالی ہیں ان بکروں نے آتے ہوئے۔" عمر چونکہ بڑی گاڑی میں بکروں کے ساتھ پیچھے بٹھا کے لایا گیا تھا' اس لیے کافی غصے میں تھا۔

اب لڑکے تو گئے نہانے اور بکروں کو باندھ گئے شہتوت کے درخت کے ساتھ۔ ایک بکرا تو فائقہ پہ اتنا فدا تھا کہ بار بار اس کی طرف لپکتا۔

"یا تو اس میں انسانی روح ہے یا تمہارے اندر اسے بکری دکھائی دے رہی ہے۔"

ماہین نے تجزیہ کرتے ہوئے اپنی عینک درست کی تو فائقہ غرا کے رہ گئی۔

"میرے خیال میں یہ جو تم نے نفیس سی فروالا سویٹر پہنا ہوا ہے۔ یہ اس بکرے کی سنزی کی کھال سے بنا ہوگا۔"

میں نے اسے ڈرایا تھا۔

"اس کی سنز بکری تھی وہ کا گل صاحب سو بھی نہیں۔" فائقہ نے مجھے یاد دلایا۔

"بہر حال۔ جو بھی ہو اس بکرے کا دل تم پر بہت بری طرح آیا ہے۔"

زرمینہ نے بھی نوٹس کیا تھا۔

رات کو بکروں کو پچھلے دالان میں باندھ کر چارہ وغیرہ ڈال دیا گیا اور۔۔۔ میں گیارہ بجے تک لڑکوں کے انتظار میں بیٹھی رہی۔ وہ اپنے کسی دوست کے ساتھ قربانی کا جانور خریدنے گئے ہوئے تھے۔

جلتی بھنتی اندر آئی۔

اندر وہ سب ٹی وی کے سامنے براجمان تھیں۔

"یار۔۔۔ درمیان والا دروازہ تو بند کر آؤ۔ بکروں کی آوازیں آرہی ہیں۔ پتا نہیں چل رہا سلمان خان بول رہا ہے یا براؤن گھر کا بکرا۔"

[illegible]

"[illegible] ہاں بکروں کے منہ [illegible] جاؤں گی۔" میں نے واضح کیا۔

"اچھا۔ صرف رات کو ہی اعتراض ہے یا صبح بکروں کے منہ لگ سکتی ہو۔"

فائقہ پہ تو خباثت ختم تھی۔

"قربانی کے بکروں کا مذاق اڑا رہی ہو۔ دیکھنا ان کی روحیں بھوت بن کے ناچیں گی تمہارے کمرے میں۔"

میں نے منہ پہ ہاتھ پھیرا تو اس نے ہاتھ ہلا کے مکھی اڑائی۔

"آج ہم رو بھا کے کمرے میں سوئیں گے۔"

زرمینہ نے پروگرام ختم ہوتے ہی اعلان کیا۔ لڑکے ابھی تک نہیں آئے تھے۔

"میں نے کیا گناہ کیا ہے؟"

"دادی جان نے کہا ہے تم مردوں سے شرط باندھ

کے سوتی ہو اس لیے تمہیں صبح جگانے کے لیے یہ ڈیوٹی مجھے اور فائقہ کو سونپی گئی ہے۔" وہ متانت سے بولی۔

میں بے چاری کیا کر سکتی تھی دانت پیس کے اسے دل ہی دل میں گالیاں دینے کے سوا۔

اور وہ دونوں ذلیل ماریاں سنگل بیڈ پہ کمبل میں یوں گھس کے سوئیں کہ میں بے چاری اس بیڈ کی مالکن ایک کونے میں سکڑی پڑی تھی۔

آدھی رات کو کسی نے کمبل کھینچا۔ میں نے اپنی طرف کھینچا تھوڑی دیر بعد پھر پتا نہیں زرمینہ یا پھر فائقہ نے وہی حرکت کی۔ اس کے بعد ایک عجیب سی آواز۔ جیسے بیڈ کے ساتھ کوئی چیز رگڑی جا رہی ہو۔

"زری۔ یہ۔ گ گ کون ہے؟"

فائقہ میرے کان میں گھسی۔

"چ چ چور۔" زرمینہ کا حلق سوکھ رہا تھا۔ ساتھ ہی ہمارا کمبل کھینچا گیا اور بیڈ یوں ہلا جیسے زلزلہ آیا ہو۔ ہم تینوں نے دلدوز چیخیں ماریں اور اس وقت تک چور، چور کے نعرے لگائے جب تک کہ [illegible] کسی نے آکر کمرے کی لائٹ [illegible] میں کر دی۔ ان دونوں کا تو نہیں میرے تو منہ پہ کسی کو ہاتھ رکھ کے [illegible] بند کرنا پڑا۔ میں نے پٹ سے آنکھیں کھولیں تو ازمیرث [illegible] بھی تھا ڈر بھی اور وحشت بھی۔

یعنی رسم دنیا بھی تھی موقع بھی اور دستور بھی۔ میں کھٹاک سے ازمیرث سے لپٹ گئی۔

"چور۔ چور ہمارا کمبل کھینچ رہا تھا۔ بیڈ کو ہلا رہا تھا۔"

"میں نے کتنی بار کہا ہے کہ سارے دروازے بند کیا کرو یار۔ درمیان والا دروازہ بھی کھلا تھا اور یہ تم نے اپنے کمرے کا دروازہ بھی ٹھیک سے بند نہیں کیا۔ تب ہی تو یہ اندر آ گیا۔"

وہ مجھے آرام سے پیچھے کرتے ہوئے سخت لہجے میں بولا۔ ڈرتے ڈرتے میں نے نظر اٹھائی تو براؤن کلر والے بکرے کو اپنا کمبل چباتے اور بیڈ کے ساتھ سر رگڑتے دیکھ کے مجھ پہ بھی اتنا ہی پانی پڑا جتنا کہ فائقہ اور زرمینہ پر۔

پھر وہ بکرا تو لے گیا مگر ہم تینوں بیڈ پہ گر کے اتنا ہنسیں کہ کیا ہی زندگی میں ہنسی ہوں گی۔

ایسے میں گلے ہے بگاہے ازمیرث کا نادانستہ لمس مجھے رہ رہ کے یاد آ رہا تھا۔ مجھے محسوس ہوا میرے دل میں اس کی محبت نہیں بلکہ شدید محبت تھی۔

✡ ✡ ✡

میں نے فرزانہ کو خاص تاکید کی تھی جو بھی شاعری بھیجو خاص عید کی مناسبت سے بھیجنا۔ اسے میں نے یہ نہیں ہوا لگنے دی تھی کہ اس کے منگیتر کے جذبات میں اپنے منگیتر تک پہنچانا چاہتی ہوں۔ کیا خبر ہانڈی ہی کر جاتی۔ اب عید میں محض ایک دن رہ گیا تھا اور اس ذلیل لڑکی نے مجھے ابھی تک لٹکایا ہوا تھا۔ فون کر کر کے میرا بیلنس ختم ہونے کو تھا۔

"ہٹ ست منگیتر ہے تمہارا۔ ایک میسج کے انتظار میں تم تو آدھی ہو جاؤ گی۔"

"اوف۔ بھیج دے گا کیا پریشانی ہے تمہیں۔"

"ہاں۔ اے کوئی بھیجے گا تو تمہیں بھیجے گا۔" مجھے غصہ آ رہا تھا۔

گھر والوں کی مدد لینے سے میں انکار کر چکی تھی۔ اوپر سے "غیبی امداد" بھی بند ہو گئی تھی۔ حد ہو گئی تھی یعنی کہ۔

اور پھر رات گئے جب میں بالکل مایوس ہو کر نیند میں تھی تو میرے موبائل کی میسج ٹیون بجی۔ بجلی کی سی تیزی کے ساتھ میں نے تکیے کے نیچے سے موبائل نکالا۔ فرزانہ کا میسج تھا۔

اب پتا نہیں کوئی نظم تھی یا کیا۔ نیند بھری آنکھوں اور ذہن سے کچھ سمجھ نہیں آیا تو میں نے بڑی ایمان داری کے ساتھ اسے میو کو فارورڈ کر دیا۔ اور ساتھ ہی اس ایس ایم ایس کو ان باکس میں سے ڈیلیٹ بھی کر دیا مبادا کوئی اور ہی نہ پڑھ لے اور سرشار سی لیٹ گئی۔ اب بڑے مزے کی نیند آنے والی تھی۔

✡ ✡ ✡



"[illegible] مبارک۔ عید مبارک۔"

مرد حضرات عید کی نماز پڑھ کے آ چکے تھے۔ اور ہم لڑکیاں بھی اس عید پر بھی عیدیاں بٹورنے سے باز نہیں آ رہی تھیں۔

"عید مبارک۔" باہر قصائی آیا تو مرد باہر لپکے۔ میں نے موقع پا کر میو سے کہا۔ (آدھی رات کو فسوں خیز شاعری نے کچھ تو اثر کیا ہو گا)

"تمہیں تو میں ابھی واپس آ کے بڑے اچھے سے عید کی مبارک دوں گا۔ وہ بھی تمہارے ساتھ۔"

وہ سنجیدگی سے کہہ کے باہر نکل گیا تو میں چکرا سی گئی۔ اب پتا نہیں اس کی آنکھوں سے محبت کے شعلے نکل رہے تھے کہ انتقام کے۔ مگر فائقہ دل تھام کے صوفے پہ گری تو میں تن کے مغرورانہ انداز میں بیٹھ گئی۔

"یہ کیا ہو گیا۔ بکرا کیسے۔ میرا مطلب ہے منگیتر کیسے قابو میں کر لیا؟"

زرمینہ متحیر تھی۔

"[illegible] میرے آگے [illegible] ہیں۔"

"الفاظ خرچ کیے ہیں میری جان لفظ۔" میں اترائی۔

"کہاں سے چرائے۔ شاعری سے تمہیں تو کوئی شغف ہے ہی نہیں۔"

ماہین صاف گو تھی۔

"محبت۔ محبت سب کو شاعر بنا دیتی ہے۔ ایسے الفاظ لکھ کے بھیجے ہیں کہ ساری رات کروٹیں بدل کے گزاری ہو گی اس نے۔ ایک ایک لفظ نے تڑپایا ہو گا اسے۔" میں آنکھیں موند کے جھومی۔

"اف۔ کیا لکھ بھیجا؟"

زرمینہ نے مجھے جھنجوڑا تھا۔

"بس رات کو آمد ہوئی تو لفظوں کی نوک پلک سنوار کے میں نے محبوب کو میسج کر دیا۔"

میں بے اعتنائی سے بولی۔

"ہائے شکیلہ آپا کے میاں محبوب کو؟" ماہین نے آنکھیں پھاڑیں۔

"ایک تو تمہیں شکیلہ آپا کا میاں بڑا یاد ہے۔" میں جی بھر کے بدمزہ ہوئی۔ پھر مسکرا کے بولی۔

"اپنے محبوب۔ اپنے میو کو۔"

اور پھر لمبا انتظار۔

مگر ادھر بکرے کی کلیجی اندر آئی تو ساتھ ہی عمر بھی لاؤنج میں آ گیا۔ اس کے ہاتھ میں کپڑے سے ڈھکی کوئی شے تھی اور ساتھ ایک کارڈ۔

"یہ میو نے تمہارے لیے بھیجا ہے۔"

اس نے دانت چمکائے تو میں کھل اٹھی۔ جھپٹ کے عید کارڈ چھینا۔ جس پہ بڑا بڑا لکھا تھا۔

"یہ دل آپ کا ہوا۔"

وہ سب تو جل جل گئیں۔ اور میں پل بھر میں عرش پہ جا بیٹھی۔

"میو کا تو دماغ خراب ہو گیا ہے۔" فائقہ کڑھی تھی۔

بری نظر والے تیرا منہ کالا
دل ہے تیرا کالا اور لہو بھی کالا
[illegible]
[illegible]

میں نے ایک ادا سے کپڑا ہٹایا اور سب کے ساتھ ساتھ میری بھی چیخ نکل گئی (جان نکلتے نکلتے رہ گئی) تازہ تازہ ذبح شدہ بکرے کا ابھی بھی دھڑکتا ہوا بڑا سا دل گویا میری توجہ کا منتظر تھا۔

فائقہ کا قہقہہ سب سے بلند تھا۔ عمر بھی ہنستا ہوا واپس گیا تھا۔

"خبیث نہ ہو تو۔ پتھر دل تمہارا بھائی۔ اپنا دل ہوتا تو بھیجتا نا مجھے۔" اڑے ہوئے حواس قابو میں کرتے ہوئے میں نے ٹرے ٹیبل پر پٹخی۔ اور زرمینہ پہ غصہ نکالا۔ وہ میرا موبائل ٹٹول رہی تھی۔

"میری ہمدردی تمہارے ساتھ ہے۔ تمہارے معصوم اور ان چھوئے الفاظ و جذبات کا جس طرح اس نے جواب دیا ہے تم اس کے قابل ہو۔"

وہ بڑی محبت اور ہمدردی سے کہتے کہتے ٹھٹک گئی۔

میسج تو تم ان باکس میں سے ڈیلیٹ کر چکی تھی۔

یہ ڈیلیٹ آئٹم میں وہ میسج ابھی محفوظ ہے۔ جو اس نے بھائی کو بھیجا تھا۔" وہ یک لخت چہکی تھی۔

"پڑھو تو۔ اس کے کون سے معصوم جذبات تھے جس کا اس ظالم نے اس قدر جابرانہ جواب دیا ہے۔" تابین نے دردمندی سے کہا۔

"رونا کل! تم واقعی اسی قابل ہو کہ وہ تمہیں بکرے کا دل۔ بلکہ اس کا زہر سے بھرا پتہ بھیجتا۔" زرمینہ کراہی تھی۔

"کچھ پھوٹو بھی۔"

وہ سب بے چینی سے دائیں بائیں آبیٹھیں۔

"فرزانہ کا منگیتر اسے اتنی اچھی شاعری بھیجتا ہے۔ کہہ رہی تھی عید پر بھی بہت مزے کی چیز لکھ کے بھیجے گا۔ میں نے کہہ دیا اگر عید کی مناسبت سے ہوئی تو مجھے لازمی بھیجنا۔ سوچا تھا اس پتھر دل منگیتر کے دل کے پتھر پر ان نرم لفظوں کے قطرے گریں تو شاید سوراخ ہو ہی جائے اس میں۔"

مجیبا مستقل طور پر ن ساشہ کی سہیلیوں کے گٹ اپ میں تھی۔

"شاباش ہے۔ "سوراخ شدہ" دل کیا کرتا ہے بھلا تمہارے؟" مجیبا نے مجھے گھورا تھا۔

"جیسی شاعری تم نے اسے بھیجی ہے بھائی کو چاہیے تھا کہ بکرے کے پائے بھی تمہیں ہی بھیجتا۔ اور سری بھی بھیجے سمیت۔"

زرمینہ متاسف تھی پھر وہ میسج پڑھنے لگی۔

کاش اس عید پہ تو
میرا بکرا ہوتا
اور کسی نے نہیں میں نے تجھے پکڑا ہوتا
میں روز تجھے چنے کھلاتا
تھوڑے تھوڑے نہیں
سارے اکٹھے کھلاتا
تو مجھے میں میں کر کے بلاتا
شام کو میں تجھے
گلی گلی گھماتا
پھرے پاس گاڑی نہیں
چھکڑا ہوتا
کاش اس عید پہ
تو میرا بکرا ہوتا
رات کو سردی میں تو اکڑا ہوتا
میری محبت میں
کچھ اس طرح جکڑا ہوتا
کاش اس عید پہ تو
میرا بکرا ہوتا

اس کے یہ مادر پدر آزاد شاعری ختم کرنے تک سب پیٹ تھامے ہنس ہنس کے لوٹ پوٹ ہو رہی تھیں۔

اور میں۔؟ بس نہیں چل رہا تھا کہ فرزانہ اور اس کا بکرا۔ میرا مطلب ہے کہ اس کا منگیتر سامنے ہوتا تو ان کا حشر کر ڈالتی۔

"اچھا جی۔ تو یہ آمد ہوئی تھی شاعری کی۔" فائقہ نے تمسخر اڑایا۔

"بلکہ یہ تو "درآمد شدہ" لگ رہی ہے۔"

"یہ گنوائے گی میرے بھائی کو ہاتھ سے۔" زرمینہ نے ہاتھ جھاڑے۔

"دوسروں پہ بھروسہ کرنے والوں کا یہی انجام ہوتا ہے۔" یہ تابین چشمالو۔

یہ سب خبیث بھی لڑکیاں انٹرنیشنل کنواریاں۔ پتا نہیں خدا مجھ معصوم کی ہر پول انہی کے سامنے کیوں کھولتا ہے۔

بہر حال۔

آپ سب سے حال عید کہہ کر کچھ دل ہلکا ہوا (دو چار "صاحب منگیتر" قارئین سے گزارش ہے کہ از میرٹ کو منانے کے نادر و نایاب نسخے شیئر کریں اللہ اجر دے گا۔)



فضیلہ عاصم



وہ خاموشی سے آٹا گوندھنے میں مصروف تھی۔ اپنے مسلسل بہتے ہوئے آنسو اس نے اپنے چھوٹے سے میلے دوپٹے سے پونچھ ڈالے تھے۔

آٹے میں پانی زیادہ پڑ چکا تھا اور اب وہ پتلا ہو کر اس کے ہاتھوں سے چپک رہا تھا۔ اس نے ڈبے سے مزید آٹا نکال کر پتلے آٹے پر چھڑکا اور دوبارہ اسے گوندھنے میں مصروف ہو گئی۔



ہوں" یاسمین "بڑبڑاتی ہوئی دروازے کی طرف گئی۔ بجو وہیں کھڑی رہی۔ چند لمحوں بعد اماں اور یاسمین باتیں کرتی ہوئی اندر آگئیں۔

اماں نے صحن میں پڑی واحد کرسی پر یاسمین کو بیٹھنے کی دعوت دی اور خود تخت پر بیٹھ گئی۔

"بجو! چائے بنا' تیری خالہ یاسمین لندن سے آئی ہے۔"

"چائے بنائے گی یہ؟ یہ تو بہت چھوٹی ہے۔" یاسمین حیران تھی۔

"بنالے گی' آتی ہے اسے بنانی۔ ہم تو بھی چھوٹی عمر سے کام سکھاتے ہیں۔"

پھر وہ دونوں بہت دیر باتیں کرتی رہیں۔ یاسمین بجو کو دلچسپی سے سارے کام کرتے ہوئے دیکھتی رہی۔

اماں اس کو اپنے گھر کے دکھڑے سناتی رہی۔ گھر پر لیا گیا بینک کا قرضہ اس کا دردِ سر تھا۔ جس کا رونا وہ ہر ایک کے آگے روتی تھی۔ ابا نے کاروبار کرنے کے لیے لیا تھا مگر سوائے ناکامی اور نقصان کے ہاتھ کچھ نہ لگا اور قرضہ چڑھا سو الگ۔ ڈیڑھ لاکھ' سود چڑھتے چڑھتے سارے [illegible] ہو چکا تھا۔

آج ہونے والی اس نے جھاڑو پونچھا کر کے گھر کو چمکا دیا تھا۔ اتوار کا دن تھا۔ حمیدہ کے گھر بچوں کا میلاد تھا۔ اور وہ ہر حال میں جانا چاہتی تھی۔

"میں بھی نعت صلی اللہ علیہ وسلم پڑھوں گی۔" وہ دل ہی دل میں سوچ کر خوش ہو رہی تھی۔ "میں نے آج سب کام اچھے کیے ہیں۔ اماں مجھے ضرور جانے دے گی۔"

الماری میں سے اس نے اپنا گلابی جوڑا نکالا' یہ پچھلی عید پر اماں نے اسے بنا کر دیا تھا۔ استری کر کے وہ نہانے چلی گئی۔

باہر نکلی تو خالہ یاسمین کو اماں سے باتیں کرتے پایا۔ یاسمین کہہ رہی تھی۔ "تمہیں فکر کس بات کی ہے؟ کیا مجھ پر بھروسہ نہیں؟ میری کوئی بیٹی نہیں' ظاہر سی بات ہے بہت ہی پیار سے اپنی بیٹی بنا کر رکھوں گی۔"

"وہ سب ٹھیک ہے' مگر میری کون سی چار پانچ بیٹیاں ہیں۔ اکلوتی بچی ہے میری۔ یہ نہیں ہو گا مجھ سے۔" اماں کے لہجے کی نرمی بجو کے دل میں گدگدی سی کرنے لگی۔

"تو پاگل ہو' ذرا سوچو قرض کتنا چڑھا ہے تم پر پھر بیٹوں کا مستقبل اور بجو کا بیاہ۔ سب کیسے ہو گا؟"

"اب اللہ پر چھوڑ دیا ہے۔ بندہ کیا کر سکتا ہے۔" اماں کے لہجے میں اس بار بڑی عاجزی تھی۔

بجو کو خالہ یاسمین پر غصہ آ رہا تھا۔ وہ کیوں مجھے لینا چاہتی ہیں۔ میں اپنی اماں کو چھوڑ کر ان کے پاس کیوں جاؤں؟

وہ باہر چلی آئی۔ یاسمین کو سلام کر کے وہ اماں کی طرف بڑھی۔ "اماں! میں جاؤں حمیدہ کے ہاں۔"

"ہیں؟" اماں چونک گئی۔ "ہاں' جا تو آج میلاد ہے نا۔"

رات بستر پر کروٹیں بدلتے ہوئے وہ مسرت کی انتہائی حد سے محظوظ ہوتی رہی۔

"اماں کو مجھ سے کتنا پیار ہے۔ وہ میرے بغیر نہیں رہ سکتیں۔" وہ سوچتی رہی اور جانے کب سو گئی۔

☼ ☼ ☼

اگلے دن اس کی امیدوں اور خوشیوں کا محل دھڑام سے گر گیا' اسے پتا چلا کہ اماں نے اسے یاسمین کے ساتھ بھیجنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔

یہ بات اسے اس کے سب سے بڑے بھائی سلیم نے بتائی اور یہ بھی کہ خالہ یاسمین اماں کو چھ لاکھ روپے دے گی تاکہ اماں اپنا سارا قرضہ اتار سکے۔

"لیکن اماں نے کیا کیا؟ وہ میرے بغیر کیسے رہ پائے گی کس طرح سارے کام کرے گی؟ ہر وقت تو اس کے پاؤں میں درد رہتا ہے۔" وہ دوڑتی ہوئی اماں کے پاس گئی۔

"اماں!" اس نے کیاری میں سے ہرا دھنیا توڑتی اماں کو متوجہ کیا۔

مگر اماں خاموشی سے مصروف رہی۔ شاید اسے



اطمینان تھا کہ بجو کیا کہنا چاہتی ہے۔

"اماں!" وہ پھر بولی۔

"ہاں کیا ہے؟" اماں پلٹ کر باورچی خانے کی طرف چل دی۔

بجو بھی اس کے پیچھے باورچی خانے کی طرف چل دی۔

"اماں! میں خالہ یاسمین کے ساتھ لندن نہیں جاؤں گی۔"

"تجھے اپنی بیٹی بنا کر لے جا رہی ہے۔ بہت خیال رکھے گی تیرا۔ وہاں کتنے اچھے اچھے اسکول ہیں اور تجھے تو پڑھنے کا بہت شوق ہے۔"

"مگر میرا یہ اسکول بھی اچھا ہے۔ میں کہیں نہیں جاؤں گی۔" وہ بضد تھی۔

"تو تو پاگل ہے۔ اس کے تین بیٹے ہیں۔ بیٹی کی بہت تمنا ہے اسے۔ کہیں سے بھی لے سکتی ہے وہ۔ لیکن اسے تو بہت اچھی لگی ہے۔ تیرا نصیب اچھا ہے۔ لندن جانے کی تو لوگ تمنا کرتے ہیں۔" بجو سر جھکائے [illegible]

"اماں! تم؟ تمہاری [illegible] صرف ایک بیٹی ہے اور میں کتنا کام کرتی ہوں تمہارا۔ جھاڑو کیسے لگاؤ گی تم؟ چھت پر تم سے جایا نہیں جاتا۔ بڑی والی چادریں کون پھیلائے گا؟"

"سب ہو جائے گا تو بے فکر رہ۔"

اب کی بار بجو کو اماں کی بے حسی پر سخت غصہ آیا۔ اس نے اونچی آواز سے کہا۔

"مگر میں نہیں جاؤں گی۔ مجھے تمہارے ساتھ رہنا ہے۔ اپنے گھر میں رہنا ہے۔ مجھے نہیں جانا۔ نہیں جانا۔"

وہ سمجھ رہی تھی اماں جواب میں اس کے گال پر زور کا طمانچہ مارے گی' پیٹھ پر دھموکے لگائے گی' گالیاں دے گی مگر خلاف توقع اماں نے پلٹ کر اسے خود سے لپٹا لیا۔

"میں کہاں تجھے خوشی سے بھیج رہی ہوں۔ پر کیا کروں اس مہینے آخری نوٹس آیا ہے بینک کا' قرض نہ چکایا تو گھر چھین لیں گے ہم سے۔ پھر ہم کہاں جائیں گے؟ پھر تو مجھ سے ملنے بھی تو آیا کرے گی' فکر کیوں کرتی ہے۔"

بجو اماں کے لمس کو پا کر چند لمحوں کے لیے سب کچھ بھول گئی۔

اپنے بچپن کا یہ گہرا دکھ جسے وہ جھیل نہیں پا رہی تھی۔ اماں کی قربت اس پر تھوڑی دیر کے لیے حاوی ہو گیا۔ وہ اماں کی مدد کر رہی ہے۔ اس کی وجہ سے اماں کو سکون ملے گا۔ اس کی سمجھ میں آ رہا تھا۔ وہ چپ چاپ اماں سے لپٹی کھڑی رہی اور اس کا دل کسی سہمی ہوئی چڑیا کی طرح دھڑکتا رہا۔

☼ ☼ ☼

اس نے کھڑکی کے پردے کھسکا کر باہر جھانکا۔ برف اب بھی گر رہی تھی۔ ٹیبل کلاک پر نظر ڈالی صبح کے ساڑھے آٹھ بج رہے تھے۔ باہر ہر چیز سفید ہو رہی تھی۔ بوگن ویلیا کے گلابی پھول برف سے چھپ گئے تھے۔ اسے سفید برف کی یہ چادر اب بہت بری لگتی تھی۔ [illegible] زندگی کتنی بے تاثر لگتی ہے۔ جیسے اس کے کوئی معنی ہی نہ ہوں۔

بے دلی سے پردہ دوبارہ گرا کر وہ کچن میں چلی آئی' اس وقت چائے کی شدت سے طلب ہو رہی تھی۔ ٹی بیگ کا ڈبہ کھولتے ہوئے اسے ینسی کا خیال آیا۔ کل اس کی سالگرہ ہے۔ اسکول کی سب سے پیاری بچی کی۔

چائے کی گرم سنہری بھاپ نے اسے ینسی کی نرم گرم دھوپ جیسی رفاقت کا کیف آگیں احساس دلا دیا۔ "تو سجیلہ عرفان یہ بات سچ ہے کہ تم اب بھی اپنی ذات کے حصار میں ہو۔ ینسی تمہیں اس لیے بہت اچھی لگتی ہے کیونکہ وہ کسی کی لے پالک بچی ہے۔ بالکل تمہاری طرح۔

تم بھول نہیں پائیں' وہ سب کچھ جو تم نے

سہا۔ تمہیں سہنے پر مجبور کیا گیا تم یہ زیر رد تو نہیں کرتی تھیں؟ تم تو انتہائی فرماں بردار، سلیقہ مند، جو اور قابل تھیں۔ تمہاری ذات سے بھی کسی کو کوئی تکلیف نہیں پہنچی۔ پھر بھی؟

چائے کا کپ دھو کر اس نے واپس اس کی جگہ پر رکھ دیا کمرے میں واپس آکر اس نے الماری سے براؤن ٹراؤزر اور آف وائٹ شرٹ نکالی' اپنے کھلے بالوں کو سمیٹا اور چینج کرنے چلی گئی۔ اسے دس بجے ہمایوں سے بریک فاسٹ پر ملنا تھا۔

ڈریسنگ ٹیبل کے سامنے بیٹھ کر بال برش کرتے ہوئے اسے اماں کے پلاسٹک کے کنگھے کا خیال آیا۔ جب وہ اس کی چوٹی بنایا کرتی تھی۔ بال بہت گھنے تھے مگر وہ دم سوکھے الجھی رہتی تھی۔ ذرا سا الجھنے پر اماں پیٹھ پر دھمو کا لگاتی تھی۔

شروع شروع میں وہ اماں سے ناراض نہیں تھی۔ اماں نے کہا تھا خالہ اسے اماں اور بھائیوں سے ملوانے ضرور پاکستان لائے گی۔ مگر دن گزرتے رہے اور اس کی امیدیں دم توڑتی گئیں۔

خالہ کے تینوں بیٹے انتہائی درجے کے بدمعاش اور شریر تھے۔ انہوں نے اسے بہت تنگ کیا۔ خالہ کی وہ ایک نہ سنتے تھے۔ خالہ یاسمین اپنے مرحوم شوہر کے اسٹور پر صبح سے رات گئے تک مصروف رہتی اور "جو" اسکول سے آکر سارا گھر سنبھالتی۔ اس کو لا کر خالہ یاسمین نے اپنی مہنگی میڈ کو فارغ کر دیا تھا۔

اماں سے دوری کا صدمہ۔ ابھی تازہ تھا' وہ رات کو تکیے میں منہ چھپا کر بہت روتی تھی مگر آنسو پونچھنے والا نا وہاں کوئی تھا نا یہاں۔

خالہ یاسمین اس کا خیال بھی رکھتی تھی۔ اس سے پڑھائی کے بارے میں پوچھتی۔ اپنے بیٹوں کو ڈانٹتی کہ وہ اسے تنگ نہ کیا کریں۔

اس نے جب بھی خالہ سے پاکستان جانے کی بات کی وہ لمبے چوڑے اخراجات کا دکھڑا رونے بیٹھ جاتی۔ جو اب اماں سے خفا ہو چکی تھی۔

"کیا ان کو میری یاد نہیں آتی۔" آٹا گوندھتے ہوئے تو مجھے ضرور یاد کرتی ہوں گی۔ حمید اور شمیم کو دیکھ کر میرا خیال آتا ہو گا۔ نہیں' آتا ہو گا' اگر میرا خیال ہوتا تو مجھے یہاں کیوں بھیجتیں۔ اماں کو میرا کوئی خیال نہیں۔"

اس کی سوچیں باغی ہوتی جا رہی تھیں۔ پورا سال لگ گیا تھا خالہ کو اسے یہاں لانے میں۔ پیپرز وغیرہ تیار کرنے میں اور بھی بہت سے لمبے معاملات تھے۔

اس پورے عرصے میں وہ ہر ممکن اماں کو قائل کرنے کی کوششوں میں مصروف رہی مگر اماں بینک کا قرض چکا چکی تھی اب خالہ کا قرض چکانا باقی تھا۔

٭ ٭ ٭

پندرہ برس بیت گئے وہ ستائیس برس کی ہو گئی۔ تین سال قبل خالہ ہارٹ اٹیک کی وجہ سے دنیا سے چلی گئی۔ تینوں بیٹے شادیاں کر کے اپنے الگ الگ اپارٹمنٹ میں شفٹ ہو چکے تھے۔

آخری وقت میں وہی خالہ کے پاس تھی۔ یہ اپارٹمنٹ خالہ نے اس کے نام کر دیا تھا۔ اسٹور پر بیٹوں کا قبضہ تھا جسے اب وہ بیچ کر ہضم کر چکے تھے۔

آخری وقت میں اس نے خالہ کی بہت خدمت کی اور اماں پر ان کا سارا قرض چکا دیا۔ وہ خود ایک اسکول کی ٹیچر تھی اور ہمایوں اس کا واحد دوست' جس سے اس کی سٹی لائبریری میں اکثر ملاقات ہوتی رہتی تھی۔

پاس رکھے سیل فون کی گھنٹی نے اسے بری طرح چونکا دیا۔

"ہاں بولو ہمایوں!" جواب میں ہمایوں گنگنایا۔

دل میں اک لہر سی اٹھی ہے ابھی
کوئی تازہ ہوا چلی ہے ابھی

اسے لگا جیسے پورا ماحول گنگنا اٹھا ہو اف زندگی کی ہلچل' وہ ایسا ہی ہے۔ اس سے جب بھی ملو یا بات کرو یوں لگتا ہے جیسے زندگی کان میں سرگوشیاں کر رہی ہو یا پھر رنگ و بو کا سیلاب امڈ آیا ہو۔

"دل کی لہروں کو قابو میں رکھو۔ میں دس بجے تک پہنچتی ہوں۔"





"اچھا ہے آپ وقت کی پابند خاتون ہیں بچپن میں سے چھٹی کا دن ہے۔ ہو سکتا ہے نیند کے مزے لوٹ رہی ہوں اور میں یہاں "جوئی ڈھابے" میں بیٹھا اوتار سنگھ کو پوریاں تلتے صرف دیکھوں گا۔ دیکھو جلدی پہنچ جانا تمہیں معلوم ہے صبح کی بھوک مجھ سے نہیں ہوتی برداشت۔"

"پتا ہے مسٹر پیٹو! فون رکھو پہنچتی ہوں۔" وہ مسکرا کر بولی۔

"اوکے سی یو۔"

فون رکھ کر اس نے جلدی سے بال کلپ کیے اور کرسی کی پشت پر پڑا اسکارف سر پر باندھا۔ اب وہ تیار تھی۔

بیگ اٹھا کر اس نے سائیڈ بورڈ سے گھر کی چابیاں اٹھا کر بیگ میں ڈالیں اور دروازے کی طرف قدم بڑھا دیے۔

٭ ٭ ٭

ہمایوں حسب معمول آدھے گھنٹے سے اس کا منتظر تھا۔ اسے اس کی یہ بات بہت پسند تھی۔ وہ وقت پر پہنچنے کی کوشش میں وقت سے پہلے ہی پہنچ جاتا تھا۔ اس نے بلیو جینز پر "جو" کی دی ہوئی ہلکی گلابی شرٹ پہن رکھی تھی۔ اسے دور سے آتا دیکھ کر اس نے اوتار سنگھ کو آوازیں لگانی شروع کر دیں۔

ناشتے کے دوران اس کے چہرے کی سنجیدگی کو اس نے بھانپ لیا۔

"کیا بات ہے؟ اتنی چپ کیوں ہو؟"

"نہیں تو۔ میں زیادہ کب بولتی ہوں؟ تم ہی کافی ہو۔"

"اچھا تو میرا بولنا برا لگتا ہے تمہیں۔" اس کے لہجے میں صاف بناوٹ تھی۔

"جانے تم سمجھتے ایسی باتیں؟ چچ چچ"

"پھر کیا سوچا؟" وہ یکدم سنجیدہ ہو گیا۔ وہ چپ رہی۔

اسے معلوم تھا وہ کس بارے میں پوچھ رہا ہے۔ گزشتہ چھ ماہ سے وہ اس سے بضد تھا کہ اسے پاکستان جانا چاہیے۔ اپنی اماں اور بھائیوں کا حال جاننا چاہیے۔

"اچھا تو بھئی کیا پوچھ رہا ہوں۔ اچار دینا۔" اس نے پھر پوچھا۔

"کچھ نہیں سوچا فی الحال۔" اس نے اچار کی کٹوری دیتے ہوئے کہا۔

"کھاؤ تو رک کیوں گئیں؟"

"بس ہو گیا۔ ویسے بھی اتنا ہیوی ناشتہ مجھ سے نہیں ہوتا۔ اب شام تک بھوک نہیں لگے گی۔"

"کچھ نہیں ہوتا کھاؤ ابھی تمہیں میٹنی شو میں لے چلوں گا۔ بڑی اچھی کامیڈی فلم لگی ہے۔"

"سوری میں کہیں نہیں جانے والی۔ گھر جاؤں گی۔"

"اچھا تھوڑی دیر کے لیے وکٹوریہ پارک میں تو بیٹھو گی نا؟" اس نے منت بھرے انداز سے پوچھا۔

وہ انکار نہ کر سکی۔

"او کے۔"

٭ ٭ ٭

اتوار کی وجہ سے وکٹوریہ پارک میں خاصی گہما گہمی تھی۔ کافی دنوں سے برف باری کا سلسلہ چل رہا تھا۔ اس وقت ہلکی دھوپ نکلنے کی وجہ سے لوگ گھروں سے نکل آئے تھے۔

پارک کی ساری برف صاف کر دی گئی تھی۔ گھاس گیلی تھی اور سردی کی شدت میں کئی گنا اضافہ ہو چکا تھا۔ وہ اپنا اوور کوٹ پہن چکی تھی ہمایوں کے کہنے پر اس نے گلوز بھی پہن لیے تھے۔

دونوں بینچ پر خاموش بیٹھے جھولوں پر کھیلتے بچوں کو دیکھ رہے تھے۔ زندگی متحرک تھی۔

"کیا سوچ رہی ہو؟" ہمایوں نے پوچھا۔

"کچھ نہیں۔"

"پھر اتنی خاموش کیوں ہو؟"

"نہیں تو ایسی تو کوئی بات نہیں بس گزرتے وقت کے بارے میں سوچ رہی ہوں' کتنی جلدی گزر گیا۔"

"ٹھیک ہے۔ ایک بار تم وہاں جا کر ان سب سے مل لو گی نا' تو تمہارے دل پر جمی برف پگھل جائے گی۔"

"چاہے وہاں میرے لیے کچھ بھی اچھا نہ ہو؟"

"یہ تم کیسے کہہ سکتی ہو؟ جب تمہارے اپنے ہیں۔" وہ بضد تھا۔

"مگر سب اپنی اپنی زندگیوں میں مگن' خوش اماں کے بیٹے' بہوئیں' پوتے پوتیاں اور گھر۔" وہ اور زیادہ اداس ہو چکی تھی۔

"تو پھر کیا ہوا۔ تم بھی ان کا حصہ ہو' تم الگ تو نہیں۔"

"میں الگ ہوں۔"

"تمہیں پتا چلا؟ اسمتھ براؤن آئرلینڈ واپس چلا گیا۔"

"نہیں' کب؟ اور کیوں' یہاں اس کی جاب کتنی بہترین چل رہی تھی۔"

"وہ جولیانا کے پاس گیا ہے۔"

"ڈیورس کے بعد؟ لیکن کیوں؟ صرف پانچ ماہ پہلے ہی تو یہ سب معاملہ ختم ہوا ہے۔"

"جولیانا نے ایک بچی کو جنم دیا ہے' ایک ایبنارمل بچی کو۔"

"اوہ۔" اس کے لہجے میں افسوس تھا۔

"وہ اس سے دوبارہ شادی کرنے گیا ہے۔ وہ اسے اکیلا نہیں چھوڑنا چاہتا۔"

"ہوں۔"

☼ ☼ ☼

جہاز لینڈنگ کرنے جا رہا تھا۔ کھڑکی سے چھوٹے چھوٹے مکان' خیالی زمین' سرمئی سڑکیں نظر آنے لگے تھے۔

اس نے ایک گہری سانس کھینچی جیسے کسی مانوس خوشبو کو محسوس کر کے اپنے اندر اتار لینا چاہتی ہو۔ کسٹم کلیئرنس کے بعد وہ ائیرپورٹ سے باہر نکل کر چپ چاپ کھڑی تھی۔

بہت سے لوگ بہت سے لوگوں کو لینے اور رخصت کرنے آئے ہوئے تھے۔ مگر وہ اکیلی تھی' ساڑھے چودہ برس پہلے بھی کوئی اسے چھوڑنے نہیں آیا تھا اور آج بھی۔

آج تو ایسا ممکن ہی نہیں تھا۔ جون کی تیز دھوپ آنکھوں میں چبھ رہی تھی مگر اس نے اپنے سیاہ شیشوں کی عینک نہیں لگائی۔ وہ ہر شے کو اس کی اصل شکل میں دیکھنا چاہتی تھی۔

دھیرے دھیرے چلتی ہوئی وہ نیم کے گھنے درخت تک جا پہنچی' کچھ دیر وہاں کھڑے رہنے کے بعد اسے احساس ہوا کہ اس کا وہاں اس طرح اکیلے کھڑے رہنا مناسب نہیں' وہ بھول گئی تھی کہ یہ لندن نہیں ہے۔

فوراً ہی اس نے ٹیکسی لی' اب وہ پھر محو سفر تھی۔

وہاں کیا ہوگا؟ کسی کو میرے آنے کا کچھ پتا نہیں۔ وہ چاہتی تو گھر کے پتے پر خط لکھ سکتی تھی' مگر وہ نہیں چاہتی تھی' اس نے اتنے عرصے میں کبھی ایسا نہیں کیا تھا' وہ کیوں ایسا کرتی؟

اور کس کے لیے؟

وہ چشم تصور سے دیکھنے لگی۔ دروازہ دوبار کھٹکھٹانے پر کھلتا ہے اور [illegible] سعید بھی اس کی ٹانگ سے لپٹ گئی ہے' ساتھ ہی سات آٹھ سال کا ایک شاید اور چھوٹا بچہ دوڑا آتا ہے۔ پیچھے ایک نوجوان خوش شکل عورت چلی آتی ہے۔

"ان' معاف کیجیے گا' یہ بڑا شریر ہے' چلو اندر۔" وہ بچے کو ڈانٹتی ہے۔

"کدھر جانا ہے؟" ڈرائیور نے پوچھا۔

وہ بری طرح چونکی۔

"ہاں! یہاں سے۔۔"

اب وہ کچھ پریشان ہو گئی تھی' علاقے میں کافی تبدیلی آ گئی تھی۔ بہت سارے نئے مکانات بن گئے تھے' کچھ ٹوٹ کر بنے تھے' بچوں کے کھیلنے کے میدان کی جگہ اونچے اونچے اپارٹمنٹس بن گئے تھے۔

"یہاں سے سیدھے ہاتھ پر لیجیے۔" وہ یاد کر کے بولی۔

"بس یہاں روک دیں۔"

بالآخر وہ پہنچ ہی گئی۔ وہی دروازہ تھا' اسے بھائیوں پر غصہ آیا' اس وقت بھی اس کی حالت کچھ اچھی نہ تھی' اب تو بالکل آثار قدیمہ کا نمونہ لگ رہا تھا۔ دوپہر کا وقت ہونے کی وجہ سے گلی سنسان تھی۔

ٹیکسی والے نے اس کا سوٹ کیس اتار کر دروازے کے آگے رکھ دیا' اس کے جانے کے بعد اس نے دروازے پر دستک دی۔ مگر وہ کھلا ہوا تھا' بلکہ باہر کی کنڈی خفیف سی بند تھی' اس نے کنڈی کھولی اور اندر چلی آئی۔

اف کتنی ویرانی ہے' وہ بچے' وہ شور' وہ رونق' شاید سب دوپہر کا کھانا کھا کر سو چکے ہیں۔ اس نے صحن میں بنے کچن پر نظر ڈالی' کسی گوشے سے ایسا محسوس نہیں ہوتا تھا کہ یہاں لوگ بستے ہیں۔

اماں کی لاڈلی کیاریاں اجڑ چکی تھیں۔ کڑی پتے کا پیڑ سوکھ کر اپنی بے بسی کا رونا رو رہا تھا۔ صحن میں جو تخت پڑا رہتا تھا وہ سرے سے غائب تھا' ایک چارپائی پڑی تھی' جس پر چادر تکیہ کچھ نہ تھا۔ سوکھے پتوں اور کچرے کا ڈھیر الگ ماحول کی سوگواری میں اضافہ کر رہا تھا۔

اس نے جھک کر کچھ اٹھایا۔ کسی دوا کا خالی ریپر تھا۔ وہ کمرے کی طرف بڑھی۔ اس کا دل دھڑک رہا تھا' ہاں وہی سہمی چڑیا کی طرح' وہ دل میں آنے والے اندیشوں سے خوف زدہ تھی۔ کیا ہوا ہے؟ یہ سب؟

کمرے میں داخل ہوتے ہی اس کی نظر سب سے پہلے اماں پر پڑی' وہ کروٹ لے کر لیٹی ہوئی تھیں۔ مگر سو نہیں رہی تھیں۔ دونوں کی نظریں ایک ہی وقت میں ٹکرائیں۔ اور بجو کے قدم جیسے پتھر کے ہو گئے۔

اماں نے بمشکل اٹھ کر اس کی طرف غور سے دیکھا۔

"کون ہو بیٹی؟"

"میں۔"

"بجو!"

"ہاں اماں!" وہ آگے بڑھی اور اماں سے لپٹ گئی۔

اماں رو رہی تھیں' وہ بھی رو رہی تھی۔ سنگ دلی اور سرد مہری دکھانے کے سارے منصوبے خاک میں مل گئے تھے۔

"میری بیٹی آ گئی ہے' میری بجو آ گئی ہے۔" اماں کی آواز رندھ رہی تھی۔

"سب کہاں ہیں اماں؟" وہ سنبھل کر بولی۔

"سب چلے گئے۔ سلیم دبئی چلا گیا' میں نے بہت روکا' مگر نہیں رکا' پھر نعیم بھی چلا گیا' مجھ سے جھگڑا کر کے گیا۔"

"وہ کہاں گیا؟"

"وہ۔۔ وہ لاہور چلا گیا اپنی بیوی کے ساتھ' وہیں رہتا ہے' وہاں سے امریکہ جائے گا۔ پتا نہیں کہاں جائے گا' مجھے سب چھوڑ گئے۔"

وہ اماں کو بغور دیکھ رہی تھی۔ وہ اتنی عمر کی نہیں تھی جتنی لگ رہی تھی۔ وقت سے پہلے سارے بال سفید ہو گئے تھے۔ کھال لٹک کر ہڈیوں سے چپٹی ہوئی تھی۔ ہری ہری نسیں ابھری ہوئی تھیں۔ کپڑے میلے تھے۔ بستر کی چادر بھی بہت میلی ہو رہی تھی۔

"اماں کھانا کھایا؟"

"نہیں' تجھے بھول گئی ہے کیا؟ وہ آتی ہے' حمیدہ کی ماں' گھر کے کام نمٹا کر غریب آتی ہے' مجھے روٹی پکا کر دیتی ہے' دوا کھلاتی ہے' اس سامنے والی چارپائی پر بیٹھتی ہے' باتیں کرتی ہے' پھر وہ چلی جاتی ہے' تو!"

"پھر۔۔؟" اسے اپنے بے معنی سوال پر حیرت ہوئی۔

"پھر رات کو آتی ہے' دوبار' ایک بار کھانا دینے اور ایک بار بارہ بجے' مجھے سونے کا کہہ کر چلی جاتی ہے' ابھی آئے گی' تیرے لیے بھی روٹی پکا دے گی' تو بھی کھانا میرے ساتھ۔"

"بھوک لگی ہے اماں؟"

"ہاں بہت لگی ہے' پر ابھی مجبوری ہے۔"

بجو نے بیگ سے کلپ نکال کر بال باندھے' اسکارف تو وہ پہلے ہی کھول کر رکھ چکی تھی۔ کچن میں آ کر وہ چند لمحے کچھ سوچتی رہی۔ پھر ڈبے سے آٹا نکال کر گوندھنے بیٹھ گئی۔

☼

مکمل ناول

بس شہر کی حدود میں داخل ہی ہوئی تھی کہ چھاجوں چھاج برستے مینہ نے استقبال کیا۔

"بڑی اماں! آپ کی دعائیں بھی کبھی وقت پر پوری نہ ہوئیں۔"

رانیہ نے بے اختیار ماتھے پر ہاتھ مارا۔ بڑی اماں نے سفید ململ کا دوپٹہ چہرے سے کھسکایا، بھاگتی بس کے شیشے سے باہر جھانکا اور برستی بارش کو دیکھ کر بچوں کی طرح کھلکھلائیں اور فخریہ انداز میں اپنا چھاتا لہرا کر بولیں۔

"اب بتا...؟"

راحت جبیں

# اک سحر اور ستارہ



بھری بس میں سیاہ چھاتا لہرانے کی گنجائش کہاں تھی۔ اس کی نوک سیدھا سامنے والی گردن میں گھس گئی۔ اس کی دلدوز چیخ پر جو چھاتا کھینچا تو وہ دائیں طرف کھڑے بزرگ کی پسلیاں سینک گیا۔ وہ بچنے کی کوشش میں ایک موٹی تازی خاتون کی گود میں سوار ہو گئے۔

"ہائے ہائے بچنا جانا نے حرکتاں ویکھو۔"

بس میں بلا۔ کار مچ گئی' رانیہ نے بمشکل چھاتا کھینچ کھانچ کر گھٹنوں پر ٹکایا۔ سامنے والے موصوف پلٹ کر گرجے۔

"بڑی بی! اسے سنبھال کر رکھ' ورنہ اٹھا کر باہر پھینک دوں گا۔"

"مجھے؟" بڑی اماں کی آنکھیں ابلیں' جواباً" قدرے شرافت سے بولا۔

"چھاتے کو۔"

"تو ہاتھ تو لگا کر دکھائیں تیرے ہاتھ توڑ دوں گی' ٹنڈا ہو کے بھیک مانگتا پھرے گا۔"

رانیہ نے ان کے سامنے ہاتھ جوڑ دیے' یہ ان کا گاؤں نہیں تھا' جہاں لوگ ان کی سخت سست سن کر بھی بس ہنستے تھے۔

"ہونہہ۔ ابال دیکھ' زنانیوں کی طرح جی چاہتا ہے ابھی قینچی لے کر گنجا کر دوں۔" انہوں نے کینہ توز نگاہوں سے اس کے کندھوں تک آتے بالوں کو دیکھا اور رانیہ کا خیال کر کے چپ ہو گئیں' وہ بھی شاید بزرگ سمجھ کر لحاظ کر گیا تھا۔ بڑی اماں دوبارہ سے دوپٹہ چہرے پر تان کر اونگھنے لگیں تو رانیہ نے سکون کا سانس لیا۔

طبیعت تو ان کی کئی دنوں سے خراب تھی' مگر ڈاکٹر کے پاس جانے سے اتنا ڈرتی تھیں کہ کسی کو بتایا ہی نہیں' بھی کلا نمک چاٹ لیا' بھی پودینہ ڈال کر چائے پی لی۔ بہت ہوا تو حکیم صاحب سے پھکی لا کر پھانک لی' مگر کب تک' اندر ہی اندر مرض بڑھتا گیا' پچھلی دو راتیں سخت تکلیف میں گزریں' کچھ بھی ہضم نہ ہوتا فوراً الٹی آنے لگتی۔

"وہ نہیں شہر کے کسی اچھے ڈاکٹر کو دکھاؤ۔" خود حکیم جی نے مشورہ دیا۔ ابا نے اپنے چچازاد شبیر احمد کو فون کیا جو شہر میں مقیم تھے' انہوں نے فوراً" کہا۔ "بڑی اماں کو صبح ہی شہر بھجوا دو میں سب دیکھ لوں گا۔"

قرعہ فال رانیہ کے نام نکلا کہ بڑی اماں اپنی اس پوتی کے بغیر ایک قدم نہ چلتی تھیں۔ دوسرے وہ دو سال پڑھنے کے لیے شہر آتی رہی تھی۔ بڑی اماں نے لاکھ ہاتھ پیر مارے کہ اب میں ٹھیک ہوں۔ جوشاندہ پلا دو' پودینہ ابال دو مگر کسی نے ان کی ایک نہ سنی اور بیگ تیار کر دیا۔

"ہائے اللہ! جو ایک دفعہ شہر کے اسپتال گیا' کبھی زندہ لوٹ کر نہ آیا' بوٹی اماں' رجو کا باپ' یہ وہ سب کی میت ہی گاؤں آئی۔"

مگر سب نے کان بند کر لیے' بندوں پر بس نہ چلا تو اللہ کے سامنے گڑگڑائیں۔

"میرے سوہنے رب بارش ہو جائے' بس خراب ہو جائے' شہر کے سارے اسپتال بند ہو جائیں۔"

ان کی بارش کی دعا قبول ہوئی مگر دیر سے کہ بس شہر کی حدود میں داخل ہوئی تھی' گرنے سے وہ اپنا چھاتا بغل میں دبائے بیٹھیں' رانیہ کے لاکھ واویلا کرنے کے باوجود بس ایک جھٹکے سے رکی۔

"اماں اٹھیں۔"

بڑی اماں سیٹ کا سہارا لے کر کھڑی ہوئیں' بائیں ہاتھ میں چھاتا پکڑا' پھر دانستہ نوک سامنے والے کے سر میں گھسا دی' رانیہ نے تیزی سے ان کا ہاتھ کھینچا' اگلے پل دونوں کے منہ کھل گئے' لمبے بال ان کے چھاتے پر لٹک رہے تھے اور سامنے چٹیل میدان تھا۔ رانیہ نے تیزی سے وگ کھینچ کر سامنے والے کی طرف اچھالی۔ خود جہاں تک ممکن ہوا بڑی اماں کو لے کر تیزی سے نیچے اتری' چاروں طرف موٹر سائیکل' رکشوں نے یلغار کر دی' رانیہ نے ایک رکشے پر سامان اور اماں کو لادا' پتا سمجھایا۔

"ٹھیک سے پتا تو ہے۔"



"جی!" اور رکشہ چھپاک' ادھر بڑی اماں کا واویلا شروع ہو گیا۔ یہ بھی غنیمت تھا کہ جب رکشہ فرید کے مطلوبہ ایڈریس پر پہنچا بارش رک گئی تھی۔ راستہ بھر رکشے میں بڑی اماں کا ڈر کا ہوا سانس بحال ہوا۔ سارا راستہ وہ رانیہ کی گود میں گھسی رہیں' کانپتی اور واویلا کرتی آئیں۔ رانیہ انہیں کسی ننھے بچے کی طرح گود میں بھرے بیٹھی تھی۔

"توبہ توبہ' میرے باپ کی توبہ۔ میرے وادے کی توبہ' جو آج کے بعد اس جیسی سواری میں بیٹھوں' سب چھو اوپر نیچے ہو گیا' اوب پیروں پر کھڑا بھی نہیں ہوا جاتا۔ زمین گول گول گھوم رہی ہے' اے رانی! کہیں زلزلہ تو نہیں آگیا' توبہ میرے مولا' رحیم!"

رانیہ ایک ہاتھ سے آگے پیچھے ڈولتی اماں کو سنبھالے دوسرے سے پیسے نکال کر رکشے والے کو دے رہی تھی' جو ان کی باتوں پر خوامخواہ دانت نکال رہا تھا۔ پھر بیگ اتار کر نیچے رکھا۔

"اس سے زیادہ آرام تو اپنی کھوتا ریڑھی ہے۔ سارا اپنڈ گھوم لو ذرا جو دھکا لگے۔"

"اماں بند ہے کھوتا ریڑھی پر بھی آ جائیں۔" رکشے والے نے کہا اور موٹر سائیکل اسٹارٹ کرنے لگا۔

"اے پکڑو... بھاگو... دوڑو۔"

رانیہ نے ہاتھ میں پکڑا بیگ چھوڑا اور لپک کر بڑی اماں کو جپھی ڈال لی۔ غالب گمان تھا کہ وہ چکرا کر گرنے لگی ہیں۔

"ہوئی... نامراد میرا چھاتا۔" ڈرائیور نے تمام تر شور کے باوجود ان کی دہائی سن لی۔

بڑی اماں نے لپک کر چھاتا اٹھایا اور کلیجے سے لگایا اور انگلی اٹھا کر دھمکی دی۔

"ساتھ لے جاتا تو اگلے جہان تجھ سے وصولتی۔"

رانیہ نے ایک طویل سانس لیتے ہوئے آگے بڑھ کر چاکلیٹی دروازے کے ساتھ لگی نیم پلیٹ کو پڑھا اور بیل پر انگلی رکھ دی اور سر اٹھا کر اس دو منزلہ مکان کا جائزہ لینے لگی' گھر پرانی طرز کا مگر نئے رنگ و روغن کی

وجہ سے اچھا لگ رہا تھا۔ گھر کے باہر دو شہتوت کے درخت تھے۔ جن کے نیچے تین لوہے کی کرسیاں دھری تھیں' ساتھ والا دروازہ غالباً" بیٹھک کا تھا کہ ادھ کھلے دروازے سے جھانکتی نیم تاریکی میں قالین اور صوفے دکھائی پڑتے تھے' غالباً" بیٹھک میں کوئی تھا نہیں' ورنہ اب تک باہر آ ہی جاتا' سڑک کے دونوں اطراف میں تھوڑا تھوڑا بارش کا پانی کھڑا تھا۔ بارش کی وجہ سے موسم خوش گوار ہو گیا۔

بڑی اماں بیٹھنے کے ارادے سے کرسی کی طرف بڑھیں مگر گیلی دیکھ کر سہارا لے کر کھڑی ہو گئیں۔

رانیہ نے کوفت سے دوبارہ بیل پر انگلی رکھی تو دروازہ کھلنے پر ہی اٹھائی۔ مگر دوسرے پل جی چاہا زمین پھٹے اور اس میں سما جائے' بڑی اماں نے کمال پھرتی سے چھاتا کھول اس کے سامنے کا منظر غائب کیا' جہاں موصوف منہ میں جھاگوں جھاگ ٹوتھ برش گھسائے محض ایک تولیے میں ملبوس تھے۔

"ہائے' ہائے بے شرما کپڑے نہیں' شرماں دی لادیتاں' گھر میں بس [illegible]

[illegible]

ڈیل [illegible] پتا تھا' سامنے دو عدد خواتین کھڑی ہوں گی' وہ ادھر بیل کی طرح ٹکریں مار تا اگینٹ بھاگا' ایک لمحے کو خدشہ ہوا کہ جو کچھ ہے وہ بھی یہیں رہ جائے گا' مگر غنیمت ہوا کہ کسی نہ کسی طرح باتھ روم تک پہنچ گیا۔ دروازہ تو کھلا ہی تھا' سو دونوں اندر داخل ہو گئیں۔ صحن عبور کر کے برآمدے میں قدم رکھا تو عین سامنے والے

کمرے سے تن بلک چنگھاڑ اٹھی۔

او گجرا رے... رے...

رانیہ نے بڑی اماں کو دیکھا' وہ احتیاطاً" پوتی کے آگے ہو گئیں' سامنے بنیان اور ہاف پینٹ میں ملبوس قالین پر دراز دونوں ٹانگیں صوفے پر رکھے بڑے انہماک سے ٹی وی اسکرین پر نظریں جمائے واہ واہ کر رہے تھے۔ جہاں بھاری بھرکم موصوف اسٹیج توڑنے

کے دریے تھی۔ تب ہی نگاہ دروازے تک گئی۔ موصوف گھبرا کر اٹھے۔ بوکھلا کر بے ساختہ عملاً شاہ جو صوفے کے نیچے سے برآمد ہوا۔ کھٹ سے ٹی وی بند کر کے شرمندگی سے انہیں دیکھا۔

"ذکیہ نے بھی بتایا نہیں کہ اس کے لڑکے بالے ہیں۔ دو کا یہ حال ہے تو تیسرا تو بالکل ہی۔۔۔ ہائے بے چارہ شبیر احمد!" ناک پر انگلی رکھے بڑی اماں کی سرگوشی اتنی بلند تو تھی کہ سامنے والا جی بھر کے شرمندہ ہوتا۔ اس نے تیزی کے ساتھ صوفے پہ رکھے رسالے، میگزین سمیٹ کر ایک طرف رکھے۔ "آئیے۔۔۔ بیٹھیے۔"

"تمہاری ماں کہاں ہے؟ شبیر احمد تو کام پر گیا ہوگا۔"

"جی اماں نہا رہی ہیں۔" اس نے غور سے دونوں کو دیکھ کر پہچاننے کی سعی کی جو ناکام ہی ہوگی۔

"میں امی کو بلاتا ہوں۔" وہ فوراً کھسک گیا۔

"ایسے برے حال تو نہیں تھے شبیر احمد کے کہ لڑکوں کو ڈھنگ کے کپڑے نہ دلا سکے۔ ایک تو [illegible] میں جھوم رہا ہے اور دوسرے نے چھوٹی سی پینٹ پہن رکھی تھی ویسے یہ ذکیہ شروع ہی سے پھوہڑ اور بدسلیقہ تھی لڑکے بھی اسی پر پڑے ہیں۔"

بیٹھے بیٹھے نظر میگزین کے ٹائٹل پر پڑی تو لاحول ولاقوۃ پڑھنے لگیں، ماڈل کی آستین غائب، پیٹ ننگا۔

"ہا۔۔۔ کپڑے پہننے کا تو رواج ہی ختم ہو گیا لڑکیوں کو کیا کہوں اس مسٹنڈی کو دیکھو۔"

"بڑی اماں! کمر کا درد کیسا ہے؟" رانیہ نے قصداً انہیں اس موضوع سے ہٹایا۔

"ہاں بڑا ہی بھلا ڈاکٹر ہے۔ اللہ اسے اجر دے، لڑکے! تمہاری ماں گھر میں ہی نہا رہی ہے۔"

لڑکا ہوتا تو جواب دیتا، پانچ منٹ بعد وہ دو گلاسوں میں ٹھنڈا مشروب لے آیا، اب بنیان کے اوپر سفید شرٹ پہن رکھی تھی، بڑی اماں نے اپنا سوال دہرایا۔

"جی بدقسمتی سے ساہیوال والے ابھی تک سمندر سے محروم ہیں، اس لیے گھر ہی میں نہانا پڑتا ہے۔" بڑی سادگی سے جواب دیا۔ پھر چھتری ایک طرف رکھنے کے لیے ہاتھ بڑھایا تو بڑی اماں چونکیں، پھر کچھ سوچ کر کہنے لگیں۔

"ہاں بہت سنبھال کر رکھنا۔"

"کیا بہت خاص ہے؟" اس نے سرگوشی میں دریافت کیا۔

"ہاں کھولیں تو گولی چلتی ہے۔" رانیہ پہلے ہی اس چھاتے سے بے زار تھی۔ اصغر نے گھبرا کر چھاتا چھوڑ دیا، رانیہ منہ پھیر کر مسکراہٹ دبانے لگی۔

"آپ مذاق کر رہی ہیں؟" اس نے مشکوک نگاہوں سے رانیہ کو دیکھا۔

"یقیناً۔"

"جو میرے چھاتے کا مذاق اڑایا تو اس کی نوک سے پیٹ میں سوراخ کر دوں گی۔" بڑی اماں نے دھمکی دی۔

"یہ پچھلے جنم میں جھانسی کی رانی رہی ہیں۔"

"وہ کون تھی؟" اماں نے چونک کر پوچھا۔

"آپ [illegible] ہوگا۔۔۔ میں امی کو بلا لاؤں۔"

"اللہ توبہ۔ تمہاری ماں غسل خانے میں سوتی ہیں۔"

وہ بنا جواب دیے باہر نکل گیا، بڑی اماں رانیہ سے پوچھنے لگیں۔

"یہ کس رانی کی بات کر رہا تھا؟"

"اللہ جانے۔" رانیہ کو اپنے بھیگے کپڑوں سے الجھن ہو رہی تھی۔ اس نے بیگ کھول کر اپنے اور بڑی اماں کے کپڑے نکالے۔ جب تک ذکیہ آئیں وہ دونوں کپڑے بدل کر مشروب پی چکی تھیں، گیلے کپڑے رانیہ صحن میں تار پر ڈال آئی تھی۔

ذکیہ کے کپڑے بدن سے چپک رہے تھے۔ گیلے بالوں کی چھوٹی سی "جوڑی" عین ماتھے پر نار رکھی تھی۔ لپک کر بڑی اماں کے گلے لگیں، رانیہ کو پیار دیا، فرداً فرداً سب کا حال احوال دریافت کیا۔ اگرچہ مدتوں سے آنا جانا نہ تھا، مگر واقفیت تو سب کی تھی۔ پھر بڑی اماں واش روم میں گئیں تو واپس آکر پوچھنے لگیں۔

"یہاں تو کوئی پلنگ نہ تھا۔"

"غسل خانے میں پلنگ؟" ذکیہ ہونق ہو گئیں۔

"تمہارا بیٹا بتا رہا تھا کہ تم وہاں سو جاتی ہو۔" کمال معصومیت سے طنز کیا۔ وہ بے چاری شرمندہ ہونے لگیں، تب ہی وہ ہاف پینٹ والا چائے کے ساتھ مزے دار سے پکوڑے اور دہی کی چٹنی لے آیا۔ پکوڑے گھر کے بنے تھے اور اسی نے خود بنائے تھے۔

"ماشاء اللہ بہت ہی سگھڑ ہے۔" "اسی کا آسرا ہے، ورنہ ان گھٹنوں کے درد نے۔۔۔"

اصغر اپنی مزید خوبیاں گنوانے لگا۔

"کپڑے دھو لیتا ہوں، کئی قسم کے کھانے بنا لیتا ہوں، اماں کے سر میں درد ہو تو تیل کی مالش بھی کر دیتا ہوں، میں امی کا بیٹا نہیں بیٹی ہوں، جس گھر جاؤں گا راج کروں گا۔"

بڑی اماں کی آنکھیں کھل گئیں، [illegible] ہنسی [illegible] آنکھوں میں پانی [illegible] رہا تھا۔ غصہ نکل رہا تھا۔ اب اگر وہ ماں کے خیال سے تھوڑا بہت ہاتھ بٹا دیتا تھا تو مہمانوں کے سامنے پول کھولنے کی ضرورت کیا تھی، اس کی مردانگی کو ٹھیس لگی تھی۔

"آپ کو کسی نے کہہ دیا ہے کہ آپ ہنستے ہوئے اچھی نہیں لگتیں۔" یہ سراسر رانیہ پر حملہ تھا۔ وہ سٹپٹا گئی۔ ماں نے ایک ہاتھ کمر پر رسید کیا۔

"ہر وقت کا تخول اچھا نہیں ہوتا۔"

"تو پھر کس وقت کا تخول اچھا ہوتا ہے۔" وہ جل کر پوچھنے لگا۔

"کسی وقت کا نہیں، جاؤ نبیل کو بلاؤ، دادی سے مل لے۔" مگر نبیل نے اندر آنے سے صاف انکار کر دیا۔

"دادی نے مجھے انتہائی نازیبا حلیے میں دیکھ لیا ہے، میں اب ان سے آنکھیں چار کرنے کی ہمت خود میں نہیں پاتا، اکیڈمی جا رہا ہوں۔" اصغر نے اندر آ کر بتایا۔

"تو آنکھیں چار نہ کرے، پر سلام تو کر جاتا۔ جھوٹ نہ بولوں، تیری اولاد بڑی بے مروت ہے۔ سگی نہ سہی پر دادی تو ہوں۔"

بڑی اماں کو جذباتی ہونے میں زیادہ دیر نہ لگی، مگر اصغر ان سے بھی زیادہ جذباتی ہو گیا۔

"شربت پلایا، پکوڑے کھلائے، پھر بھی بے مروت، دادی! آپ نے تو دل ہی توڑ دیا۔"

بڑی اماں کو اس کی شیخیاں ایک آنکھ نہ بھائیں، ان کے تیور دیکھ کر رانیہ کو مداخلت کرنا پڑی۔

"بڑی اماں! تھوڑی دیر آرام کر لیں، پھر آپ کو دوا بھی لینا ہے، شام کو اسپتال۔۔۔"

"ہاں پہلے کھانا کھا لو، سالن تو بنا لیا ہے، اصغر بھاگ کر بازار سے کباب اور کھیر لے آؤ۔"

"نہ۔۔۔ نہ۔۔۔ ابھی بھوک نہیں، کھانا شبیر احمد کے ساتھ کھاؤں گی، کب تک آئے گا۔"

"ہاں میں فون کر دیتی ہوں۔ یہ ادھر کمرے میں آ جائیں، اصغر سامان اٹھا لو۔" کمرے میں آ کر بڑی اماں [illegible]

[illegible] اور جب [illegible] اور ولایت

چھوٹے دو کا یہ حال ہے تو بڑے کا تو اللہ ہی حافظ ہے۔ کسی کے منہ لگنے کی ضرورت نہیں، جب تک یہاں ہیں بس کمرے تک رہنا اور یہ ذکیہ، دیکھا کیسی گھنی اور میسنی ہے، پتا بھی تھا ہم آ رہے ہیں، گھر میں ہانڈی روٹی بھی نہ کر سکی، بازار سے کباب اور کھیر اور کہا بھی ہمارے سامنے، تاکہ ہم انکار کر دیں، ہونہہ۔ مجھے بھی کوئی شوق نہیں پڑے رہنے کا، کل ڈاکٹر کو دکھا کر واپس چلیں گے، توبہ میں تو اپنے گھر سے دور ایک دن نہ رہ سکوں۔ ہائے، پتا نہیں انور نے بکریوں کو پانی بھی پلایا ہوگا یا نہیں۔"

ان کی دماغی رو دوسری طرف بھٹک گئی تھی، رانیہ نے کوئی تبصرہ نہیں کیا، وہ یوں بھی دوسروں کے بارے میں اتنی جلدی رائے قائم نہیں کرتی تھی، ذکیہ خالہ بھی سادہ مزاج اور دست سی خاتون لگیں، جو نہانے میں

ہی محفلیں لگاتی تھیں‘ کباب اور کھیر کیا خاک بنا پاتیں۔



شبیر احمد کھانے کے وقت تک آگئے‘ دیر تک تائی اماں کے گلے لگے سب کی خیریت دریافت کرتے رہے‘ انھوں نے غصے سے پرے دھکیلا۔

”اب محبت اُمڈ رہی ہے‘ مدتوں تائی کی صورت نہ دیکھی‘ بندہ کبھی عید‘ شب رات پر ہی چکر لگالے‘ چک 93 اتنی دور بھی نہیں۔“

وہ مصروفیت کا عذر پیش کرنے لگے‘ لڑکیوں نے دسترخوان لگایا‘ نبیل بھی شامل تھا‘ وہ شرمندگی اور جھجک اب زائل ہوچکی تھی‘ دونوں بھائی خوب چہک رہے تھے‘ مرغی کا سالن بغیر نمک کے‘ کباب خوب مرچیلے اور بریانی مسالے دار‘ سلاد بھی بازاری وہ جو کبابوں کے ساتھ آئی تھی‘ لچھے دار پیاز‘ بڑے بڑے ٹماٹر اور کھیرے کے قتلے‘ یہ کھانا بڑی اماں کی صحت کے لیے سخت مضر تھا‘ اسی لیے رانیہ نے ان کی پلیٹ میں صرف مرغی کا سالن نکالا۔ مگر اس کی لاکھ گھوریوں اور اشاروں کے باوجود بڑی اماں نے کباب‘ بریانی بھی چکھی‘ کہ مدتوں پرہیزی کھانا کھاتے اوب گئی تھیں‘ جی بھر کے بدپرہیزی کے بعد میں مٹی کی پیالیوں میں جمی کھیر نے دل ٹھنڈا کردیا‘ کھانا آخری مراحل میں تھا‘ جب تیمور بھی آگیا‘ شاندار قدوقامت‘ لباس میں نفاست‘ اچھی ملازمت کا عطا کردہ اعتماد۔

”یہ میرا سب سے بڑا بیٹا تیمور ہے۔“ شبیر احمد نے تعارف کروایا تو بڑی اماں کے منہ سے پھسلا۔

”لگتا تو نہیں۔“

وہ کچھ حیران ہوکر ان کی شکل دیکھنے لگے۔

”باقی دو کو دیکھ کر لگتا تو نہیں کہ یہ بھی تمہارا ہی بیٹا ہے۔“ بڑی اماں کی توصیفی نگاہیں تیمور کا بھرپور جائزہ لے رہی تھیں‘ جوان سے سلام دعا کرنے کے بعد اب کھانے کی طرف متوجہ ہوگیا تھا۔ رانیہ نے بس ایک ہی نظر ڈالی اور پلیٹ میں پڑی روٹی جلدی جلدی ختم کرنے لگی۔

”ہاں باقیوں کی نسبت یہ کچھ سنجیدہ مزاج ہے‘ قد کاٹھ میں اپنے نانا پر گیا ہے۔“ ذکیہ نے سادگی سے وضاحت کی۔

”بڑی اماں! آپ نے ہماری ڈائریکٹ انسلٹ کی ہے‘ جس پر ہم نعرۂ احتجاج بلند کرتے ہیں۔“

”میں نے کیا کردیا؟“ بڑی اماں نے حیرت و معصومیت سے دریافت کیا۔

”اللہ رے معصومیت…!“

”اسفر! خاموشی سے کھانا کھاؤ۔“ تیمور نے نارمل سے انداز میں کہا۔ مگر وہ خاموشی سے کھانا کھانے لگا تھا۔ گویا بڑے بھیا کا خاصا رعب تھا۔ شبیر احمد‘ تیمور سے اماں کی بیماری ڈسکس کرنے لگے۔ رات ہی فون کرکے ابا نے ان سے تفصیلی بات کی تھی۔

”میرا دوست ہے باسط‘ اس کے کلینک پر وقت لے لیتا ہوں‘ اسپتال میں کہاں دھکے کھائیں گی‘ شام کو بڑی اماں کو اسپتال چلنا ہے۔“ وہ کہہ رہا تھا۔

”تو بھی… اب اس [illegible] کے بعد ایک کپ گرما گرم چائے ہوجائے‘ سچ کہتا ہوں اماں! آج آپ کے طفیل ہماری بھی عید ہوگئی‘ ورنہ یہ نیک بی بی تو ایک آدھ دال سبزی پر ٹرخا دیتی تھیں۔“ شبیر چاچا نے بیوی کو پیار سے…

”ہاں اب ساری عمر کی خدمتوں کا یہی صلہ ملے گا‘ اب نہیں ہوتا اتنا کام تو کیا کروں؟“ ذکیہ نے بغیر برا مانے ہنس کر کہا۔

”چائے تو اپنی رانیہ بنائے گی‘ جاؤ رانیہ!“

بڑی اماں کے ٹہوکے پر رانیہ نے تحیر سے انھیں دیکھا‘ بھلا ابھی گھر میں نجانے کون کون سی پٹیاں پڑھا رہی تھیں‘ نبیل اور اسفر نے مل کر برتن اٹھائے‘ دسترخوان سمیٹا‘ جبکہ ذکیہ کہہ رہی تھیں۔

”کھانا کھا کر سستی سی ہوجاتی ہے‘ پھر کچھ کرنے کو دل ہی نہیں کرتا۔“

رانیہ کو اسفر نے ”آپ مہمان ہیں“ کہہ کر اٹھنے ہی نہیں دیا‘ اور خود ہی چائے بنا لایا تھا۔



”اللہ کرے کوئی آندھی‘ طوفان ہی آجائے‘ شہر کی ساری سڑکیں بند ہوجائیں‘ گھر سے نکل ہی نہ پاؤں‘ کہاں سے لگ گئی یہ منحوس بیماری‘ ہمیشہ تو حکیم کے جوشاندوں‘ پڑیوں سے ہی آرام آجایا کرتا تھا۔“

ابھی تھوڑی دیر قبل تیمور کا فون آیا تھا۔ ”بڑی اماں کو تیار کردیں‘ میں آرہا ہوں۔“

رانیہ نے بڑی اماں کے کپڑے بدلوائے‘ خود بھی تیار ہوگئی‘ مگر بڑی اماں تھیں کہ سخت بوکھلائی ہوئی تھیں‘ جل تو جلال تو کا ورد کررہی تھیں‘ اوپر سے اسفر کی دل دہلانے والی باتیں۔

”ارے بڑی اماں! اتنی دعائیں اپنے ٹھیک ہونے کی مانگ لیتیں تو یہ بیماری کب کی جاچکی ہوتی‘ مگر آپ کو تو شہر کی سیر کا شوق تھا‘ ڈاکٹر کو ملنے کا اشتیاق…“

”مراں ہو… اللہ کسی دشمن کو بھی ڈاکٹر کا منہ نہ دکھائے۔“

”تو اور کیا۔“ وہ ہاتھ پر ہاتھ مار کر ان کے سامنے بیٹھ گیا۔ ”یہ لمبی لمبی چھریاں ہوتی ہیں ڈاکٹر کے پاس‘ بات بعد میں کرتے ہیں‘ چیر پھاڑ پہلے‘ اور اگر آپ نے کچھ الٹا سیدھا بول دیا تو جھٹ سے زبان میں ٹیکا ٹھونک دیں گے‘ ایک ہتھوڑی بھی ہوگی‘ آپ کے گھٹنوں پر مار مار کر چیک کریں گے کہ کہیں جھوٹ موٹ کی تو بیمار نہیں۔“

”جھوٹ‘ بکواس‘ گپ۔“ نبیل برابر بیٹھ کر تسلیاں دینے لگا‘ مگر بڑی اماں روہانسی ہوگئیں۔

”اللہ کی مار ان بدبختوں پر‘ شبیر! میں نہ جاؤں گی‘ بھلے یونہی موت آجائے۔“ انھوں نے اندر آتے شبیر احمد کو دیکھ کر دہائی دی۔

”اماں! کچھ نہیں ہوگا‘ رانی اور تیمور آپ کے ساتھ ہیں‘ کہیں تو میں بھی چلے چلتا ہوں۔“

بڑی اماں نے مایوسی سے کھڑکی سے باہر جھانکا۔ موسم گرد آلود اور حبس زدہ تھا۔

تب ہی تیمور نے اندر آکر سلام کیا‘ ایک طائرانہ نظر رانیہ پر ڈالی اور بڑی اماں سے پوچھنے لگا۔

”بڑی اماں! آپ تیار ہیں۔“

”پانچ منٹ رک جا‘ پتر! آندھی آنے والی ہے۔“ انھوں نے بڑی خوشی سے فضا میں پھیلی گرد کی باس سونگھی۔

”نہیں… ہم پہنچ جائیں گے۔“

”دو منٹ صبر کرو‘ شاید آندھی آہی جائے۔“

انھوں نے اتنی حسرت سے کہا کہ سب کے لبوں پر مسکراہٹ بکھر گئی‘ اسفر قہقہے لگانے لگا۔

”میرا مطلب ہے‘ پتا تو کرلیتے میرے لال! کیا خبر ڈاکٹر آج چھٹی پر ہو۔“ بڑی اماں نے بے چارگی سے سب کو دیکھا‘ اسفر نے انھیں بازوؤں میں بھر کر گاڑی میں بٹھا دیا۔ پھر شرارتی نگاہوں سے رانیہ کو دیکھتے ہوئے پوچھنے لگا۔

”اب تو خود سے چل [illegible]“

رانیہ بڑی [illegible] دیکھا گئی۔

تیمور ڈاکٹر کو بتاچکا تھا کہ بڑی اماں ڈاکٹری علاج سے کس قدر خوف زدہ ہیں۔ وہ تھا تو تیمور کا دوست‘ مگر اسفر کا سگا بھائی لگتا تھا۔ اس نے پہلے تو دادی کو اپنی دادی کی بلکہ مرحومہ دادی کی باتیں سنائیں‘ پھر کچھ لطیفے‘ لطیفوں کے درمیان ہی چیک اپ بھی ہوگیا‘ رانیہ نے کچھ بتانے کی کوشش بھی کی تو جھڑک دیا۔

”مریضہ آپ ہیں یا یہ؟“

اور آخر میں اعلان ہوا۔

”ایسی اچھی دادی ہیں‘ میں تو نہ جانے دوں گا‘ اپنے گھر لے جاؤں گا۔“ یہ تیمور تو بالکل گھامڑ ہے‘ اسے بزرگوں کی کیا قدر۔“

”ہاں… شبیر احمد کی ساری اولاد اپنی ماں پر پڑی ہے۔“

بڑی اماں نے انتہائی سادگی سے کہا‘ رانیہ نے سٹپٹا

کر تیمور کو دیکھا۔ وہ مسکراہٹ ہونٹوں میں دبائے موبائل کے ساتھ مصروف تھا۔ "ڈاکٹر بڑی اماں کو ٹیسٹ کر آیا تھا" سو وہ خوشی خوشی اگلے دن آنے کے لیے تیار ہو گئیں۔

رات کے کھانے میں ذکیہ نے مرغ چنے کا سالن اور کسٹرڈ بنایا تھا' شوربے میں دوڑتے چنے' ان کا تعاقب کرتی بوٹیاں' بنا کسی سجاوٹ کے کسٹرڈ' جس میں موٹے موٹے بادام اور کشمش دل کھول کر ڈالی گئی تھیں۔

"ہونہہ! ساری عمر گزر گئی ذکیہ کو سالن بنانا نہیں آیا۔ مانو تو شوربہ نہیں مگر مہ پانی میں روٹی ڈبو کر کھالی ہو۔"

حسب عادت اپنے کمرے میں آکر بڑی اماں نے تبصرہ کیا۔ رانیہ خاموش ہی رہی' بڑی اماں کو تو اچھی خاصی چیز پسند نہ آتی تھی۔ یہاں تو خیر ذکیہ کے ہاتھ میں ذائقہ ہی نہ تھا۔ وہ بڑی اماں کے پیر دبانے لگی' منت کر کے دوا کھلائی' آخر وہ سو گئیں' مگر نئی جگہ کی وجہ سے اسے نیند ہی نہ آرہی تھی۔

☆ ☆ ☆

"ایک پیالی چائے کی بنا دے رانی!"

وہ نماز پڑھ کر دعا مانگ رہی تھی۔ جب بڑی اماں نے کہا۔ اس نے اثبات میں سر ہلا کر جائے نماز تہ کی' اور باہر آگئی' برآمدے میں کچن کا دروازہ تھا۔ وہ اندر آگئی۔ سنک میں رات والے برتن یونہی پڑے تھے' سنک اور چولہا دونوں ہی گندے۔

"بے چاری ذکیہ خالہ' کوئی بیٹی ہوتی تو۔۔۔"

اس نے تاسف سے کچن کی حالت دیکھی' کیتلی دھو کر چولہے پر رکھی' فریج سے دودھ کا جگ نکالا' چینی' پتی کی تلاش میں ایک دو کیبنٹ کھولے' دوسرے لمحے اس کے منہ سے چیخ برآمد ہوئی۔ اور وہ بے تحاشا بیل کی طرح رستے میں آئی ہر چیز بشمول اسفر کے ٹکریں مارتی سیدھی بڑی اماں تک پہنچی اور ان کے پہلو میں دبک کر لمبے لمبے سانس لینے لگی۔

"یہ آپ مارننگ واک کا شوق پورا کر رہی تھیں۔" اسفر کا مسکراتا چہرہ دروازے سے جھانکنے لگا۔

"وہاں کچن میں۔۔۔" رانیہ نے شرمندہ ہو کر کچھ کہنا چاہا۔

"لو۔۔۔ آپ نے ہمارے مہمانوں کو ڈرا دیا۔" اسفر نے آنکھیں پھاڑیں۔

"کچن میں مہمان؟" بڑی اماں نے باری باری دونوں کی شکل دیکھی۔

"میں تو صرف ایک کپ چائے بنانے گئی تھی۔" رانیہ کو غصہ آنے لگا۔

"اور سارے کیبنٹ کھول لیے۔"

"پتی نہیں مل رہی تھی۔" رانیہ چڑ گئی۔ "اور مجھے کیا خبر تھی کہ آپ کے کیبنٹ میں چوہے استراحت فرماتے ہیں۔"

"چوہے۔۔۔" بڑی اماں اچھلیں۔

"یہاں نہیں' کچن میں۔" اسفر نے تسلی دی۔

"میں نہیں چائے پیتی' نہ جانے کس کس برتن میں پھدکتے پھر رہے ہوں گے۔"

بڑی اماں نے بدک کر کہا تو وہ ہنستا ہوا چلا گیا' تھوڑی دیر میں واپس آیا تو ہاتھ میں پکڑی ٹرے میں چائے کے دو مگ پڑے تھے' ساتھ میں نمکین اور میٹھے بسکٹ بھی۔

"بالکل نئے مگ ہیں' ابھی ڈبے سے نکال کر دھو کر چائے ڈالی' ڈبے میں چوہوں کا گھسنا ناممکن۔"

"میں چائے نہیں پیتی۔" وہ ایک مگ بڑی اماں کو تھما چکا تھا اور دوسرا اٹھا رہا تھا۔

"میں تو پیتا ہوں۔" اس نے دوسرا مگ منہ کو لگایا' رانیہ شرمندہ سی ہو گئی۔ کیا ضرورت تھی اتنی جلدی بول اٹھنے کی۔ اسفر اب ان سے کلینک کی تفصیل پوچھ رہا تھا۔ بڑی اماں خوشی خوشی بتانے لگیں۔

"بڑا ہی بھلا بچہ تھا' اللہ اسے خوش رکھے' جاتے ہی جوس پلایا' گھر کے جانے کی ضد کر رہا تھا۔"

"بڑی اماں! آپ نہیں جانتیں' تیمور بھائی کو ابھی تو جان بوجھ کر آپ کو جعلی ڈاکٹر کے پاس لے گئے تھے۔



اگر آپ وہاں جا کر شور شرابہ کرتیں' اگلی بار دیکھیے گا سچ مچ کے ڈاکٹر کے پاس لے کر جائیں گے۔ وہ اتنا پیارا ہوا تو میرا نام بدل دیجیے گا۔" اسفر نے ڈرانا چاہا' مگر بڑی اماں لاپروائی سے چائے پیتی رہیں۔

"دیکھ لیے سب ڈاکٹر' اب نہیں تمہاری باتوں میں آنے والی' اور تیمور' وہ تم تینوں میں سب سے بھلا بچہ ہے۔"

"چلیں۔" اسفر نے بھنا کر کپ پٹخا۔ "صبح سویرے اپنے ہاتھوں سے چائے بنا کر پلانا بھی بےکار گیا۔"

بچوں کی طرح وہ منہ بنا کر نکل گیا' بڑی اماں ہکا بکا رہ گئیں۔

"میں نے اسے کیا کہا؟"

رانیہ مسکرا کر خاموش ہو رہی' تب ہی ذکیہ اندر آئیں' چائے کے برتنوں پر نظر پڑی تو کچھ شرمندہ ہو گئیں۔

"میں ناشتے کا ہی پوچھنے آرہی تھی۔"

"تمہیں بہت تڑکے ناشتے کی عادت ہے۔" بڑی اماں نے ٹوکا۔

"ہائے کیا بتاؤں اماں' ممتاز کے جانے کے بعد اٹھا ہی نہیں گیا' اب بھی طبیعت میں سستی سی ہے' ایک کپ چائے مل جائے تو۔۔۔" رانیہ ان کا مطلب سمجھ گئی اور سمجھ تو بڑی اماں بھی اچھی طرح گئی تھیں۔ تب ہی جھٹ سے بولیں۔

"تمہارا بھلا بیٹا کر لایا تھا۔ رانیہ کو تو چوہوں سے بہت ڈر لگتا ہے۔" ذرا سا چوہا اب چوہوں میں بدل گیا تھا ذکیہ کا منہ کھل گیا' پھر ہنسنے لگیں۔

"ہاں! ایک کم بخت ہے تو سہی' اسفر' نبیل سے کئی بار کہا اسے مار دو' یا چوہوں کی دوا لا دو' پر سنتے کہاں ہیں۔"

"میں بنا لاتی ہوں۔" رانیہ نے کہا' مگر بڑی اماں کی کہنی دن میں تارے دکھا گئی۔

"کیا ہوا؟" ذکیہ کہنی تو نہ دیکھ سکیں' مگر منہ کے زاویے ضرور دیکھ لیے۔

"کچھ نہیں۔ اس کے پیٹ میں درد ہے' رات بازار کا کھانا موافق نہیں آیا۔"

بھلا بڑی اماں کسی کو بخشتی تھیں' لگے ہاتھوں بازار کا کھانا بھی گنوا دیا' رانیہ کا دل چاہا سر پیٹ لے۔ ذکیہ اٹھ گئیں۔ اوپر سے ناشتہ بھی بازار سے آیا اور بڑی اماں نے خوب ڈٹ کر کھایا۔

"یہ شبیر احمد تو بہت تڑکے جاتا ہوگا۔ اس کا ناشتہ کون بناتا ہے۔"

"کبھی اسفر بنا دیتا ہے' کبھی۔" ذکیہ ایک لمحے کو ٹھٹکیں۔ "کبھی میں۔"

"اللہ کی شان۔ پچھلے دس سالوں سے میں نے تو کوئی ایسا دن نہیں دیکھا۔" نبیل بڑبڑایا۔ ذکیہ کا دھموکا اس کی کمر پر پڑا۔

"بدتمیز ماں کا مذاق اڑاتے ہو۔ اب میں چلنے جوگی نہیں رہی۔ بھول گئے تم دونوں کو کان سے پکڑ کر پچھواڑے والے اسکول میں چھوڑنے جاتی تھی۔"

"امی! مہمانوں کا تو لحاظ کریں۔" نبیل بڑبڑایا' وہ اچھا خاصا گورا اور شرمیلا سا لڑکا تھا۔

"تم نے کیا تھا ماں کا لحاظ۔"

"السلام علیکم۔"

بڑی اماں کے ساتھ ساتھ پوری کے چھوٹے چھوٹے نوالے بناتی رانیہ نے سر اٹھا کر دیکھا پھر تیزی سے سر جھکا لیا۔ کالی پینٹ پر سفید لائنوں والی شرٹ چمکتے جوتے سلیقے سے جمے بال' خوشبوؤں کا استعمال ایک معطر سی خوشبو چہار سو سرسرانے لگی۔

اسے دیکھ کر رانیہ کے ذہن میں ایک ہی لفظ آیا۔ "نفیس" اس کے بولنے چلنے لباس ہر چیز سے نفاست جھلکتی تھی۔ شاید وہ اسی لیے بھی نمایاں لگتا تھا کہ اس کے برعکس اسفر اور نبیل اول جلول سے حلیے میں رہتے تھے۔

بڑی اماں کی آنکھوں میں ابھی پسندیدگی کی جھلک تھی۔

"میں بارہ بجے تک آؤں گا۔ بڑی اماں! آپ تیار رہیے گا۔ کچھ ٹیسٹ کروانے ہیں۔"

تیمور نے انڈا اپنی پلیٹ میں منتقل کرتے ہوئے

کہاں، بارہ بجے تک رانیہ بڑی اماں کو تیار کرنے کے ساتھ ساتھ خود بھی تیار ہو گئی۔ بارہ بجے تیمور آیا تو صرف بڑی اماں کو ساتھ لے کر چلا گیا۔ بڑی اماں کو رانیہ کے بغیر کہیں بھی جانے کی عادت نہ تھی۔ سو تھوڑا اپ سیٹ ہوئی تھیں۔ مگر تیمور نے آرام سے کہہ دیا۔

"ہو چلی جائیں گی۔ ان کا بھی چیک اپ ہونا ہے۔ رانیہ گھر پر ہے۔"

موسم بھی گرد آلود تھا۔

"اور بڑی اماں اس موسم سے کتنا گھبراتی ہیں۔"

اس نے برآمدے کے سرے پر کھڑے ہو کر سوچا۔ اندر جانے کو جی ہی نہیں چاہا۔ سو کچھ دیر وہیں کھڑی رہی۔

چند لمحے بیتے۔

"کپڑے اتار لو۔ آندھی آنے والی ہے۔" ہمسائے میں کسی نے نجانے کس کو آواز دی۔

رانیہ نے ذرا کی ذرا نظریں اٹھائیں۔ پھر دھک سے رہ گئی۔

گرد کا طوفان اس کے سر پر آ پہنچا تھا۔

ہوائیں تیز تھیں۔

آسمان کی سرمئی رنگت۔ زردی مائل سرخ۔

خشک مٹی کی باس سانسوں کو الجھا گئی۔

"اوئی ماں۔" وہ بگٹٹ بھاگی اور دھاڑ دھاڑ سارے دروازے بند کرنے لگی۔

ڈرائنگ روم کی ساری کھڑکیاں۔ باورچی خانے کے کھلے کیبنٹ الماریاں۔

وہ بھاگم بھاگ سب جگہ کی کنڈیاں چڑھاتی رہی۔

اسفر اسٹڈی روم میں تھا۔ وہ تیزی سے سیڑھیاں چڑھتی اوپر آئی۔ یہ کمرہ لڑکوں نے اپنے پڑھنے لکھنے کے لیے مخصوص کر رکھا تھا۔ جہاں کتابوں کے انبار کے ساتھ ساتھ کمپیوٹر بھی موجود تھا۔ اسفر باہر کے موسم سے بے نیاز کمپیوٹر میں مگن تھا۔ اسے اوپر دیکھ کر گڑبڑا سا گیا۔

"کیا ہوا؟" رانیہ کے چہرے پر تشویش کے گہرے بادل چھائے تھے۔

"طوفان آ گیا۔۔۔ اور بڑی اماں۔۔۔ وہ اس موسم سے کتنا گھبراتی ہیں۔"

اسفر نے کھڑکی کا پردہ کھسکایا۔

شیشے کے اس پار سارا منظر دھندلایا ہوا تھا۔

"پریشان کیوں ہوتی ہیں؟ یہ طوفان ان کی گاڑی اٹھا کر زیادہ دور نہیں لے جائے گا۔"

اسفر نے دانستہ مذاق کیا۔ ساتھ ہی موبائل اٹھا کر تیمور کا نمبر ملایا۔

"ہاں۔۔۔ ہاں خیریت سے ہیں۔ ہسپتال پہنچے تب آندھی آئی تھی۔ بالکل سکون اور حفاظت سے ہیں۔" تیمور نے تسلی دینے کے بعد بڑی اماں سے بھی بات کروائی۔ وہ اپنی پریشانی میں تھیں۔

"کیسی بے عقل ہے۔۔۔ مجھے چھوٹا نہیں دیا۔ اب اگر بارش آ گئی تو۔۔۔"

رانیہ کی تسلی ہو گئی۔ بڑی اماں خوف زدہ نہیں تھیں۔ اسفر کا خیال تھا اب وہ چلی جائے گی۔ مگر وہ یونہی ادھر ادھر دیکھتی رہی۔۔۔ پھر کچھ جھجکتے ہوئے پوچھا۔

"چھوٹے بھیا! میں ادھر ہی بیٹھ جاؤں۔۔۔؟"

"ہائے۔۔۔ اس سادگی پہ کون نہ مر جائے اے خدا! آپ جیسی حسین دوشیزہ سامنے بیٹھ گئی تو مجھ جیسا نوجوان۔۔۔ آہم۔۔۔ خوبرو نوجوان۔ کتاب کمپیوٹر میں کیسے دل لگائے گا۔"

رانیہ اس کی بات پر دل کھول کر ہنسی۔

"ابھی آپ کی عمر ہی کیا ہے بھیا! جو مجھے ایسی باتوں سے ڈراتے ہیں۔ دھیان سے اپنے کام پر توجہ دیں۔ دوسری چیزوں میں دل لگانے کو اک عمر پڑی ہے۔"

"ہائیں۔" اسفر نے حیرت سے اس کا جواب سنا۔ پھر غیر ارادی طور پر پوچھنے لگا۔ "کتنا پڑھا ہے آپ نے؟"

"الف۔ اے کیا ہے؟" وہ خود ہی ایک طرف پڑی کرسی پر بیٹھ گئی۔

"گاؤں میں کالج ہے؟"

"نہیں۔۔۔ دو سال شہر آتی رہی۔"

"ہر روز؟"

"ہوں۔۔۔ ویگن کا اسٹاپ ہمارے کالج سے زیادہ دور نہ تھا۔" وہ بہت سادگی اور اعتماد سے جواب دے رہی تھی۔

"بی اے کیوں نہیں کیا؟"

"بس 'پڑھائی میں دل نہیں لگا۔۔۔"

اس نے یونہی ایک کتاب کھول کر ورق گردانی شروع کر دی۔ وہ بھی خاموشی سے کمپیوٹر کی طرف متوجہ ہو گیا۔ تھوڑی دیر کے بعد آندھی کا زور ٹوٹ گیا تو وہ نیچے چلی آئی۔ ہر شے دھول مٹی سے اٹی ہوئی۔۔۔ اب فارغ بیٹھ کر بھی کیا کرتی۔ بالٹیاں بھر بھر کر صحن اور برآمدے میں پانی بہانے لگی۔۔۔ گھنٹے بھر میں اندر باہر سے دھول کا نام و نشان بھی غائب تھا۔۔۔ اسفر نیچے آیا تو متحیر سا کھڑے کا کھڑا رہ گیا۔ ان کے یہاں شام کو آئی آندھی اگلے دن ملازمہ ہی آکر نکالتی تھی۔ صاف ستھرا' دھلا دھلایا گھر اور کرنے والی چراغ کے جن کی طرف [illegible]

"ایک عدد جیتی جاگتی لڑکی کا وجود اس گھر کے لیے کس قدر ضروری ہے۔"

"تم کیا سوچ رہے ہو؟" نبیل ابھی ابھی آیا تھا۔ اسے بہت بیزار دیکھ کر پوچھنے لگا۔

"کاش ابو! اس گھر کی لڑکی ہوتا۔" اسفر نے حسرت سے آہ بھری۔ نبیل بدک کر پیچھے ہٹا۔

"لاحول ولا۔" وہ لڑنے مرنے پر اتر آیا۔

"کاش! تیری جگہ ایک عدد بہن پیدا ہو جاتی۔"

"میری جگہ کیوں' تیری جگہ کیوں نہیں۔" اس نے بازو چڑھا لیے تھے۔

✡ ✡ ✡

شبیر احمد نے بڑی اماں کو واپس ہی نہیں جانے دیا۔ کہاں تو وہ ایک دن بھی رکنے کو تیار نہ تھیں۔ اب آرام سے بیٹھ گئیں۔ پھر رانیہ کے واپس جانے کا کیا سوال؟ مگر وہ خوش نہ تھی۔ یوں ہاتھ پیر توڑے کسی کے گھر بیٹھ رہنا اسے پسند نہ تھا۔ مگر بڑی اماں اسے بغل میں دبوچے رکھتیں۔

آخر لڑکوں والا گھر تھا۔

مگر کب تک۔ اس دن ذکیہ کی طبیعت ٹھیک نہ تھی۔ تیمور نے شائستگی سے درخواست کی کہ ناشتہ وہ بنا دے۔۔۔ وہ بڑی اماں کے کچھ بھی کہنے سے پہلے کچن میں پہنچ گئی۔ باورچی خانہ کا دروازہ غالباً "رات ہی سے بند تھا۔ کھلتے ہی ناگواری سی مہک چاروں طرف پھیل گئی۔

"اوہ نوں۔" ناک سکوڑتے ہوئے اس نے جائزہ لیا۔ گندے مندے برتنوں کی بھرمار تھی۔ سنک بھی بھرا ہوا۔۔۔ اور سارے کے سارے کاؤنٹر بھی۔۔۔ حتیٰ کہ چھوٹی سی ٹیبل پر بھی اگر کسی نے کھانا کھایا تھا تو برتن جوں کے توں دھرے تھے۔ کچرے سے ابلتی ڈسٹ بن اور برتنوں میں بچے کھچے کھانے کی مہک نے اس کا جی متلا دیا۔ پہلے کچرے کی ٹوکری اٹھا کر باہر والے دروازے کے پاس رکھی۔ پھر سلیب پر دھرے ناشتے کے برتن ہٹا کر اپنے لیے جگہ بنائی۔

"کمال ہے' اتنے افراد تو نہیں ہیں گھر میں۔۔۔ ہاتھ کے ہاتھ برتن دھو لیا کریں تو اتنا بکھراوا تو نہ ہو۔۔۔ لگتا ہے پہلا برتن دھونے کے بجائے نیا استعمال کرتی ہیں۔"

وہ زیر لب بڑبڑائی۔ پھر خیال آیا یقیناً "یہ کام لڑکے کرتے ہیں۔۔۔ پکایا کھایا اور کچن سے باہر۔" اس نے فریج سے آٹا نکالا۔۔۔ آٹا اتنا سخت کہ بمشکل ہی پیڑا بنا پائی۔

"یا اللہ! یہاں کام کرنا کتنا مشکل ہے۔"

اس نے پہلے گھر کے افراد گن کر پراٹھے کے پیڑے بنا کر رکھ دیے۔۔۔ پھر آملیٹ کی تیاری کی۔ سالن گرم کیا۔ سالن سے دو بوٹیاں نکال کر ریشہ ریشہ کر کے آملیٹ میں مکس کیا۔ ہری مرچیں' ٹماٹر' اور باریک دھنیا کاٹ کر ملایا۔ پہلے ٹیبل صاف کی۔ اس کے بعد پراٹھے بنانے شروع کیے۔ پیڑے اب کچھ نرم پڑ گئے تھے۔۔۔ اس لیے خوش رنگ و خستہ پراٹھے تلے گئے۔

"ارے! اتنا اہتمام۔" جب تک شبیر احمد آئے' وہ ٹیبل پر آملیٹ' سالن سجا دی۔۔۔ اچار رکھنے کے بعد اب چنگیر میں پراٹھے رکھ رہی تھی۔

"چاچا جی! یہ زیادہ اہتمام تو نہیں۔" وہ کچھ جھینپ گئی۔ نجانے وہ لوگ کیسا ناشتہ کرتے تھے۔ اس نے چاہا کہ پہلے ذکیہ چچی سے پوچھ لے۔ مگر وہاں دروازہ بند تھا۔ تیمور سے پوچھنے کی ہمت نہ ہوئی۔ سو خود ہی بنا لیا۔

"ارے بچے! ہم تو چائے میں پاپے ڈبو کر۔۔۔ اچھا اچھا۔۔۔ ارے بھئی تیمور! آجاؤ ایسا مزے دار اور گرما گرم تیار شدہ ناشتہ بڑے عرصے بعد نصیب ہوا ہے۔ اسفر' نبیل اٹھ جاؤ۔۔۔ ورنہ اس نعمت سے محروم رہ جاؤ گے۔"

انہوں نے ایسا شور کیا کہ ذکیہ ہائے ہائے کرتی اپنے کمرے سے برآمد ہوئیں۔

"میں نے کہا نیک بخت۔۔۔! جب تک ہماری بیٹی یہاں ہے' ہم تو اسی کے ہاتھ کا ناشتہ کریں گے۔۔۔ مزے دار آملیٹ۔۔۔ خستہ پراٹھے۔"

رانیہ مسکراہٹ دباتی چائے دم کرنے لگی۔۔۔ پھر بڑی اماں کے لیے ناشتہ ٹرے میں سجایا۔ تیمور بھی آفس کے لیے تیار ہو کر وہیں آ گیا۔۔۔ ایک خوشگوار سی خوشبو' ناشتے کی خوشبو پر حاوی ہونے لگی۔۔۔ ذکیہ نے بھی پلیٹ اپنے سامنے کھسکا لی۔۔۔ نبیل کو بھی آواز دی۔۔۔ رانیہ اپنا اور بڑی اماں کا ناشتہ ٹرے میں رکھنے آئی تو وہ نروٹھے پن سے بولیں۔

"نہیں۔۔۔ نہیں پہلے وہاں سب کو ٹھنسا لو۔۔۔ میرا کیا ہے' چاہے بھوکی مروں۔"

"اماں! پہلے آپ کے لیے لائی ہوں۔۔۔ میں چائے لے آؤں۔"

"سن! لڑکے بھی ادھر ہی ہیں۔" انہوں نے رازداری سے پوچھا۔

"جی' چاچا اور چاچی بھی۔"

"اچھا۔۔۔" انہوں نے کچھ لمحے غور کیا۔ پھر اثبات میں سر ہلا کر ناشتے کی طرف متوجہ ہو گئیں۔ رانیہ نے واپس جا کر سب کے لیے چائے نکالی۔

"ہائے ہائے۔ کبھی میں بھی ایسے ہی پراٹھے بناتی تھی۔" ذکیہ نے آہ بھری۔

"تو اب کیا ہوا؟ درد گھٹنوں میں ہے ہاتھوں میں تو نہیں۔"

وہ انہیں نوک جھونک کرتا دیکھ کر چائے لے کر بڑی اماں کے پاس آ گئی۔ ناشتہ کر کے واپس آئی تو افراد خانہ غائب اور برتن جوں کے توں۔۔۔ بچا ہوا دہی فریج میں' اسفر کا ناشتہ ہاٹ پاٹ میں' خود برتن دھونے لگی کہ نوکرانی کو گیارہ بجے تک آنا تھا۔ اسے بے اختیار اپنا چھوٹا سا کچن یاد آیا۔ مجال نہیں کہ کوئی چیز اپنی جگہ سے ہل جائے۔۔۔ برتن' سبزیوں کی ٹوکریاں' حتیٰ کہ ماچس رکھنے کی باقاعدہ جگہ مقرر تھی۔ چینی' پتی' چولہے سے انتہائی قریب اور اتنی نمایاں جگہ پر رکھے جاتے کہ باہر سے بھی کوئی آتا تو آسانی سے چائے بنا سکتا تھا۔ برتن دھو کر کچن کے سارے سلیب صاف کیے اور بڑی اماں کے پاس آ گئی۔ اس تمام عرصے میں اس نے وہ بیگ کھولنے کی کوشش [illegible] علاوہ [illegible] نہیں جانتی تھی کہ اسفر نے [illegible] احسان [illegible] ہوں۔

✡ ✡ ✡

واشنگ مشین کی گھوں گھوں بہت تیز تھی۔ گویا صحن میں جہاز اتر رہا ہو۔۔۔ پہلی بار رانیہ نے ڈر کر بند ہی کر دی۔ پھر اسفر نے تسلی دی۔

"یہ اڑے گی نہیں۔"

پردے' چادریں' تولیے' کور' بیڈ شیٹس۔۔۔ اسفر نے سب ڈھیر کر دیں۔ بڑی اماں' زیر لب بڑبڑاتی رہیں۔ "مفت کی نوکرانی ہاتھ لگ گئی ہے۔" مگر رانیہ کو مزا آ رہا تھا۔ گاؤں میں یہ سب ہاتھ سے دھونا پڑتا تھا۔ واشنگ مشین تو تھی۔ مگر خراب ہوئی تو ٹھیک کروانے کی نوبت ہی نہ آئی۔ کبھی "وہ نئی مشین لے لیں" کا مشورہ دیتی تو بڑی اماں فوراً "ڈنگا ڈال کر" اس کی خواہش کو منہ کے بل گرا دیتیں۔

"تیرے جہیز میں دوں گی۔"
یا۔
"تمہو جہیز میں لے ہی آئے گی۔"
"ہاں - ابھی آس میں میرے ہاتھ گھساتے رہیں۔" رانیہ لاکھ تلملاتی...... ہونا تو وہی تھا جو بڑی اماں چاہتیں۔ سب سے زیادہ مزا ہوائی جہاز کے ساتھ آرہا تھا۔ ادھر کپڑے ڈالو۔ ادھر سوکھے سوکھے باہر۔ ملازمہ کو پنکھوں کی صفائی پر لگا رکھا تھا۔ جو کالے بھجنگ ہو کر شکل بدل گئے تھے۔ فرشوں کی دھلائی۔ دیواروں کی جھاڑائی۔ پنکھوں کی صفائی۔ غرض کون سا کام تھا جو رہ گیا ہو۔ کراکری ساری کی ساری نکال کر صاف کی گئی۔ نجانے کتنے زمانوں کے بعد بے چاروں کی اصل شکل دکھائی دی۔ کھانا چچی نے بنایا۔ بس سادہ سے دال چاول۔ خیال تھا اہتمام شام کو مہمانوں کی آمد پر ہو جائے گا۔ ان کے کھانا بنانے تک رانیہ بھی فارغ ہو گئی۔ ملازمہ تو تھی ہی۔ اسفر نے پورا ساتھ دیا۔ پردے لٹکانے' بیڈ شیٹ بدلنے۔ سٹنگ کرنے میں۔ گھر کی شکل نکل آئی۔ گھر ستھرا چمکتا ہوا۔ نبیل کالج سے آیا تو کھڑا رہ گیا۔

"ہمارے ہاں تو عید پر بھی گھر کی یہ شکل نہیں دکھتی۔ آپی! تم نے کون سی چھڑی گھمائی۔" وہ بازو اٹھائے چاروں اطراف گھوم لیتا اور شاباش' شاباش کہتا جاتا۔

رانیہ مسکراتی اپنے کام میں لگی رہی۔ بڑی اماں کو اس کی شوخیاں ایک آنکھ نہیں بھائیں' تب ہی ترخ کر بولیں۔

"ہاں..... گھر تو عورت کے سلیقے سے بنتا ہے۔ اب بغیر ہاتھ پیر ہلائے تو گھر صاف ہونے سے رہا۔" رانیہ نے شکر کیا کہ...... چچی وہاں نہ تھیں۔

جس وقت تیمور واپس آیا..... وہ کچن کے برتن ویسے الماریوں میں لگا رہی تھی اور حلیہ بتا رہا تھا کہ سارا کمال اسی لڑکی کا ہے۔ ہر چیز جگمگاتی' صاف ستھری' گھر کتنا کشادہ اور کھلا کھلا سا لگ رہا تھا۔ فرش ٹھنڈے اور بے حد سرخ۔ وہ ننگے پاؤں ایک سے دوسرے کمرے میں پھرتے رہے۔ پھر کچن کے دروازے میں آکھڑے ہوئے۔ وہ ان کی طرف پشت کیے اپنے کام میں مگن تھی۔ دوپٹہ اب بھی سلیقے سے اوڑھ رکھا تھا۔ دبلی پتلی' دھان پان سی لڑکی۔ انہیں بے حد اچھی اور اپنی اپنی سی لگی۔ تب ہی عقب سے اسفر آکر کھنکارا۔ تیمور کے ساتھ ساتھ رانیہ نے بھی پلٹ کر دیکھا۔

"کس سوچ میں ہو بھائی؟" اسفر کے لبوں پر معنی خیز سی مسکراہٹ دیکھ کر وہ جھل سا ہو گیا۔

"میں اپنے چپل ڈھونڈ رہا تھا۔"

"کچن میں......" اسفر نے بھنوئیں اچکائیں تو وہ اسے گھورتا باہر نکل گیا۔ جہاں نبیل اس کے چپل لیے آرہا تھا۔

"دراصل وہ اس پری کو دیکھنے آئے تھے۔ جس نے چھڑی گھما کر سارے گھر کا نقشہ بدل دیا۔" رانیہ جھینپ کر دوبارہ اپنے کام کی طرف متوجہ ہو گئی۔

☆ ☆ ☆

رفیعہ خالہ کو دیکھ کر رانیہ کو یقین ہو گیا۔ کاہلی اور سستی رفیعہ چچی کے خاندان کا امتیازی وصف ہے۔ وہ کم از کم پیدل نہیں..... اور اتنی موٹی کہ جہاں بیٹھ جائیں' وہاں سے اٹھنا محال ہو جاتا۔

"ہونہہ' ڈھائی من کی دھوبن۔" بڑی اماں استہزائیہ انداز میں بڑبڑائیں..... ان کی لڑکی نبیلہ بھی فربہی مائل تھی۔ مگر قد لمبا ہونے کی وجہ سے بھدی نہ لگتی۔ چھوٹی آنکھیں۔ صاف رنگت' خوب صورت کٹاؤ والے ہونٹ۔ بے حد سیاہ بالوں کی موٹی سی چوٹی' جو کمر کے درمیان تک آتی۔ دیکھنے میں اچھی لگتی۔ اس نے سب سے پہلا اعتراض کھانے پر کیا۔

"یہ کیا خالہ' کھانا گھر پر بنایا ہے۔"

رانیہ نے دسترخوان پر نظر دوڑائی۔ مٹن قورمہ' چکن بریانی' کباب' سلاد' رائتہ' چٹنیاں' میٹھے میں ڈھیر سارے میووں والی کھیر..... لذت کام و دہن کے تمام ہی لوازم موجود تھے..... پھر اعتراض کس پر تھا......؟ گھر پہ بنانے پر۔

"انہوں نے ہی تو نہیں رانیہ آپی نے بنایا ہے۔ کھا کر بس انگلیاں چاٹتی رہ جائیں گی۔" نبیل بول اٹھا۔ اسفر نے رانیہ کو تسلی دی۔

"دراصل نبیلہ دو ہی کاموں کے لیے آتی ہے۔ ایک تو سارا سال بنائے گئے کپڑے ساہیوال والوں کو دکھانے کے لیے۔"

"کیوں ساہیوال والوں نے کبھی نئے کپڑے نہیں دیکھے...... یا خانیوال میں زیادہ عجوبہ کپڑے ہیں۔ ارے ہاں..... دوسرا مجھے بھی دکھانا۔" بڑی اماں کسی کو شرمندہ کرنے کا کوئی موقع ہاتھ سے نہیں جانے دیتی تھیں۔ نبیلہ نے اسفر کو بری طرح گھورا۔

"اور دوسرا؟" رانیہ نے دریافت کیا۔

"یہاں کے ہوٹلوں کے کھانے چیک کرنے۔ شکر ہے' ہم لاہور یا کراچی جیسے شہر میں نہیں رہتے۔"

"ہاں' تم تو جیسے بہت کھلاتے ہو۔ پچھلی بار بھی شوارما نہیں کھلایا۔ جستی نان پر ٹرخا دیا تھا۔" نبیلہ نے منہ بنایا۔

"تو تمہیں! تم نے ابھی تک شوارما نہیں کھایا۔ کیا خانیوال میں نہیں ملتا۔"

"وہاں کیا نہیں ملتا۔ ہاں ہم جس بھرے پرے گھر میں رہتے ہیں۔ وہاں ایسی عیاشیوں کا تصور کہاں؟ کہیں جانا ہو۔ پورے ٹبر کو ساتھ لے کر جانا پڑتا ہے۔" رفیعہ خالہ بریانی کی پلیٹ پر قورمے اور کباب کا ڈھیر لگا رہی تھیں۔

"خالہ' نبیلہ کا یہ مینار ڈھیر ہو جائے گا۔ ایک پلیٹ اور ساتھ رکھ لیں۔" اسفر سے رہا نہ گیا۔

"امی' یہ آپ کا مذاق اڑا رہا ہے۔" نبیلہ نے خبردار کیا۔

"یہ شروع ہی سے بہت مخولیا ہے۔ میں نے کبھی اس کی باتوں کا برا نہیں مانا۔"

"ہاں' کھانے پینے کے معاملات میں۔" وہ بڑبڑایا۔

"یہ اجو کہاں رہ گیا۔ کھانا کھالے۔" ذکیہ چچی کو بھائی کی یاد ستائی۔

"اجو ماموں' پانی کا نل لیک کر رہا تھا..... وہی کس رہے ہیں۔"

"ہے..... یوں..... آتے ہی شروع ہو گیا۔" بڑی اماں نے حیرت سے پوچھا۔

"بس عادت پڑی ہے۔ پانچ سال وہاں دوبئی میں مکینک کا کام کیا۔ واپس آکر دو دکانیں خرید کر کرائے پر چڑھائیں۔ خود تیرے میرے گھر میں شوق پورا کر لیتا ہے۔"

"تو دکان کھول کر بیٹھ جائے۔"

"بس من موجی ہے۔"

"تو شادی کیوں نہ کی؟"

"مانتا نہیں۔"

"تو عمر یونہی رول دے گا۔"

"اس کی مرضی۔ ہم بہنوں کے ارمان تو دل میں ہی رہ گئے۔" ان کے ارمان لہجے سے چھلک رہے تھے۔ بے حد سرسری اور لاپروا لہجہ۔

"جاؤ' اجو بھیا کو بلالاؤ۔ کھانا تو کھالے۔" ذکیہ چچی نے اسفر سے کہا۔

اجو بھیا آگئے۔ کالی ڈھیلی سی پینٹ' سرخ شرٹ' جس میں توند نمایاں ہو رہی تھی۔ سانولی مائل گندمی رنگت۔ چھوٹی چھوٹی مونچھیں۔ سر غالباً گنج تھا۔ جب ہی ٹوپی مستقل سر پر براجمان تھی۔ عمر اڑتالیس پچاس کے قریب۔

"سلام بڑی اماں!" وہ جھکے' بڑی اماں نے سر پر پیار دیا اور بہ نظر غائر جائزہ لیا۔

"اب تو تم بھی بڑے آبا لگ رہے ہو۔ بہت پہلے دیکھا تھا۔ تب لڑکے سے تھے۔"

وہ جھینپ کر کھانے کے لیے بیٹھ گیا۔ کھانے کے بعد رانیہ نے برتن سمیٹنے شروع کیے تو اسفر اور نبیل ساتھ دینے لگے۔ نبیلہ ٹی وی لگا کر بیٹھ گئی۔

رانیہ نے بچے ہوئے کھانے فریج میں محفوظ کیے۔ پلیٹوں میں سے ہڈیاں..... بچے ہوئے چاول۔ روٹی کے ٹکڑے ایک شاپر میں نکالے۔

"ان کا کیا کریں گی۔ ڈسٹ بن میں ڈالیں گی؟"

نبیل نے کہا۔ تو اس نے تیزی سے نفی میں سر ہلایا۔

"رزق کی بے حرمتی ہوتی ہے۔ تمہارے محلے میں کتے بلیاں نہیں ہوتے۔"

"گھر کے پچھواڑے کھلا میدان ہے۔ وہاں بہت۔"

"وہیں ڈال دینا۔ ثواب ملے گا۔" رانیہ نے چولہے پر چائے کا پانی چڑھایا۔ خود برتن دھونے لگی۔ نبیل چائے کے لیے کپ نکالنے لگا۔

"رہنے دو... میں کرلوں گی۔"

"آپ برتن دھولیں۔ میں چائے دیکھ لوں گا۔ پہلے ہی آپ سارا دن تھکی ہیں۔"

نبیل نے فکر مندی سے کہا تو وہ مسکرا دی۔ نبیل نے چائے بنا کر پیالیوں میں نکالی اور ٹرے میں رکھ کر لے گیا۔ اس نے سارے برتن دھو کر خشک کیے۔ شیلف میں لگا کر سلیب صاف کر رہی تھی جب تیمور آگیا۔

"کچھ چاہیے تیمور بھائی؟"

"ہاں۔ کافی۔"

"وہ... مجھے بنانی تو نہیں آتی۔ اگر آپ بتادیں تو..."

تیمور نے اک نگاہ اس کے شرمندہ شرمندہ چہرے پر ڈالی پھر کیبنٹ کھول کر سامان۔

"کوئی بات نہیں، میں بنالوں گا۔"

وہ اپنا کام ختم کر چکی تھی۔ سو ہاتھ صاف کرتی باہر نکلنے لگی پھر تیمور کی آواز پر رک گئی۔

"رانیہ! بہت بہت شکریہ۔ آج تم نے گھر کو گھر بنا دیا۔"

"تیمور بھائی! میں نے تو بس..." وہ جھینپ سی گئی۔

کیا خبر تھی اس کے ذرا سے ہاتھ پیر ہلانے سے سب یوں خوش ہو جائیں گے۔ اسے تو یہاں کام کرنا ذرا بھی مشکل نہ لگا۔ گاؤں میں اب تک وہ لوگ لکڑیاں جلاتے تھے۔ یہاں تو آدھی رات کو بھی یہ بٹن گھماؤ۔ ایک دیا سلائی جلاؤ تو چولہا گرم... جھٹ پٹ چائے کھانا تیار... برسات کے دنوں میں گیلی لکڑیوں کو جلانا کیسا وقت طلب کام تھا۔ ابا رات کو دیر سے زمینوں سے لوٹتے... وہ ادھ جلے اپلے راکھ میں دبا دیتی۔ تاکہ ابا کے آنے تک چولہے میں چنگاری رہے اور وہ کھانا گرم کرسکے۔"

"کیا سوچنے لگیں۔ کوئی ہمارے لیے اچھا کرے تو اس کا شکریہ تو ادا کرنا چاہیے۔" وہ مگ میں کافی پھینٹ رہا تھا۔

رانیہ نے ذرا سی نظر اٹھا کر اسے دیکھا اور بے ارادہ بولی۔

"وہ تو غیروں کا ادا کیا جاتا ہے۔"

"بالکل! اور یہ تو ہماری اپنی ہیں۔" اسفر نے انٹری دی۔ تیمور نے ایک نظر دونوں کو دیکھا اور مبہم سا مسکرا دیا۔ رانیہ کترا کر باہر نکل گئی۔

رانیہ اور گھر کے دیگر افراد کے مابین جو جھجک تھی۔ غیر محسوس انداز میں ختم ہو گئی۔ وہ بھی مصروف ہو گئی۔ اسے کام کر کے مزا بھی آتا تھا اور خوشی بھی ملتی تھی۔ وہ ساری ریسیپیز جو اس نے رسالوں سے پڑھ پڑھ کر حفظ کر رکھی تھیں۔ یہاں بنانے کا موقع ملتا تھا... لڑکوں کو دھلے دھلائے استری شدہ کپڑے مل رہے تھے... سو وہ رانیہ آپی کے گن گاتے...

بڑی اماں کی طبیعت بھی پہلے سے بحال ہو رہی تھی۔

ان ہی دنوں ایک دن ابا آئے۔ ڈھیر ساری سبزیوں اور پھلوں کے ساتھ... ساتھ ایک کین میں دس کلو دودھ بھی تھا۔ وہ انہیں لینے آئے تھے مگر شبیر چچا نے روک لیا۔ بڑی ماں کی انتڑیوں کی سوزش اب کنٹرول ہونا شروع ہوئی تھیں۔ وہاں پھر کوئی بدپرہیزی ہوئی تو مسئلہ بڑھ بھی سکتا تھا۔ سو وہ متفق ہوتے علاج کے لیے مزید رقم رانیہ کو تھما کر چلے گئے۔

ذکیہ چچی نے سکون کا سانس لے کر رانیہ کو ساتھ لپٹا لیا کہ ایسے چٹورے مہمانوں کی خاطر داری ان کے بس کا روگ کہاں تھا۔

☼ ☼ ☼

کچھ دن تو نبیلہ اور رفعہ خالہ یہاں موجود رہتے




والوں سے ملتے ہیں... مصروف رہتیں۔ ذکیہ پہلے تنہا ہونے کی وجہ سے کہیں نکل نہ پاتی تھیں... ایک ہی شہر میں رہتے مہینوں رشتے داروں کی خیر خبر نہ ہوتی...

اب گھر میں رانیہ اور بڑی اماں تھیں... سو بے فکر ہو کر ساتھ نکل جاتیں۔ پیچھے بڑی اماں بڑبڑاتیں۔

"ہاں۔ ہم نوکر ہیں جو ان کی گھر کی چوکیداری کریں۔"

"انہوں نے تو آپ سے بھی کہا تھا... چلی جائیں۔"

"جانتی ہوں۔ دل سے نہیں کہا تھا۔ صرف صلح ماری تھی۔ پھر تمہیں اکیلے کیسے چھوڑ جاتی۔" [illegible]

"مجھے لگتا ہے اس بہانے خاندان میں لڑکیاں دیکھنے جاتی ہیں۔ آخر تیمور اب کمانے لگا ہے۔"

"نہیں ایسا کچھ سوچتا ہوا تو پہلے نبیلہ کے بارے میں سوچیں گی۔ آخر ان کی بھانجی ہے۔"

رانیہ نے چولہا بند کیا اور چاولوں کا ڈھکن اٹھایا... سارے کچن میں چاولوں کی اشتہا انگیز خوشبو پھیل گئی۔ خود وہ سلاد کے لیے سبزیاں کاٹنے لگی... رات ٹی وی پر اس نے سلاد بنانے کی مختلف مگر آسان ترکیب نوٹ کی تھی۔

"ارے رہنے دو۔ اس لڑکی میں ہے کیا؟ نری شوشا... خود کو کسی ڈرامے کی ہیروئن سمجھتی ہے۔"

"اچھا چھوڑیں... ہمیں کیا۔ ظہر کی اذان ہو رہی ہے۔ آپ وضو کریں۔"

"ٹھیک کہا۔ ہم کیوں دوسروں کی برائیاں کر کے ان کے گناہ جھاڑیں۔" وہ اٹھ کر واش روم میں چلی گئیں۔ رانیہ نے سلاد بنایا۔ رائتہ بنایا۔ سلاد کا رنگ روپ دیکھ کر خود کو شاباش دی۔ پھر وہ کچن صاف کر رہی تھی۔ جب تیمور اور اجو ماموں ایک ساتھ گھر میں داخل ہوئے۔ دونوں کسی بات پر زور و شور سے بحث کر رہے تھے۔

"بس کریں ماموں! آپ نے خود اپنی زندگی کو محدود کر لیا ہے۔ زندگی ایک جگہ ٹھہر جانے کا نام نہیں۔ تسلسل کا نام ہے۔ یوں ٹھہر کر آپ نے کسی اور کا نہیں صرف اپنا نقصان کیا ہے۔ دیکھا جائے تو سب کے سب آپ کی ذات سے فائدہ ہی اٹھا رہے ہیں۔"

"میاں! تم کیا جانو۔ محبت کس چڑیا کا نام ہے۔"

"اس محبت کا فائدہ جو زندگی کو روگ بنا دے۔"

"رانیہ۔ کھانا تیار ہے۔" وہ باتیں کرتے کرتے کچن کے دروازے میں آکھڑا ہوا۔

"جی۔"

"ماموں! یہیں آجائیں۔" دونوں ہاتھ دھو کر وہیں بیٹھ گئے۔ رانیہ نے جلدی جلدی کھانا لگایا۔

"واہ۔" ماموں نے سلاد باؤل نظروں کے سامنے لہرایا۔ رانیہ جھینپ کر پانی رکھنے لگی۔ وہ کھانا کھاتے ہوئے بھی مسلسل داد دے رہے تھے۔

"عجیب بات یہ ہے کہ ذائقہ ہر ہاتھ میں نہیں ہوتا۔ اس لڑکی کے ہاتھ میں جادو ہے۔"

"چلو۔ رانیہ! ایسی ہی جادو اثر چائے بھی پلا دو۔"

تیمور ہنس کر بولا۔ اس نے ایک بار بھی تعریف نہیں کی تھی۔ [illegible] کر کھانا کھایا تھا... رانیہ کو [illegible] وصول ہوئی [illegible]

وہ چائے پیالیوں میں نکال رہی تھی۔ جب تیمور خود ہی چائے لینے آگیا۔ تب ہی رفعہ خالہ، نبیلہ اور ذکیہ چچی واپس آگئیں۔ ذکیہ تو بڑی اماں کے کمرے کی طرف بڑھ گئیں۔ جبکہ نبیلہ اور رفعہ کچھ ٹھٹک کر رک گئیں۔ دونوں کو ساتھ ساتھ کھڑے دیکھا۔ پھر ایک دوسرے کو معنی خیز انداز میں دیکھا۔

بات ساری ذہنیت کی ہوتی ہے۔ تب ہی اک عام سا منظر انہیں بہت خاص لگا۔ رفعہ اس منظر کو اپنے ہی مفہوم پہنا رہی تھیں۔

☼ ☼ ☼

"خیریت! تم کسی دورے پر نہیں نکلیں؟" نبیلہ کو گھر پر دیکھ کر اسفر نے پوچھا۔ جو اپنے کپڑے نکال نکال کر دیکھ رہی تھی۔

"نہیں۔"

"تمہیں رشتہ داروں نے مزید برداشت کرنے سے انکار کر دیا۔"

"جی نہیں۔ آج ہم تمہارے ساتھ کھانا باہر کھائیں گے۔ کسی بہت اچھے ریستوران میں۔" نبیلہ نے اطمینان سے جواب دیا تو اسفر کو غش آگیا۔

"ساغر کو میرے ہاتھ سے لینا کہ چلا میں۔" اس نے گلاس رانیہ کے ہاتھ میں تھمایا اور خود تیزی سے نکلنا چاہا تو اندر آتے تیمور سے ٹکرا گیا۔ رانیہ کھلکھلا کر ہنس دی۔

"خیریت۔" انہوں نے ایک نظر رانیہ کے ہنستے چہرے پر ڈالی۔

"یہ آگئے اب ان سے کرو فرمائش۔"

"کیسی فرمائش؟"

"محترمہ کو کھانا باہر کھانا ہے۔"

"کچن سے باہر۔ صحن میں لگا دو۔"

"گھر سے باہر۔"

"کسے؟ رانیہ کو؟"

"نہیں بھئی۔ ہمیں۔ نبیلہ..." رانیہ بوکھلائی۔

"تو کھلا دو۔ مہمان ہے۔" تیمور نے فراخ دلی سے کہا۔

"یہ مہمان داری۔ آپ نبھالیں۔"

"فرمائش تم سے ہوئی ہے مجھ سے نہیں۔" انہوں نے والٹ نکالا اور پیسے اسفر کو تھما دیے۔ وہ بری طرح پھنس گیا۔

"یہ ہوئی نا بات... رانیہ! جلدی سے میری یہ والی قمیص استری کر دو۔" نبیلہ نے جوش سے کہا۔ رانیہ نے حیرت، اسفر نے ناگواری اور دروازے میں تیمور نے ٹھٹک کر نبیلہ کو دیکھا۔

"آپ کے ہاتھ میں کوئی ڈیفیکٹ ہے محترمہ!" اسفر نے اپنا لہجہ ہلکا پھلکا ہی رکھا۔

"کیوں؟" نبیلہ نے حیرت سے دریافت کیا۔

"کیونکہ رانیہ بھی آپ کی طرح یہاں مہمان ہے۔"

"اچھا..." نبیلہ نے غور سے رانیہ کو دیکھا۔ پھر ہنس دی۔ "دراصل... رانیہ کو دیکھ کر لگتا نہیں کہ یہ مہمان ہے۔"

رانیہ نے اس کے طنز کو پوری طرح محسوس کیا اور دروازے کی طرف بڑھ گئی۔ تیمور نے ایک طرف ہو کر رستہ دیا۔ پھر ملامتی سی نگاہ نبیلہ پر ڈال کر اسفر کی طرف متوجہ ہوا۔

"رانیہ کو بھی لے جانا۔"

رانیہ نے جانے سے صاف انکار کر دیا۔ عذر یہ دیا کہ آج بڑی اماں کی طبیعت ٹھیک نہیں۔ رفیعہ خالہ خوشی خوشی تیار ہو گئیں۔ اسفر نے سر پیٹ لیا۔

"تم بھی چلی جاتیں رانیہ! سارا دن کاموں میں جتی رہتی ہو۔" ان کے جانے کے بعد ذکیہ نے پیار سے رانیہ کو کہا۔ جو بڑی اماں کے سر میں مالش کر رہی تھی۔

"چچی! میرا دل نہیں چاہ رہا تھا۔"

"بڑی نیک بچی ہے۔ جب سے یہ آئی ہے۔ میری تو ساری فکریں ہی دور ہو گئیں۔ کیسے سارا بوجھ اٹھا لیا۔"

بڑی اماں کو ذکیہ کے منہ سے تعریف سن کر دلی خوشی ہوئی۔ جبکہ رانیہ سادگی سے کہہ رہی تھی۔

"بوجھ کیسا چچی! سارا دن فارغ رہ کر کرتی ہی کیا ہوتا ہے۔"

"رانیہ! یہ شرٹ کا بٹن تو لگا دو۔ اگر فارغ ہو تو۔" تیمور شرٹ اٹھائے اندر آیا۔

"جی فارغ ہو گئی۔ شرٹ رکھ دیں۔ میں ہاتھ دھو آؤں۔"

اور ہاتھ دھوتے ہوئے رانیہ کے لبوں پر ہلکی سی مسکراہٹ دوڑ گئی۔ وہ سب بھی اپنے کاموں کے لیے رانیہ ہی کو آواز دیتے تھے۔ مگر جب نبیلہ نے کہا تو دونوں بھائیوں کو کیسے غصہ آیا تھا۔ جب وہ لوگ واپس آئے تو اسفر کا موڈ خراب تھا۔ جبکہ نبیلہ اور رفیعہ خالہ خاصی خوش تھیں۔

ان کے ادھر ادھر ہونے کے بعد اسفر بتانے لگا۔

"سب سے پہلے ہوٹل کے چکنے فرش پر رفیعہ خالہ سنک گئیں۔ ہائے کیا منظر تھا۔ جب وہ چاروں شانے چت ہوٹل کی چھت کو گھور رہی تھیں۔ اب ان کو ہلانا ہم جیسے بندے کے بس کی بات کہاں تھی... دو بیرے بلوانے پڑے... دوسری محترمہ نے بیٹھتے ہوئے ایسی زور سے ٹیبل ہلائی۔ کہ اس پر رکھا کرسٹل کا گلاس۔ یہ نیچے۔"

اس کے بیان سے زیادہ اس کے انداز دلچسپ تھے۔ ہنستے ہنستے رانیہ کا برا حال ہو گیا۔ آنکھوں سے پانی بہنے لگا۔ تیمور نے دلچسپی سے اسے دیکھا۔ ورنہ وہ تو ہمیشہ لیے دیے انداز میں اور بے حد خاموش رہا کرتی تھی۔

"اس کی ہنسی کتنی کھنکدار ہے۔"

"بس کرو اسفر! اگر کسی نے سن لیا تو۔" وہ بمشکل بولی۔

"خدا کی قسم بھائی! آئندہ میں انہیں ساتھ لے کر نہیں جاؤں گا۔"

"کیا باتیں ہو رہی ہیں۔" نبیلہ ہاتھ منہ دھو کر آگئی۔

"کچھ نہیں کھانے کی تفصیل بتا رہا تھا۔" اسفر نے [illegible] رانیہ کی دوبارہ ہنسی چھوٹ گئی۔ تیمور مسکرا [illegible]

نبیلہ مشکوک نگاہوں سے سب کے چہرے دیکھ رہی تھی۔

☼ ☼ ☼

باہر آسمان پر بادل تیزی سے اکٹھے ہو رہے تھے۔ غالب گمان تھا کہ یہ سیاہ گھٹائیں ضرور برسیں گی۔ بڑی اماں تھوڑی دیر قبل تیمور کے ساتھ اپنا چیک اپ کروا کر لوٹی تھیں۔ اب تیمور ان کی دوائیاں لینے گیا تھا۔

"بڑی اماں کچھ کھائیں گی؟" رانیہ نے آہستگی سے ان کے ماتھے پر ہاتھ رکھا۔ وہ کچھ نڈھال سی لگ رہی تھیں۔

"نہیں کچھ دیر لیٹوں گی۔"

رانیہ نے پلٹ کر بیگ سے وہ روپے نکالے جو آپا دے کر گئے تھے۔ تب ہی اسفر اندر آیا۔

"بڑی اماں! تھوڑی دیر کے لیے اپنا چھاتا ادھار دے دیں۔"

اور بڑی اماں۔ وہ تو ساری بیماری بھول بھال گویا بندوق تان کر کھڑی ہو گئیں۔

"خبردار! میرے چھاتے کی طرف دیکھا بھی تو...!"

"ارے۔ میں تو بس تھوڑی دیر کے لیے۔"

"ہاں خراب کر دو... یا توڑ پھوڑ دو تو۔" وہ ہاتھ نچا کر بولیں۔

"لیں... میں کوئی بچہ ہوں۔" وہ خفا ہو کر باہر نکلا۔ رانیہ اس کے پیچھے لپکی۔

"اسفر بھیا! برا مت مانو۔ بس اماں اس کے بارے میں بہت جذباتی ہیں۔ کسی کو بھی نہیں دیتیں۔"

"کیوں یہ کیا بڑے ابا کی نشانی ہے۔" وہ برآمدے کے کنارے روٹھا کھڑا تھا۔ صحن میں بارش برس رہی تھی۔

"نہیں۔ ان کے پوتے کی نشانی ہے۔ ہمارے چھوٹے چچا بہت پہلے دبئی چلے گئے تھے۔ شادی بھی وہیں کی۔ [illegible] چھتری بھول گئے تب سے اسی [illegible] ہیں۔ بارش ہو یا دھوپ اسے ساتھ لے کر گاؤں میں نکلتی ہیں۔ سنبھال سنبھال کر رکھتی ہیں کہ کبھی تو وہ واپس آئے گا اور اپنی چھتری مانگے گا۔"

"تو چچا پھر کبھی واپس نہیں آئے؟"

"نہیں۔ کچھ عرصہ تک خط وغیرہ آتے رہے۔ بڑی اماں کو پیسے بھی بھجواتے تھے۔ پھر سب بھول بھال گئے۔ سنا ہے خوش ہیں۔ اپنے بیوی بچوں میں مگن۔ ماں کبھی یاد ہی نہیں آئی۔"

"اوہ سوری۔ دراصل مجھے ٹیوشن کے لیے جانا ہے۔ لیکن اب لگتا ہے ارادہ ملتوی کرنا پڑے گا۔ بارش تیز ہو رہی ہے۔" وہ سیڑھیاں چڑھ گیا تو رانیہ شبیر احمد کے کمرے میں آگئی۔ جانتی تھی کہ وہ اس وقت کمرے میں تنہا ہوں گے۔

"آؤ... آؤ رانیہ بیٹی! اوں۔ خالی ہاتھ۔ بھئی میری چائے کہاں رہ گئی۔" خوش دلی سے گویا ہوئے۔

"اچھا ہے آگئی ہوں چچا جان! ابھی تو یہ دینے آئی تھی۔" اس نے نوٹوں کی طرف بڑھائی۔

"یہ کیا ہے؟" ان کے چہرے پر سنجیدگی در آئی۔

"بڑی اماں کے علاج کے لیے ابا نے کچھ رقم دی تھی۔"

"تو میں اس کا کیا کروں؟"

"انہوں نے کہا تھا کہ آپ ان سے نہیں لیں گے تو میں آپ کو دے دوں۔"

"جاؤ۔"

"جی؟" رانیہ نے حیرت سے چچا کو دیکھا۔ جو سخت غصے میں آگئے تھے۔

"ابھی اور اسی وقت یہاں سے چلی جاؤ۔"

"لیکن چچا! یہ۔"

"جاؤ۔" وہ دھاڑے۔ رانیہ نے بھاگنے میں عافیت جانی اور برآمدے میں تیمور سے ٹکرا گئی۔ وہ بھی بارش کی وجہ سے بھاگتے ہوئے برآمدے میں آیا تھا۔ رانیہ کے ساتھ ساتھ بمشکل دوائیاں سنبھالیں۔

"کچھ نہیں۔ وہ چچا جان بہت زور سے ڈانٹا تو میں۔" وہ خجل سی ہو کر دوپٹہ ٹھیک کرنے لگی۔

"ابو نے تمہیں کیوں ڈانٹا؟"

"کچھ نہیں۔ میں تو صرف یہ رقم انہیں دینے گئی تھی کہ اماں کے علاج پر لگا دیں۔"

"پھر تو ٹھیک ڈانٹا۔ یہ دوائیاں پکڑو۔"

"سنیں۔ تیمور بھائی! آپ یہ پیسے رکھ لیں۔ اتنی مہنگی دوائیاں آتی ہیں۔"

تیمور اس کی طرف جھکا۔

"سنو لڑکی! میں ابو سے زیادہ زور سے ڈانٹ سکتا ہوں۔ اس لیے فوراً" یہاں سے بھاگ لو۔"

اس نے ہاتھ پکڑ کر دوائیوں کا شاپر اسے تھمایا اور اندر چلا گیا۔ وہ متذبذب سی وہیں کھڑی رہی۔ پھر ہلکا سا مسکرا کر بڑی اماں کے پاس چلی گئی۔ اور کھڑکی سے رفیعہ خالہ نے سنا تو کچھ نہیں۔ ہاں دیکھا بہت کچھ۔

✡ ✡ ✡

"تو کیا! یہ تائی یہاں کیوں ڈیرے ڈالے بیٹھی ہیں۔" باداموں والا سست رنگا زردہ جو بطور خاص فرمائش کرکے بنوایا گیا تھا کھاتے کھاتے رفیعہ نے رازدارانہ انداز میں پوچھا۔ ذکیہ پاس بیٹھی شملہ مرچ کاٹ رہی تھیں۔

"علاج کروانے آئی ہیں۔"

"اور یہ ان کی پوتی۔ رانیہ۔" انہوں نے یوں نام لیا گویا حلق میں کوئی کڑوا بادام آگیا ہو۔ اب کے ذکیہ نے ذرا حیرت سے بہن کو دیکھا۔

"ان کی دیکھ بھال کے لیے۔"

"ہا۔۔۔ ہا۔۔۔" وہ یوں ہنسیں کہ پورا تخت ہل ہل گیا۔ ذکیہ کو ٹوکری کے ساتھ ساتھ خود کو بھی سنبھالنا پڑا۔۔۔ ایک شملہ مرچ پھدکی اور دور تک لڑھکتی چلی گئی۔ فیشن میگزین پڑھتی نبیلہ نے ناگواری سے ماں کو دیکھا۔

"امی اب بریک بھی لگاؤ۔"

"اللہ بخشے ہماری ماں ٹھیک ہی کہتی تھیں۔ ہم پانچ بہنوں میں یہ ذکیہ اللہ میاں کی گائے ہے تو بچپن سے ہی ایسی بھولی ایک بدھو۔ جس کا دل چاہے ڈوری پکڑ کر گھما ڈالے۔ یہ گھوم جائے گی۔"

"پتا نہیں کیا بولے جارہی ہو۔ رفیعہ آپا! میری تو کچھ سمجھ میں نہیں آتا۔" ذکیہ نے بے زاری سے دور شملہ مرچ کو یوں دیکھا۔ گویا وہ ان کے اشارے پر واپس چلی آئے گی۔

"ذکو! تمہیں سمجھ میں اسی وقت آئے گا جب پانی سر سے اونچا ہو جائے گا۔ وہ چھٹانک بھری چھوکری تمہاری آنکھوں میں دھول جھونک کر کیا کیا کھیل کھیل رہی ہے تو آنکھیں بند کرکے سوتی رہ۔ جوان لڑکوں والا گھر اور وہ یوں دندناتی پھر رہی ہے گویا تو نہیں۔ وہ اس گھر کی مالکن ہو۔"

اور نبیلہ بھی میگزین چھوڑ ماں کی شکل دیکھنے لگی۔

"جانے دیں آپا! وہ ایسی لڑکی نہیں۔ بڑی شرم والی بچی ہے اور یہ بھی تو دیکھو مجھے کتنا سکھ دے رہی ہے سارا دن گھر کے کام، کچن پکڑے۔۔۔"



"بس اسی جھانسے میں رہنا۔" وہ تلملا کر رہ گئیں۔

"ویسے۔ لڑکی تو اچھی ہے۔" ذکیہ کچھ سوچ کر مسکرائیں۔ "ساری زندگی کے لیے گھر کے کاموں سے جان چھوٹ جائے گی۔"

رفیعہ نے اس زور سے پلیٹ پٹخی کہ دو ٹکڑے ہوتے ہوتے بچی۔

"ہاں۔ پھر تو وہ تجھے پلنگ پر بٹھا کر ہی کھلائے گی۔ کیسی بے عقل ہے۔ تجھے نظر ہی نہیں آرہا اور میں نے ایک ہفتے میں دیکھ لیا یہاں ہو کیا رہا ہے۔ لڑکے ہیں تو رانیہ آپی۔ رانیہ آپی۔ شبیر احمد ہیں تو رانیہ بچی۔ چائے اس کے ہاتھ کی بنی۔ کھانا ماں کے ہاتھ کا بدمزا لگنے لگا ہے۔ کپڑوں کے لیے آواز اسی کو پڑتی ہے۔ اور تیمور وہ دفتر سے آتے ہی سیدھا بڑی اماں کے کمرے میں حاضری دیتا ہے۔ تو کہاں ہے؟ کن خیالوں میں ہے۔ وہ دن دور نہیں جب بیٹا ماں کے سامنے کھڑا ہو گیا اور ایک بار اس گھر میں آگئی۔ تو تجھے یوں کونے میں لگا دے گی۔ گویا وہ دیوار پر لگی تصویر۔ ہمارا کام تھا خبردار کرنا۔ آگے تو جان تیرا کام۔ سیانی مائیں ابھی بیٹوں کی شادی اپنی پسند سے کرتی ہیں۔ ورنہ سر پکڑ کر روتی ہیں۔"

ذکیہ ہکا بکا بہن کی شکل دیکھے گئیں۔

"ہاں ای آپا! بات تو آپ کی ٹھیک ہے۔ تیمور نے مجھ سے تو کبھی اچھی طرح بات بھی نہیں کی۔ اور اس سے یوں مسکرا مسکرا کر چیزیں مانگتے ہیں۔ اور وہ بھی ایسی میسنی ہے۔ آدھی رات تک کچن میں کھڑی رہتی ہے۔ پتا ہے تاب سے آخر میں تیمور نے آکر کھانا کھانا ہوتا ہے۔" نبیلہ کی آنکھ میں آنسو اتر آئے۔ رفیعہ نے جھٹ سے اسے بغل میں دبوچ لیا۔

"ہائے میری معصوم بچی! ایسی چالاکیاں تجھے تو نہ آئیں۔ کیسے کیسے ارمان تھے دل میں کہ تیمور تو میرا ہی بیٹا ہے۔ میری بہن ہے۔ میرا ہی احساس کرے گی۔ پر ٹھیک ہے۔ جیسے تیرے نصیب۔ وہ حامد یاد ہے۔ جس نے اپنی پسند کی شادی کی اور اس کی بیوی نے بیمار ماں کو۔۔۔!"

ایک کے بعد ایک قصہ۔ دونوں ماں بیٹی نے مل کر ذکیہ کو ہلا کر رکھ دیا۔ اور ذکیہ بیچ میں بھولی بلکہ بدھو تھیں۔ جس کا دل چاہے ڈوری پکڑ کر گھما دے۔ اور رفیعہ نے انہیں گھما ڈالا تھا۔

تھکے تھکے الجھے ذہن کے ساتھ وہ ٹوکری اٹھا کر کچن میں آئیں۔ جہاں رانیہ رات کے کھانے کے لیے قیمہ بھون رہی تھی۔ ساتھ ہی اسفر مگ میں کافی پھینٹ رہا تھا۔ دونوں کسی بات پر ہنس رہے تھے۔

"یہ کیا ہو رہا ہے؟" ذکیہ نے ٹوکری کاؤنٹر پر پٹخی۔

"امی! میں رانیہ کو کافی بنانا سکھا رہا ہوں۔"

"کیوں؟" سوال بے جواز تھا۔ رانیہ سبزی اٹھا کر دھونے لگی۔

"مستقبل میں بھی بنانا پڑ سکتی ہے۔" اسفر نے لاپروائی سے جواب دیا۔

"ہوں۔" وہ ٹھٹکیں، پھر ٹھٹک گئیں۔ کافی اس گھر میں کون پیتا تھا۔

صرف تیمور۔۔۔

مستقبل میں کافی۔۔۔

ان کا سر زور زور سے چکرانے لگا۔

✡ ✡ ✡

بڑی اماں کی طبیعت رات سے خاصی خراب تھی۔ گھر میں نت نئے کھانے بنتے۔ وہ اپنا پرہیزی کھانا چھوڑ کر دسترخوان پر آموجود ہوتیں۔

"بڑی اماں! بس آج سے آپ کھانا اپنے کمرے میں کھائیں گی۔" رانیہ چڑ گئی تھی کہ اچھا بھلا ٹھیک ہوتے ہوتے پھر سے بیمار پڑ گئی تھیں۔

"تیری وہ پھیکی سی کھچڑی میرے حلق سے نہیں اترتی۔"

"تو آرام کیسے آئے گا؟"

"نہ آئے۔۔۔" وہ ننھے بچوں کی طرح رو دی تھیں۔

"ٹھیک ہے ابا کو فون کرتی ہوں۔ آج ہی ہمیں واپس لے جائیں۔ قائدہ علاج کروائے گا۔"

"آرام آگیا تو واپس جانا پڑے گا۔" رفیعہ

بیزار ہو گئیں۔ ذکیہ پہلو بدل کر رہ گئیں۔

"بڑی امی! باسط آپ کو دیکھنے آیا ہے۔" تیمور نے اندر آکر اطلاع دی۔

"ہاں۔ ہاں۔ بلالو۔ بڑا ہی نیک بچہ ہے۔"

"رانیہ! جب تک تم چائے بنالو۔" تیمور نے بنا اس کی طرف دیکھے کہا۔ ذکیہ نے فوراً" اٹھنے کی کوشش کی۔

"میں بناتی ہوں۔"

"نہیں امی! آپ بڑی اماں کے پاس بیٹھیں۔ رانیہ بنالے گی۔ ساتھ میں کچھ کھانے کو بھی۔" وہ نارمل سے انداز میں کہہ کر باہر نکل گیا۔ رفیعہ خوامخواہ کھنکارنے لگیں۔ ذکیہ نے سٹپٹا کر نبیلہ کو وہاں سے اٹھنے کا اشارہ کیا۔ وہ بھی اٹھ کر کچن میں آگئی۔ رانیہ فریج کھول کر جائزہ لے رہی تھی۔

"کیا بنانے لگی ہو؟"

"دہی بڑے بنائے تھے۔ ساتھ میں کباب فرائی کر دیتی ہوں۔ کیا خیال ہے؟"

"میں نے تو ابھی چکھے بھی نہیں۔"

"بہت ہیں [illegible] لو۔ تم بھی تو مہمان ہی ہو۔"

"اور [illegible]" نبیلہ نے چبھتے ہوئے انداز میں پوچھا۔ رانیہ کو اس کا انداز محسوس تو ہوا مگر ہنس کر ٹال گئی۔ وہ ذکیہ چچی کی سگی بھانجی تھی۔

"ایک دن مہمان۔ دوسرے دن مہمان اور تیسرے دن۔ پنجابی کی کہاوت تو تم نے سنی ہی ہوگی۔"

"تمہارا یہاں دل لگ گیا ہے؟" نبیلہ نے معنی خیز انداز میں کہا۔

"مجبوری ہے بہن۔! ورنہ اپنے گھر کی تو بات ہی کچھ اور ہوتی ہے۔ اماں بہت یاد آنے لگی ہیں۔"

نبیلہ کو لگا۔ وہ اس کے سامنے بن رہی ہے۔ اس لیے طنزیہ سی ہنسی کے ساتھ دہی بھلے ایک بڑے باؤل میں نکالے اور باہر آگئی۔ رفیعہ ہانپتی کانپتی آکر تخت پر ڈھیر ہو گئیں۔ وہ ہمیشہ چلتی کم اور ہانپتی زیادہ تھیں۔

"شاباش لڑکی! وہ وہاں کچن میں اپنا سگھڑاپا دکھا رہی ہے اور تو پیالہ بھر بھلے کھا رہی۔ یہ نہیں کہ چائے ہی بنا دیتی۔"

"گزرتی رہے۔ اب چار دن یہاں آرام کرنے آئی ہوں یا کام؟"

"ہاں۔ وہاں تو کل جوتی تھیں۔"

"بڑے مزے کے ہیں۔ امی ٹیسٹ تو کرو۔" اس نے ماں کی بات کا برا نہ مانا۔

"ہاں کم بخت کے ہاتھ میں ذائقہ بہت ہے۔ یہ تمہارا ماموں کہاں ہے؟"

"چچا شفیع کے گھر گئے ہیں۔"

"اب وہاں بھی موٹر کھول کر بیٹھ گیا ہو گا۔ اس اجو کو بھی ذرا عقل نہیں۔ سارے خاندان کو مفت کا مکینک مل گیا۔ اب سارے کھا جائے گی؟"

"آپ کے لیے اور لے آتی ہوں۔" وہ کھڑی ہو گئی۔

دوسری طرف باسط حیرت سے پوچھ رہا تھا۔

"خیریت تو ہے تیمور! آج تمہارے گھر میں اتنی جلدی چائے اور وہ بھی لوازمات کے ساتھ۔"

"بکواس نہ کرو۔ تجھے تو پتا ہی ہے۔ امی بیمار رہتی ہیں۔ اب یہ رانیہ نے۔"

"او تو یہ سارا کمال کزن کی آمد کا ہے۔"

"میرا خیال ہے تمہیں عزت راس نہیں آئی۔" تیمور نے گھورا تو وہ شرافت سے چائے پینے لگا۔

☼ ☼ ☼

بڑی اماں کو پرہیزی کھانا کھلا کر دوا دی۔ تھوڑی دیر بعد وہ اونگھنے لگیں تو رانیہ باہر نکل آئی۔ لمبی دوپہر کاٹے نہ کٹ رہی تھی۔ اپنا گھر شدت سے یاد آنے لگا۔ برآمدے میں اجو ماموں ٹی وی کھولے بیٹھے تھے۔

"تمہیں بھی دوپہر کو نیند نہیں آتی۔ کبھی ہم تو جوانی میں بہت سویا کرتے تھے۔"

وہ مسکرا کر استری اسٹینڈ کی طرف بڑھ گئی۔ جہاں دھلے کپڑوں کا ڈھیر رکھا تھا۔ اب فارغ بیٹھنے سے تو اچھا تھا۔ کپڑے استری کر دیتی۔ اجو ماموں سے ادھر ادھر کی باتیں کرنے لگی۔ اپنا بچپن، اسکول کا زمانہ۔ اساتذہ کی

"ماموں! آپ نے شادی کیوں نہیں کی؟" ذہن میں چھپا سوال زبان پر آگیا۔

"وہ نہیں مانی۔"

"کون؟"

"جس سے میں شادی کرنا چاہتا ہوں۔" انہوں نے پیچ کس کان پر پھنسایا اور کپڑے سے ہاتھ صاف کرنے لگے۔

"یہ کب کی بات ہے؟"

"زمانے گزر گئے۔ تب میں سولہ سال کا لڑکا تھا۔ میٹرک کا اسٹوڈنٹ۔ پانچ سال تک رج کے عشق کیا اور جب شادی کی باری آئی تو اس نے اسی لڑکے کے بڑے بھائی سے شادی رچالی۔ جس کے ہاتھ میں اسے خط اور تحفے بھجوایا کرتا تھا۔ اور صاف مکر گئی کہ زندگی میں اس نے مجھ سے محبت بھی کی تھی۔ بس دل ٹوٹ گیا۔"

"اچھا۔" رانیہ کسی سوچ میں ڈوبی۔ "تو کیا محبت اپنی زندگی برباد کرنے کا نام ہے۔"

"ہونہہ! فضول باتیں مت کرو۔" انہوں نے [illegible] کہ تمہاری دادی کو بھنک بھی پڑ گئی کہ میں تمہیں یہ سب بتا رہا ہوں۔ تو رہے سہے بال بھی اتار دیں گی۔ جوان لڑکیوں کو ایسی باتوں سے پرہیز کرنا چاہیے۔"

"خود چاہے سولہ برس کی عمر میں عشق کیا ہو۔" رانیہ نے حیرت سے آنکھیں پھیلائیں۔ ان کے لبوں پر ہلکی سی مسکراہٹ ابھری تو انگلی اٹھا کے تنبیہا" بولے۔

"فضول باتیں مت کرو۔" ٹی وی کا انجر پنجر اس کے اندر ڈال کر بند کیا اور کندھے پر رکھے اندر چلے گئے۔ پیچھے صرف ان کی گنگناہٹ رہ گئی۔

"شب غم مجھ سے مل کر ایسے روئی۔"

"یہ بھی خوب انسان ہیں۔" وہ اپنے کام میں مگن ہو گئی۔ چاچا اور چاچی کے کپڑے پریس کر کے تہہ لگائی۔ پھر شرٹس استری کرنے لگی تب ہی نبیلہ کمرے سے آنکھیں ملتے ہوئے برآمد ہوئی۔

اسے دیکھا تو جھنجلا گئی۔

"تم ہر وقت کام ہی کرتی رہتی ہو۔"

"تو اور کیا کروں۔" رانیہ نے سادگی سے پوچھا۔

"کپڑے استری کر رہی ہو۔"

"نہیں کھانا بنا رہی ہوں۔" رانیہ کو اس کے بے تکے سوال پر ہنسی آگئی۔

"اس میں ہنسی کی کیا بات ہے۔" نبیلہ کو برا لگا پھر پوچھنے لگی۔ "یہ شرٹ تیمور کی ہے؟" رانیہ نے غور سے کاسنی شرٹ کو دیکھا۔ پھر کندھے اچکا دیے۔

"پتا نہیں۔"

"اتنی معصوم تو نہیں ہو۔"

"ہاں اس سے زیادہ ہوں۔"

"اب یہ کپڑے الماری میں رکھنے جاؤ گی۔ آج چھٹی ہے اور تیمور اپنے کمرے میں ہی ہے۔"

رانیہ نے ایک پل کو نبیلہ کی بات کے مفہوم پر اچھی طرح غور کیا۔ پھر اپنے غصے کو دبا کر کھڑی ہوئی۔ استری بند کی اور اطمینان سے بولی۔

[illegible] نے کیے ہیں۔"

"ہونہہ۔ کتنی تیز ہے۔ مجھے کیا ضرورت ہے ایسے جتن کرنے کی۔ تیمور میرا ہے اور میرا ہی رہے گا۔" نبیلہ اس کے جانے کے بعد تک بڑبڑاتی رہی۔ نبیل نے حیرت سے اسے دیکھا اور ہمدردی سے پوچھا۔

"ہواؤں سے کیوں لڑ رہی ہو آپی؟"

"ہونہہ! مجھے کیا ضرورت ہے کسی سے لڑنے کی۔" وہ تنک کر بولی تب ہی نبیل کی نگاہ استری شدہ کپڑوں پر پڑی۔

"یہ سب آپ نے کیا ہے؟"

نبیلہ نے ایک نظر تہہ شدہ کپڑوں پر ڈالی پھر ڈھٹائی سے بولی۔

"ہاں۔"

✡ ✡ ✡

"یہ موٹی بھینس اور چھوٹی بلی واپس کب جائیں گی۔" برے برے منہ بنا کر لیے کھاتی بڑی اماں نے اچانک سوال کیا۔ رانیہ کا منہ کھل گیا۔ پھر سمجھ میں آیا تو کھل کر ہنسی۔

"آپ بھی نا!"

"زہر لگتی ہیں دونوں۔ ویسے بھی ان کے ارادے ٹھیک نہیں۔"

"کیوں' ڈاکہ ڈالنے کا ارادہ ہے کیا؟" رانیہ نے رازداری سے پوچھا۔

"ہاں۔۔۔ ذکیہ کے بیٹے پر۔"

"چلیں۔۔۔ ہمیں کیا۔" رانیہ چوٹی کھول کر بالوں میں برش کرنے لگی۔

"ہمیں کیوں نہیں۔ میں نے تو کئی بار سوچا ہے۔" کچھ کہتے کہتے بات لبوں میں دبا گئیں اور آئینے میں منعکس ہوتا رانیہ کا عکس دیکھنے لگیں۔

"ماشاء اللہ' کیسی نکھرتی جارہی ہے۔"

وہ اسے کسی اور جہنے کسی اور روپ میں دیکھ رہی تھیں۔ رانیہ بالوں کی چوٹی بنانے لگی تو بے اختیار بولیں۔

"کبھی کبھی بالوں کو دو بھی لگالیا کر۔ کیچر"

"ارے۔۔۔ آپ ہی تو کہتی ہیں اس سے بال خراب ہوتے ہیں۔"

رانیہ نے کہا تو وہ چپ سی ہو گئیں۔ دوسری طرف ذکیہ تیمور سے پیسے مانگ رہی تھیں۔

"تمہاری خالہ نے پرسوں واپس چلے جانا ہے۔ سوچتی ہوں نبیلہ کو دو سوٹ لے دوں۔ وہ بھی تم سب کے کپڑے لائی ہیں۔"

"ان کی کون سا جیب سے پیسے خرچ ہوتے ہیں۔ اعجاز میاں جو ہیں چلتے پھرتے بینک۔" شبیر احمد نے اخبار سے نظریں ہٹائے بغیر کہا۔

"ہاں تو اعجاز کے کون سا آل اولاد ہے۔ بھانجے بھانجیوں پر ہی خرچ کرے گا' برا پیسہ ہے میرے بھائی کے پاس' خاندان میں جس کو ضرورت ہو اسی سے ادھار مانگتا ہے۔" ذکیہ کے لہجے میں تفاخر آیا۔

"ہاں جو کبھی واپس نہیں ہوتے۔" وہ بڑبڑائے۔

"تو آپ کو کوئی مسئلہ ہے؟" وہ چڑ گئیں۔

"زیادہ خود غرضی بھی اچھی نہیں ہوتی۔"

"تیمور!" وہ تلملا کر تیمور کی طرف پلٹیں۔

"لے لیں امی' صبح دے دوں گا۔"

"ایک سوٹ رانیہ اور ایک بڑی اماں کے لیے بھی لے آنا۔" شبیر احمد نے اخبار کا صفحہ پلٹتے ہوئے کہا۔

"لے آؤں گی' وہ جانے کا نام تو لیں۔" وہ منہ ہی منہ میں بڑبڑائیں۔

✡ ✡ ✡

وہ چائے بنانے کے لیے نکلی تو برآمدے کے آخر میں ٹھٹک کر رکی۔ اوپر بنا چاند اور چاندنی کے سیاہ رات بجتی تھی' اور وہ چارپائی پر دراز دونوں ہاتھ سر کے نیچے رکھے ہوئے گنگنا رہے تھے' ان کی رو' رو کر ابھری گنگناہٹ اس رات کی اداسی و تنہائی میں اضافہ کر رہی تھی۔

"دشت ہجراں میں سایہ نہ صدا تیرے بعد
کتنے تنہا ہیں ترے آبلہ پا تیرے بعد

لب پہ اک حرف طلب تھا' نہ رہا تیرے بعد
دل میں تاثیر کی خواہش' نہ دعا تیرے بعد"

رانیہ کو وہ بے حد تنہا' اداس اور بے چین لگے' وہ آہستگی سے چلتی ان کے قریب آگئی۔

"ماموں!"

ان کی گنگناہٹ نے دم توڑ دیا۔

"چائے لاؤں؟"

"نبیلہ سے کہا تو تھا۔" انہوں نے ٹوپی منہ پر کھینچ لی' نہ جانے کیوں رانیہ کو شک ہوا' ان کی آنکھیں سرخ تھیں۔

"نبیلہ تو۔۔۔" رانیہ کچھ کہتے کہتے رک گئی' نبیلہ اکثر ماموں کی فرمائش یونہی نظر انداز کر کے کہہ دیتی۔ "میں



بھول گئی تھی۔"

"یا وہ لڑکی!" وہ اس کی ادھوری بات جان گئے تب ہی لہجے میں تھکن سی ابھر آئی۔

رانیہ کچن میں چلی آئی' پھر سوچا باقی سب سے بھی پوچھ لے' رفیعہ' ذکیہ اور نبیلہ لاؤنج میں تھیں اور رفیعہ کہہ رہی تھیں۔

"بس تم کسی بھی بہانے کچھ دنوں کے لیے اجو کو یہاں روک لو' اتنے میں' میں اس چنڈال کا کچھ کرتی ہوں۔"

لاشعوری طور پر رانیہ ٹھہر گئی۔

"پر۔۔۔ آپا! اب اجو کا گھر بس جائے تو اس میں حرج کیا ہے؟"

"ہائے نہیں' پھر تو ہمیں ماموں کا گھر خالی کر کے اپنے گھر جانا پڑے گا' اور وہ گھر کتنا چھوٹا ہے۔" نبیلہ تڑپ کر سیدھی ہوئی۔

"تو۔۔۔ تو چپ کر۔۔۔ اب اس عمر میں گھر بسائے گا' جب ہم زور لگا رہے تھے تب تو مانا نہیں۔"

"اب وہ کرنا چاہتا ہے تو آپا تم کیسے روکو گی؟"

"وہ ہاں' [illegible] ساتھ والے [illegible] اب اجو پر نظر ہے۔ اکثر کچھ نہ کچھ پکا کر بھجواتی ہے' تم اعجاز کو یہاں روکو' میں اس کا کوئی نہ کوئی بندوبست کرلوں گی۔"

اگلے دس منٹ کی گفتگو میں رانیہ کو ان کی سوچ اور ذہنیت پر افسوس ہونے لگا' وہی روایتی' خود غرضانہ باتیں کہ اس کی بیوی کے آنے پر ان ساری مراعات سے محروم ہونا پڑے گا۔ جن سے رفیعہ اور ان کے دیگر بہن بھائی فائدہ اٹھا رہے تھے۔ وہ چپکے سے پلٹی' ان کے لیے چائے بنا کر آئی تو ماموں اب بھی اسی پوزیشن میں گنگنا رہے تھے اور تیمور واش بیسن پر ہاتھ منہ دھو رہا تھا۔

میری روح میں جو اتر سکیں' وہ محبتیں مجھے چاہئیں
جو سراب ہوں نہ عذاب ہوں' وہ رفاقتیں مجھے چاہئیں

"ماموں! چائے۔"

"آ۔۔۔" وہ اٹھ کر بیٹھ گئے' پیالی اس کے ہاتھ سے سنبھالی۔

"تم اچھی لڑکی ہو۔"

"شکریہ۔" اس نے بالوں کی لٹ کو کانوں کے پیچھے اڑسا۔ "ایک بات کہوں؟" چائے کی چسکی لیتے ماموں نے ایک سوالیہ نظر اس پر ڈال کر اجازت دی۔

"اگر دل میں نئی رفاقتوں کی خواہش پیدا ہوئی ہے تو اب اس سے دست بردار مت ہوں۔ اپنے لیے خود سوچیں۔ کبھی کبھی ہمارے بہت اپنے' خود غرض ہو جاتے ہیں۔ ہمارے بارے میں درست فیصلہ نہیں کرپاتے۔ سو اپنے بارے میں فیصلہ کرنے کا اختیار اپنے ہاتھ میں رکھیں۔ بچی محبت گزرے زمانے کو بھول جائیں۔ یوں بھی آپ کی محبت کسی مزار پر بیٹھ کر محبوب کا نام جپنے والی نہیں۔ وہ اپنی زندگی شروع کرچکیں' آپ اپنی زندگی شروع کریں' سیانے کہتے ہیں ہمسفر کے بغیر جوانی کٹ سکتی ہے' بڑھاپا نہیں۔"

ماموں کی چائے ہاتھ میں ہی ٹھنڈی ہو گئی۔

تیمور نے اک خوشگوار سی حیرت کے ساتھ تولیہ کھینچ کر چہرہ صاف کیا۔

"چھوٹے لوگ کہتے ہیں' مگر اچھا بول لیتے ہیں۔"

دوپٹے کی بکل میں چھپی سادہ سی لڑکی کو اس رات تیمور نے بلاارادہ کئی بار سوچا تھا۔

✡ ✡ ✡

ماموں اعجاز جاتے ہوئے بڑی اماں سے ملنے آئے' رانیہ وہیں بیٹھی اماں کے کپڑے تہہ لگارہی تھی' انہوں نے انگلی اٹھا کر تنبیہاً کہا۔

"بڑوں کو نصیحت نہیں کرتے۔"

"سوری ماموں!" اس نے شرمندگی سے سر جھکا دیا۔ انہوں نے آگے بڑھ کر اپنا ہاتھ اس کے سر پر رکھا اور کھوئے کھوئے لہجے میں بولے۔

"بہت سے لوگ بہت کچھ کہتے ہیں' مگر وہ باتیں یونہی سر سے گزر جاتی ہیں' لیکن کبھی کبھی وہی بات سیدھی دل میں اتر جاتی ہے' یہ اس لمحے کا اعجاز ہوتا ہے

پا کہنے والے کے خلوص کا اثر ہے بہر حال اللہ تمہارے نصیب اچھے کرے۔"

وہ ذکیہ کے لاکھ روکنے پر بھی نہیں رکے تھے اور اس وقت رفیعہ بری طرح جھنجلائیں جب انہوں نے کہا۔

"ان شاء اللہ! جلد ہی آپ سب کو بلاؤں گا۔"

اور جاتے جاتے انہوں نے ایک بات تیمور کے کان میں بھی کہی تھی۔

"تم نے شادی کے بارے میں کیا سوچا ہے؟"

"ابھی تو کچھ نہیں۔"

"جب بھی سوچنا اس لڑکی کو ذہن میں رکھنا۔ تمہارے گھر کو جنت بنادے گی۔"

تیمور نے ان کی نظروں کے تعاقب میں دیکھا۔ رانیہ، رفیعہ خالہ سے مل رہی تھی۔ وہ ماموں کی طرف پلٹا، وہ مسکرائے اور باہر نکل گئے۔

اس رات تیمور نے کھل کر رانیہ کے بارے میں سوچا۔ اس کے ذہن میں اپنی شریک حیات کے بارے میں صرف اتنا ہی تصور تھا کہ کوئی ایسی لڑکی ہو جو ہر قسم کے حالات میں اس کا ساتھ دے سکے۔ اس نے زندگی میں بہت برے حالات دیکھے تھے اور جھیلے بھی۔ وہ ایسی لڑکی جو تنگی و فراخی میں اس کے ساتھ قدم سے قدم ملا کر چلے۔ اس کے گھر کو پرسکون رکھے۔ باقی تعلیم، شکل و صورت، امارت کے بارے میں اس نے کبھی کچھ نہ سوچا تھا۔

"تو ایسی لڑکی، رانیہ کے سوا اور کون ہو سکتی ہے؟"

دل نے چپکے سے فیصلہ دے دیا تھا۔



سارا مسئلہ ٹائمنگ کا تھا یا قسمت کا۔ صحیح بات غلط وقت پر ہو جانے سے بھی بات ہلکی پڑ جاتی ہے، سب گڑبڑ ہو جاتی ہے۔ ابھی تو رفیعہ خالہ کی باتوں کی گونج ان کے کانوں میں تھی کہ تیمور نے چپکے سے ماں سے اپنی خواہش کا اظہار کر دیا۔

اولاد اپنی ماں سے ہی کہہ سکتی ہے۔ مگر نہ جانے کیوں مائیں ہی اس موقع پر اولاد کی دشمن ہو جاتی ہیں۔ حالانکہ تیمور نے یہ فیصلہ بہت سوچ سمجھ کر صرف اپنے لیے نہیں بلکہ اس پورے گھر کے مفاد کو پیش نظر رکھ کر کیا تھا۔

معاملہ صرف دل کا نہ تھا۔

مگر ذکیہ حیرت سے یوں بیٹے کا منہ دیکھنے لگیں گویا اس کی دماغی حالت پر شبہ ہو۔

(گویا رفیعہ ٹھیک کہہ گئی تھیں، میری ہی آنکھوں پر پٹی بندھی تھی۔) دماغ میں کھٹ ہوئی۔

"تم پاگل ہو گئے ہو؟"

تیمور نے تعجب سے ماں کو دیکھا۔

"وہ لڑکی کسی بھی طرح تمہارے قابل نہیں۔" وہ اضطراری انداز میں آلو کے موٹے موٹے چھلکے اتارنے لگیں۔

"وہ کیسے؟" اس نے تحمل سے دریافت کیا۔

"تمہیں اس میں نظر کیا آیا ہے، جاہل، گنوار، اللہ جانے ایف اے بھی کیا ہے یا نہیں، اور تم اعلا تعلیم، اچھی ملازمت، تمہیں تو کوئی بھی اچھی لڑکی مل جائے گی۔"

"رانیہ اچھی لڑکی نہیں ہے؟ اماں تو آپ ہر وقت رانیہ کی تعریف میں رطب اللسان رہتی تھیں اور اب...؟"

"ہیں۔ وہ تمہاری بیوی کی حیثیت سے مجھے قبول نہیں، اس کی تعلیم۔" وہ محض اسے چپ کروانے کے لیے لولے لنگڑے عذر تراش رہی تھیں۔

"امی! مجھے ڈگریوں سے کیا لینا، وہ سلیقہ مند ہے، گھر ہے، گھر سنبھالنا جانتی ہے، پھر اتنی خدمت گزار...!"

تیمور کو سرے سے اعتراض کی وجہ ہی نظر نہ آئی تھی۔ گھر والوں کا رویہ عجیب و غریب تھا۔ اس کی توقع کے برعکس۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ وہ اک خوبرو نوجوان تھا۔ خوب صورت، امیر گھرانوں کی لڑکیوں کے رشتے گھر بیٹھے آرہے تھے، مگر صرف خوب صورتی اور امارت نہیں چاہیے تھی۔ اسے صرف گھر کا سکون



اور شاید رانیہ کی شکل میں نظر آرہا تھا۔

(آدمی) نہیں آگے پیچھے پھرتی ہے کم بخت۔ خوب ہے، کہاں کس کس بندے کو کیسے پھنساتا ہے۔ بس آگے پیچھے گھوم کر باتیں بنانی، پھر ساری عمر کے مزے، یہ گر بنائے کام میں مصروف رہنا، شرم و حیا کے مظاہرے، مزے دار کھانے، پتا تھا اس کو کیسے الو بنانا ہے، اور یہ بن گیا، یہ شریف زادیوں کے چلن ہیں؟"

تیمور خاموشی سے ماں کا چہرہ پڑھ رہا تھا، جو بے سوچے اور شور سے آلو کاٹے جارہی تھیں۔ مگر ماتھے کی تیوریوں میں مرتے لکھی تھی پھر وہ بڑبڑائیں۔

"میں بھی بے وقوف، جوان جہان لڑکوں میں اسے کھلا چھوڑ کر خود لاپروا ہو گئی۔ آج ہی چلتا کرتی ہوں اس بڑی بی کو۔"

"فار گاڈ سیک امی!" وہ جھنجلا کر کھڑا ہوا۔ اس کی ایک ایک حرکت سے اضطراب مترشح تھا۔ "میں نے اپنی خواہش کا اظہار کیا ہے اور آپ ہیں کہ..." اس کا چہرہ ضبط سے سرخ ہو رہا تھا۔

"دیکھو لڑکے! اگر اسے اس گھر میں بسانا ہے تو مجھے [illegible] دو۔" ذکیہ نے غصے سے چھری ٹوکری میں [illegible] وہ کچھ کہنا ہی چاہتا تھا کہ رانیہ کو آتے دیکھ کر لب بھینچ گیا۔ وہ اپنی ہی رو میں آگے بڑھتی آئی لاپروا، انجان سا انداز۔

"لائیں چچی! ہانڈی بنالوں۔" اس نے تو معمول کے انداز میں ٹوکری اٹھانا چاہی، ذکیہ نے اس کا ہاتھ جھٹک دیا اور درشت لہجے میں بولیں۔

"رہنے دو، میں خود ہی بنالوں گی۔"

مارے خفت کے رانیہ کا چہرہ سرخ ہو گیا۔ تیمور تیزی سے پلٹا اور لمبے لمبے ڈگ بھرتا باہر نکل گیا۔ رانیہ بھی خود پر قابو پاتی کمرے میں چلی گئی۔

"دیکھ رہی ہوں اس کے تیور، ابھی سے ماں کو آنکھیں دکھا رہا ہے، اس چڑیل کا جادو سر چڑھ کر بول رہا ہے۔ مجھے تو یہ گھر سے ہی نکلوا دے گی۔ ہائے اللہ! میں کیا کروں۔"

وہ منہ پر دوپٹہ رکھ کر پھپک پھپک کر رونے لگیں۔

طویل دو رویہ درختوں کی قطار میں وہ دونوں ہم قدم تھے۔ ڈھلتی ہوئی خوشگوار شام جس کے نارنجی پن میں سرمئی رنگ گھلنے لگا تھا۔

"اب کیا سوچنے لگے؟" باسط نے اپنے اور تیمور کے درمیان چھائی طویل خاموشی کو بے حد اکتا کر توڑا۔

"تم بتاؤ باسط! کیا میرا فیصلہ غلط تھا؟"

"نہیں، لڑکی تو ٹھیک ٹھاک تھی، پر یہ کوئی ایسا مسئلہ نہیں، تجھے رانیہ سے اچھی لڑکیاں مل سکتی ہیں۔" وہ لاپروا انداز میں گویا ہوا۔

"باسط! میں جانتا ہوں، مگر میں نے اسے دیکھا ہے، اس کا سلیقہ، طریقہ، گھر کو سجانے کا شوق، بزرگوں کی خدمت کا جذبہ، وہ کم بولتی ہے، مگر اچھا بولتی ہے۔ اس نے چند جملوں میں ابو بھیا کو چت کر دیا اور وہ کہتے تھے۔ "تیمور اس لڑکی کو جانے مت دینا، یہ اس گھر کو بنا دے گی۔ تم سب کو جوڑ کر رکھے گی۔" مگر یہ اتنی ساری خوبیاں امی کو نظر نہیں آرہیں۔"

"ہو سکتا ہے وہ [illegible] کو [illegible] کی خوبیاں ہوں۔ رانیہ کی کم تعلیم [illegible]"

"ایک بات بتاؤ، تم اور تم جس طبقے سے تعلق رکھتے ہیں، وہاں بیویاں سوشل سرکل میں موو کرتی ہیں؟" تیمور ٹھہر گیا تھا۔

"تو؟"

"تمہاری ماں نے پیٹ کاٹ کر تمہیں ڈاکٹر بنایا ہے۔ تم نہیں چاہو گے کوئی ایسی لڑکی آئے کہ ان کا بڑھاپا سنور جائے؟"

"یار! اب تو چاہتا کیا ہے؟"

"باسط! میں نے اپنے گھر میں شروع سے ہی بہت ابتری دیکھی ہے۔ امی کی شادی چھوٹی عمر میں ہوئی تھی۔ وہ الھڑپن ساری زندگی کے پھوہڑپن میں بدل گیا۔ وہ سلیقہ، وہ طریقہ، جو تمہارے اور طارق کے گھر میں دکھائی دیتا تھا، مجھے کبھی اپنے گھر میں دکھائی نہیں دیا۔ تمہاری امی ایک ہی وقت میں کئی چیزیں جھٹ

یہ بنا کر چائے کے ساتھ سرو کرتیں۔ طارق کی ممی نے بہت کچھ بنا کر فریز کر رکھا ہوتا اور ہمیں ہمیشہ بازار بھاگنا پڑتا یا ابو اک طویل عرصے سے چائے کے ساتھ وہ سلائس نگل کر آفس سدھارتے۔ کوئل تو امی کی صبح آنکھ ہی نہ کھلتی اور جو کبھی کھل جاتی تو ناشتا بنتے بنتے وہ وقت آجاتا کہ ابو آفس سے لیٹ ہوتے اور ہم اسکول و کالج سے، ہمارے یونیفارم مڑے تڑے واشنگ مشین میں پڑے ہوتے اور بعض اوقات یونہی ان پر استری پھیر کر ہمیں تھما دیا جاتا۔ یار! میں نے بہت بچپن میں فیصلہ کر لیا تھا کہ میری بیوی میں اور کچھ ہو نہ ہو سگھڑاپا ضرور ہوگا۔"

"لے بڑے اونچے عزائم تھے۔ لوگ بچپن میں ڈاکٹر، انجینئر بننے کے خواب دیکھتے ہیں، یہ سگھڑ بیوی کے خواب دیکھ رہا تھا۔"

"بکواس بند کر۔" تیمور کے پنچ نے اس کے قہقہے کا گلا گھونٹ دیا۔

"یار! میری جان کیوں کھا رہے ہو، انکل سے بات کرو۔"

"کرچکا ہوں۔" تیمور نے اک جھٹکے سے بال نوچ ڈالے۔ شبیر احمد کا رویہ یاد آیا۔ وہ کچھ لمحے حیرت سے اس کی شکل دیکھتے رہے، پھر مبہم سا مسکرا دیے۔

"ہاں! وہ اچھی لڑکی ہے، میری بھتیجی ہے، پر اب اسے بھول جاؤ۔"

تیمور کو یہ سمجھ میں نہ آیا کہ اس کی ایک معقول سی بات کے جواب میں سب کا ردعمل ایسا کیوں ہے؟ شبیر احمد اس کی نگاہوں میں پنہاں سوال پڑھ گئے۔

"اپنی ماں کی مرضی کے خلاف اسے لاؤ گے تو اس گھر میں بھی سکون نہیں ہوگا۔ تمہیں چاہیے تھا رانیہ کے جانے کے بعد مجھ سے بات کرتے، میں کسی طریقے سے رشتہ کروا دیتا، بیچ میں تم آتے ہی نا اب کچھ نہیں ہو سکتا۔"

گویا تیمور کی پسندیدگی اس کا جرم بن گئی۔ بہت سے سوال، بہت سے دلائل، مگر باپ نے خاموش کروا دیا۔

"میں اس گھر میں اک طویل جنگ کا متحمل نہیں ہو سکتا، نبیلہ بھی اچھی بچی ہے، بس تمہاری ماں کی بھانجی ہے اور کچھ اسی کی خصوصیات کی حامل ہے۔"

"یار! کتنی عجیب بات ہے، یہ والدین اپنے بچے کی پسند کی ہر چیز دلاتے ہیں، کپڑے، جوتے، کھانا، کتابیں اور جہاں بات پسند کی لڑکی کی آتی ہے، وہیں آنکھیں ماتھے پر رکھ لیتے ہیں، اجنبی بن جاتے ہیں، صرف اس خوف سے کہ یہ لڑکی ان کے بیٹے کو لے اڑے گی، ہمیں پس پشت ڈال دے گی، اس بات کی کیا گارنٹی کہ دوسری لڑکی یہ سب نہیں کرے گی۔"

"یہ سب سطحی باتیں ہیں۔" باسط نے لاپروائی سے ہاتھ ہلایا۔ "جہاں یہ سب ہوتا ہے، وہاں لڑکی میں نہیں، کمی لڑکے میں ہوتی ہے۔ اچھا ایک بات بتا تیمور! دنیا میں ایک رانیہ ہی تو سگھڑ اور سلیقہ مند لڑکی نہیں۔"

باسط کا لہجہ معنی خیز تھا۔ تیمور نے کچھ لمحے خاموشی سے اس کا چہرہ دیکھا۔ پھر آہستگی سے گویا ہوا۔

"تم نے کبھی دسمبر کی راتوں پر محیط چاندنی کو دیکھا ہے۔ تاریکی کو چیرتی، خوب صورت، اجلی، معطر اور کنواری، اَن چھوئی [illegible] ایسی ہی لگتی ہے۔"

باسط دم بخود سا اسے دیکھے گیا۔

☆ ☆ ☆

"کیا بات ہے رانی! بہت چپ چپ ہے؟"

وہ کب سے کھڑکی میں کھڑی باہر خالی صحن کو دیکھے جا رہی تھی۔ بڑی اماں سے رہا نہ گیا۔

"کچھ نہیں۔" اس نے ہاتھ بڑھا کر کھڑکی بند کر دی۔

"آج گھر کے کسی کام کو ہاتھ بھی نہیں لگایا۔" انہوں نے مشکوک نگاہوں سے اس کے چہرے کے تاثرات جانچے۔

"دل نہیں چاہ رہا۔" وہ حد درجہ بے زار تھی۔

"بڑی اماں! واپس چلیں، جب ڈاکٹر کہے گا ہم چیک اپ کے لیے آجائیں گے۔"

"ہاں چلے چلیں گے، اب اس بڑھاپے میں روز روز دھکوں کے دھکے نہیں کھائے جاتے۔"

ان کا پیار اور ساتھ نہ ٹالنے والا تھا۔ نبیلہ کی باتیں چچی نے [illegible] رانیہ وہ کچھ سوچ اور سمجھ رہی تھی، پھر رفیعہ بھی تک رہیں۔ رانیہ کو ان کی ٹٹولتی نگاہوں سے الجھن سی ہوتی رہی، مگر اب چھٹی حس کہتی تھی، رانیہ بی بی یہاں سے چلنے کی تیاری کرو ورنہ بات کردار تک جائے گی۔

"تمہارا دل نہیں لگ رہا، نبیلہ بھی تو چلی گئی۔" انہوں نے پیار سے پوتی کو دیکھا، وہ اس کے مستقبل کے بارے میں بہت پُرامید تھیں۔ اب تو سوچ لیا تھا شبیر احمد سے اشارے کنائے میں خود ہی بات کرلیں گی۔

"اب کدھر؟"

"ابا کو فون کرنا ہے؟" وہ مزید کوئی بھی بات سنے بغیر باہر نکل گئی۔

فون فارغ نہ تھا، ذکیہ چچی مصروف تھیں۔ وہ ان کی پشت کی طرف کھڑی انتظار کرنے لگی۔

"ہاں، ہاں! تم سچ آتی ہو، وہ میرے ہی لڑکے کو پھانسنے کے چکر میں تھی۔"

"یا اللہ! یہ لڑکی اور ان کو بھی کیسی کیسی خوش خیالیاں لاحق ہوتی ہیں، اب نہ جانے کس کی بات ہو رہی ہے۔" رانیہ نے استہزائیہ انداز میں سوچا۔

"تم فکر نہ کرو، میں اور شبیر احمد کچھ دنوں تک آئیں گے، تم سے نبیلہ کی بات کرنے، تیمور کی کیا جرأت۔"

"رہنے دو اس دادی پوتی کو تو میں آج ہی چلتا کروں گی، بہت تماشے دیکھ لیے، میری نظروں کے سامنے سارے کھیل ہوتے رہے اور میں ہی انجان رہی۔"

رانیہ کو لگا وہ آسمان سے زمین پر آ گری ہے۔

"ساری زندگی گاؤں میں اپلے تھوپ کر شہر میں بسنے کے خواب دیکھ رہی ہے۔ میں کیا پاگل ہوں، جو اپنے ایسے شان دار بیٹے کے لیے کوڑا کرکٹ اکٹھا کر لوں۔"

مزید کچھ بھی سننے کی تاب نہ تھی۔ وہ خود کو گھسیٹتی ہوئی کمرے تک آئی۔

"کیا ہوا؟" بڑی اماں اس کی حالت دیکھ کر گھبرا گئیں۔ کانپتا جسم، زرد رنگت، وہ ان کی گود میں سر رکھ کر پھپک پھپک کر رو دی۔

"رانی، رانو کیا ہوا؟"

"واپس چلیں، بڑی اماں، آج ابھی...؟"

"کسی نے کچھ کہہ دیا۔"

"بس تیاری کریں؟" وہ بے دردی سے چہرہ رگڑتی تھی اور الماری کے اندر سے اپنا بیگ نکال کر تیزی سے چیزیں سمیٹنے لگی۔ جب ذکیہ آئیں، وہ سامان سمیٹ کر زپ لگا رہی تھی۔ ان کی طرف سے رخ موڑ لیا۔

"کیا ہوا؟" انہوں نے تحیر سے منظر دیکھا۔

"کچھ نہیں، واپسی کی ضد کر رہی ہے۔"

"اچھا، اچھا۔" ان کی خوشی چھپائے نہ چھپی، سانپ بھی مر گیا، لاٹھی بھی نہ ٹوٹی، منہ سے کچھ بھی نہ کہنا پڑا۔

"ہاں بڑے دن رہ لیا۔" بڑی اماں کا لہجہ بجھا بجھا سا تھا۔

"آپ اور رانیہ کے دم سے کتنی رونق ہو گئی۔ رانیہ نے تو میرا سارا بوجھ ہی اٹھا لیا تھا۔ اب پھر سے وہی تنہائی۔" انہوں نے چہرے اور لہجے میں زبردستی اداسی سمونے کی کوشش کی۔

"ہاں تو بہو لے آ، ساری تنہائی دور ہو جائے گی۔" بڑی اماں پھر سے پرجوش ہو گئیں، رانیہ نچلا لب چبانے لگی۔

"اب یہی کروں گی۔"

"دیکھی کوئی لڑکی؟" انہوں نے ٹٹولنے والے انداز میں پوچھا۔

"بڑی اماں! شام گہری ہو جائے گی، ہمیں ابھی نکلنا چاہیے۔" رانیہ نے تیزی سے ان کی بات قطع کی۔

"گاؤں میں پیسے لگے ہیں؟ شبیر احمد سے مل کر ہی جاؤں گی۔" انہوں نے بری طرح گھورا۔

"آپ کو نبیلہ کیسی لگی؟ مجھے تو بہت پسند ہے، پھر

"ہم دونوں بہنوں کی بہت پہلے سے خواہش تھی۔"

بڑی اماں نے حیرت سے ذکیہ کی شکل دیکھی۔ جو نبیلہ کی تعریف میں رطب اللسان تھیں۔ ساتھ ہی ساتھ اس جہیز کی تفصیل بتانے لگیں جو نبیلہ ان کے گھر لانے والی تھی۔

بڑی اماں نے آہستگی سے سر اٹھا کر رانیہ کو دیکھا۔

"ہاں اچھی ہے' اللہ مبارک کرے' رانیہ تم ٹھیک کہتی ہو' شام گہری ہو جائے گی۔ ہمیں ابھی نکلنا چاہیے۔"

ذکیہ نے رسمی طور پر انہیں روکا اور ان کے جانے کے بعد ہاتھ جھاڑ کر بولیں۔

"خس کم جہاں پاک۔" اور اپنے کمرے میں چلی گئیں۔

★★★

تیمور خاصی دیر سے واپس لوٹا تھا۔ پورے گھر میں خاموشی تھی۔ بس کچن میں کچھ کھٹ پٹ کی آوازیں تھیں۔ وہ کچھ سوچ کر کچن کی طرف آ گیا۔ وہاں اسفر شاپر سے نان اور کباب نکال رہا تھا۔

"خیریت' آج کھانا گھر میں نہیں بنا؟" اسفر نے ایک نظر اسے دیکھا اور پلیٹیں نکالنے لگا۔

"گھر میں بہت خاموشی ہے۔" تیمور نے کباب کا قتلہ اٹھا کر منہ میں ڈالا۔

"ہوں۔ مہمان جو چلے گئے۔"

"کون چلا گیا؟" تیمور نے ٹھٹک کر اس کا چہرہ دیکھا۔

"رانیہ اور بڑی اماں۔ کھانا کھائیں گے؟" وہ نارمل سے انداز میں پلیٹیں اٹھا کر ٹیبل کی طرف بڑھ گیا۔

"نہیں۔" تیمور کا لہجہ بجھ سا گیا۔

"انہیں تو جانا ہی تھا' یہ تو وقتی عیش تھے' اب پھر سے ہوٹلنگ کے لیے تیار ہو جائیے۔"

"ہوں۔" وہ خاموشی سے پلٹ گیا۔

خاموشی' جو اس کے وجود کے ساتھ ساتھ دل اور روح پر بھی چھا گئی تھی۔

☼ ☼ ☼

ویگن ابھی آدھی بھری تھی۔ ارد گرد بے حد شور تھا۔ اک چھوٹا سا بچہ روغنی نان بیچ رہا تھا۔ ایک لمبا لڑکا جوس اور ٹکو کے پیکٹ لیے بھاگ رہا تھا۔ سفید ٹوپی اور سبز جالی والا مسجد کے لیے چندہ مانگ رہا تھا۔ وہ تین فقیرنیاں۔ ویگن میں گھسی آ رہی تھیں۔ اور ہر عورت سے سر کے سائیں کا صدقہ مانگ رہی تھیں۔ چھیلے کٹے ہوئے ناریل بیچنے والے کی آواز سب پر حاوی تھی۔ پکی گری' میٹھی گری

وہ ہر طرف سے بے نیاز سر جھکائے گود میں دھرے ہاتھوں کو دیکھ رہی تھی۔

بڑی اماں بالکل خاموش تھیں اور ان کا چھاتا یوں ان کے پہلو میں پڑا تھا جیسے کوئی شریر بچہ مناسب توجہ نہ پا کر روٹھ جائے۔

وہ چپ تھیں تو رانیہ کی وجہ سے کہ اندر ہی اندر تو خوب تلملا رہی تھیں۔

"ستیاناس۔ کیسی کوڑھ مغز نکلی یہ ذکیہ۔ شروع سے ہی عقل سے خالی ہے۔ اللہ نے خالی گھڑا سر پر دھرا ہے۔ ورنہ یوں ہیرا ہاتھ سے گنواتی۔ ہے کیا اس رفعہ کی لڑکی میں۔ گوکا و۔ گیلا بھوس (کوڑی)۔ اللہ کرے چاروں میں مارے وکھا دے۔ لکی ہڈ حرام ہو کہ خود ذکیہ کو اٹھ کر پانی پلانا پڑے۔ چولہے سے پکڑ کر گھر سے باہر نکالے۔ ایسا خوند (خاوند) کو قابو کرے۔" اور خوند کے ساتھ ہی انہیں تیمور یاد آ گیا۔ کیسا شاندار تھا۔ ہمیشہ تصور میں اسے رانیہ کے برابر دیکھا۔

"ہونہہ۔" اک سرد سی آہ لبوں سے خارج ہوئی اور بے چینی سے رگ و پے میں سرایت کر گئی۔

"یہ رانی اتنی چپ کیوں ہے' کیا سوچ رہی ہے۔ کہیں یہ بھی تیمور کو۔"

ان کی نظروں کا ارتکاز تھا یا رانیہ یونہی سر اٹھا کر کھڑکی سے باہر جھانکنے لگی۔ ویگن بھر کر چلنے کو تیار تھی۔ ارد گرد کی بھیڑ دوسری ویگن کی طرف شہد کی مکھیوں کی طرح لپکی۔

"رانی! ایسے چپ کیوں ہے؟"





"کچھ نہیں اماں!" اس کے لب ہلے۔ پھر ہونٹ اس نے ایک جھٹکے سے بھینچ لیے۔ اب بڑی اماں اسے کیا کہتیں۔ وہ دادی تھیں۔ اسے اولاد سے زیادہ چاہتی تھیں۔ اس کا بھلا سوچتی تھیں مگر رانیہ۔ رانیہ کیا سوچتی تھی۔

"ایک عزت نفس ہی تو تھی۔ وہ بھی لیرو لیر ہوئی۔ میں نے کب امیدیں لگائی تھیں۔ میں نے کہاں اسے اپنی طرف متوجہ کرنے کی کوششیں کیں۔ ان کے گھر میں رہتی تھی ہاتھ پیر توڑ کر بیٹھنا اچھا نہیں لگا۔ شبیر چچا نے بڑی اماں کے علاج کے لیے ایک روپیہ بھی ان سے نہیں لیا۔ میں تو ان کا احسان چکا رہی تھی۔ مجھے کیا خبر تھی۔ چچی یہ سوچ رہی ہیں۔ میں نے تو کبھی تیمور بھائی سے ڈھنگ سے بات تک نہیں کی۔ اور اب۔ کاش! ہم کچھ دن پہلے لوٹ آئے ہوتے۔ تیمور کا رشتہ طے ہونے کی خبر ملنے سے پہلے۔ اب چچی تو یہی سمجھتی ہوں گی کہ میں یہ خبر سننے کے بعد۔"

اس نے چہرہ جھکا لیا۔ اور ویگن ایک جھٹکے سے آگے بڑھ گئی۔

☼ ☼ ☼

جس دن تیمور کی بارات گئی۔ اس دن نبیلہ اور تیمور کے نکاح سے قبل اعجاز اور ان کی پڑوسن مریم کا نکاح ہوا۔ انہوں نے اپنے گھر کا اوپر والا پورشن خالی کروا لیا تھا۔ موقع ایسا تھا کہ رفعہ صرف تلملانے کا کام کر سکیں۔ ذکیہ کو تک اعجاز سے کوئی براہ راست فائدہ نہ اٹھا سکی تھیں۔ سو بھائی کو مبارک باد دی اور ڈھیروں جہیز کے ساتھ نبیلہ کو بیاہ لائیں۔ ولیمہ کے فوراً" بعد تیمور اور نبیلہ سیر و تفریح کے لیے روانہ ہو گئے۔ پیچھے ذکیہ گھر سیٹ کرواتی سو سو بار پھرتیں اور بار بار وہ سونے کا سیٹ نکال کر دیکھتی رہیں جو نبیلہ کی ساس کی حیثیت سے انہیں تحفتاً دیا گیا تھا۔

"اور رانیہ کو بیاہ کر لاتی تو ایک چھلا بھی ہاتھ نہ آتا۔"

وہ دونوں واپس آئے تو نبیلہ کی ہنسی نہ رکتی تھی۔

تیمور بھی بظاہر مطمئن ہی دکھائی دیتا تھا کہ اس نے کبھی بھی اپنی خوشی یا غم کا اظہار کھل کر نہ کیا تھا۔ ذکیہ مطمئن ہو گئیں۔ خیال تھا کہ اب سارا گھر نبیلہ کے سپرد کر کے خود بے فکر ہو جائیں گی۔ اگلے دو دن نبیلہ تھکن اتارنے کو کمرے میں بند رہی۔ پھر رفعہ لے لینے آ گئیں۔

"کبھی اتنے دن مجھ سے دور نہیں رہی۔ اداس ہو گئی ہے۔ ہفتہ بھر پاس رکھوں گی۔ کیوں تیمور؟"

"امی سے پوچھیں۔" وہ کچھ کترا گیا۔ اب امی کیا کہتیں۔ نئی نئی رشتے داری بدلی تھی۔ بہن سمدھن بن گئی تھی۔ سو اجازت دیتے ہی بنی۔ اگلے ہفتہ بھر محلے والوں کے سوالوں کا جواب ہی دیتی رہیں۔ جو دلہن دیکھنے آتے تھے۔

☼ ☼ ☼

ان کی آنکھ کھٹ پٹ کی آواز سے کھلی۔ شاید کوئی برتن گرا تھا۔ انہوں نے ہڑبڑا کر دیکھا شبیر احمد مزے سے خراٹے لے رہے تھے۔

"ہیں۔ یہ کچن کا دروازہ کہیں کھلا تو نہیں رہ گیا۔" الا اسید دھا چلا' پیروں میں چپل تک نہ ہو سکا تیزی سے کچن کے دروازے تک پہنچیں۔ وہاں تیمور کو دیکھ کر ٹھٹک گئیں جو اپنے لیے چائے بنا رہا تھا۔

"بے وقوف لڑکی۔!" وہ چپکے سے پلٹیں اور خواب خرگوش کے مزے لیتی نبیلہ کو جھنجوڑ دیا۔

"کیا ہے خالہ! سونے دو نا۔"

"اٹھ کر تیمور کا ناشتہ بناؤ۔ وہ آفس جا رہا ہے۔"

"پہلی بار جا رہا ہے۔ پہلے بھی تو وہ خود ہی ناشتہ بنایا کرتا تھا۔" وہ کتنی منہ پھٹ تھی۔ اس کا اندازہ ذکیہ کو اسی پل ہوا۔

"جب تک رانیہ رہی۔"

"خالہ!" وہ تلملا کر اٹھی۔ "رانیہ چلی گئی۔ میری تیمور کے ساتھ شادی بھی ہو گئی۔ اب جو میں پہلے تھی۔ وہی رہنے دیں۔"

خالہ کو ہکا بکا چھوڑ کر خود کمبل اوڑھ لیا۔

"اس کی عقل کو کیا ہوا؟" وہ متحیر سی پلٹیں تو تیمور ناشتے کی ٹرے اٹھائے اندر آیا۔ وہ سلاس کپ پکا انڈا۔۔۔ ایک چائے کا مگ ہے۔ انہیں بیٹے پر ہی غصہ آنے لگا۔ وہ بیوی کو اٹھا نہیں سکتا تھا۔

"اٹھایا تھا۔۔۔ اٹھی نہیں۔" وہ ان کی نگاہوں کا سوال پڑھ چکا تھا۔

"تو اس کے لیے بھی بنا لاتے۔" ذکیہ نے تلملا کر کہا۔

"بحث کروں گا تو آپ ہی خفا ہوں گی کہ میری بھانجی ہے۔" وہ اطمینان سے کہہ کر سائیڈ ٹیبل کی طرف بڑھ گیا۔ ذکیہ بہت دیر تک تلملاتی رہیں۔۔۔ تیمور آفس چلا گیا۔۔۔ انہوں نے شبیر احمد، اصغر اور نبیل کا ناشتہ بنایا۔

"ہمارا خیال تھا آج بھابھی کے ہاتھ کا ناشتہ نصیب ہو گا۔" نبیل نے کہا تو وہ دل ہی دل میں بڑبڑائیں۔

"اس کے تو شوہر کو نصیب نہ ہوا۔"

نبیلہ جس وقت اٹھی۔ سب لوگ جا چکے تھے۔ نوکرانی کام کر رہی تھی اور ذکیہ بیٹھی سبزی بنا رہی تھیں۔

"خالہ! ناشتے میں کیا ہے؟" اس نے دروازے میں کھڑے ہو کر زوردار انگڑائی لی۔

"کچن میں سب ہی کچھ ہے۔ جو دل چاہتا ہے بنالو۔" ذکیہ نے قدرے رکھائی سے جواب دیا۔ وہ دھپ سے ان کے قریب بیٹھی۔

"خالہ! ناراض ہو؟"

"مجھے کیا ضرورت ہے۔ تمہارے فائدے کے لیے اٹھانے گئی تھی۔ نہیں تو نہ سہی۔ شوہر کا دل خدمت گزاری سے مٹھی میں آتا ہے۔"

"مگر خالو تو بنا خدمت کے مٹھی میں آ گئے۔"

"دفع ہو۔" ذکیہ نے غصے سے کہا تو نبیلہ نے ہنستے ہوئے ان کے گلے میں بانہیں ڈال دیں۔

"مذاق کر رہی ہوں خالہ! اچھا اب اس رجو کو بھیج کر حلوہ پوری تو منگوا دیں۔ سچ بہت دل چاہ رہا ہے۔"

"چٹوری۔"

☆ ☆ ☆

زندگی تقدیر اور انسانی فیصلوں کے تال میل کا نام ہے اور کوئی نہیں جانتا اس کے فیصلے کے نتیجے میں تقدیر جو پیالہ پیش کر رہی ہے۔ اس میں امرت ہے یا زہر۔

"یہ چائے ہے؟"

"آپ کو لسی نظر آتی ہے؟" وہ بدلحاظی سے کہہ کر کمرے میں گھس گئی۔ ذکیہ نے پیالی پٹخ دی۔ شبیر احمد نے اخبار سے نظر اٹھا کر انہیں دیکھا۔

"خیریت، بہو کا مزاج برہم ہے۔"

"کب نہیں ہوتا۔ جب کام کرنا پڑے، موت آتی ہے۔" وہ بھنا کر بولیں۔

"آگے آگے دیکھیے ہوتا ہے کیا۔"

اور جو ہو رہا تھا۔ صاف دکھائی دے رہا تھا۔ نبیلہ اچھی تھی بس ذرا کام چور تھی اسے گھومنے پھرنے بننے سنورنے اور ہوٹلنگ کا شوق تھا۔ تیمور کسی حد تک اس کے شوق پورے کرتا۔۔۔ پھر کبھی کبھی جھنجلا جاتا۔۔۔ جس دن کپڑے دھونا ہوتے۔۔۔ اس دن نبیلہ کا موڈ زیادہ ہی خراب ہوتا۔

"نبیلہ! سبزی لا دو۔ میں بنا دوں۔" ذکیہ کی زیادہ کوشش یہی ہوتی کہ گھر کا سکون بحال رہے۔ خاص طور پر چھٹی کے دن۔ اس لیے حتی الامکان اس کی مدد کرتی رہتیں۔

"اب کھانا بھی میں بناؤں؟" اس نے دروازے میں کھڑے ہو کر دہائی دی۔

"کون سے پہاڑ توڑنے ہیں۔ ایک سبزی ہی تو بنانی ہے۔"

"ابھی جو دھوبی گھاٹ کھلا ہے۔ اس سے تو نبٹ لوں۔" نبیلہ ترخ کر بولی۔

"چار جی ہیں گھر میں۔ اب ان کے کپڑے بھی نہیں دھلتے۔"

"بس کرو تم دونوں۔" شبیر احمد جھنجلا کر کھڑے ہوئے۔ "دسترخوان دو، بازار سے روٹیاں اور سالن لے آتا ہوں۔"

ذکیہ کا خیال تھا۔ نبیلہ شوہر کے سامنے ہی کچھ جا کرے گی۔ مگر اس نے ڈھٹائی سے دسترخوان اور ڈونگا انہیں تھما دیا اور اسی ڈھٹائی سے فرمائش بھی کر ڈالی۔

"خالو جی! کباب بھی لائیے گا۔ رائتہ اور سلاد بھی۔"

ذکیہ نے دل ہی دل میں جتنی گالیاں تھیں سب بھانجی پلس بہو کو دیں۔ رانیہ بے طرح یاد آگئی۔ جتنے دن وہ رہی۔ ایک دن بھی کھانا رائتے اور سلاد کے بغیر نہ تھا۔ بازار سے روٹیاں لانے کا تو سوال ہی پیدا نہ ہوتا تھا۔

"اچھا خیر بعد میں ساری ایسی ہی ہو جاتی ہیں۔ اس نے کون سا چارپائی پر بٹھا کر کھلانا تھا۔" ذکیہ نے تنفر کے ساتھ سوچا۔ مگر دل اپنی ہی کسی بات سے منکر تھا۔

☆ ☆ ☆

"اللہ جانے کہاں جا مری ہے۔ گھنٹے بھر سے آوازیں دے رہی ہوں۔ اتنا بھی نہیں کہ دو گھونٹ پانی ہی لا دے۔ او نبیلہ!"

جوں جوں وقت گزرتا جا رہا تھا۔ ذکیہ نبیلہ سے زچ ہوتی گئیں۔ تیمور یوں چپ تھا کہ ساس بہو کے تعلقات میں نرمی گرمی چلتی رہتی۔ کبھی باہم شیر و شکر ہو جاتیں۔ کبھی ایک دوسرے کے خلاف بڑبڑاتی پھرتیں۔

"خود ہی اٹھنا پڑے گا۔" کل سے گھٹنوں کا درد شدت اختیار کر چکا تھا۔ سردیوں کی آمد کے ساتھ ہی ان کا مسئلہ بڑھ جاتا۔ اب بھی انہیں پانی پینا تھا۔ اصغر ہمیشہ ان کے کمرے میں پانی وغیرہ رکھ جاتا تھا۔ آج نجانے کیسے بھول گیا۔ وہ ہائے وائے کرتے اٹھیں۔ لاؤنج میں لڑکوں نے ہنگامہ مچا رکھا تھا۔ ٹی وی چل رہا تھا۔ باتیں بھی ہو رہی تھیں۔ وہ دیوار کا سہارا لیتی کچن کے دروازے تک آئیں۔ مگر رک گئیں۔ چولہے پر غالباً چائے کے لیے پانی رکھا تھا۔ اور خود موبائل فون کان سے لگائے نبیلہ زور و شور سے لگی ہوئی تھی۔ "ہاں اماں!" اسے تو یقین تھا اس وقت کچن میں کوئی نہیں آئے گا۔

"نوکرانی بن کر رہ گئی ہوں۔ کھانا بھی میں بناؤں۔ کپڑے بھی میں دھوؤں۔ استری بھی کروں۔ ایک نوکرانی آتی ہے صفائی کے لیے۔ برتن تک خود دھونے پڑتے ہیں۔ خالہ! خود تو ساری عمر بل کر نہ دیں۔ اب مجھ سے توقع کرتی ہیں کہ سارا کام کروں۔ بازار سے روٹی بھی منگوالوں تو بڑی بی کو غصہ آجاتا ہے۔ امی! مجھے بلا لو۔ ایک دو ماہ تو سکون سے گزار لوں۔"

ذکیہ کا دل چاہا۔ اسے چٹیا سے پکڑ کر گھما ڈالیں۔ لیکن ایک تو اس کی چٹیا نہیں رہی تھی کہ شادی کے بعد پہلا کام بال کٹوانے کا کیا تھا۔ دوسرے وہ ہنگامہ کیسے کرتیں کہ یہ فیصلہ تو ان کا اپنا تھا۔ بنا آہٹ کیے غصے کے ابال کو دباتی آ کر بستر پر دراز ہو گئیں۔ پھر غصہ بڑبڑاہٹ میں ڈھل گیا۔

"اپنے گھر میں کیا پلنگ توڑتی رہی ہے۔ کمبخت زبان دراز! ماں نے بھی کچھ سکھا کر بھیجا ہے۔ ایسی ہی لاڈو تھی تو نوکرانی ساتھ بھیج دیتی۔ ساری عمر احسان کے نیچے دبی رہیں۔ ورنہ اپنا باپ تو کچھ کمانے جوگا نہ تھا۔ اچھا کیا جو اجو نے اپنا گھر بسا لیا۔ وہ مریم سب کو ٹھکانے پر رکھتی ہے۔ ورنہ میرے بھائی کی بوٹیاں نوچ نوچ کر کھا گئیں۔ آپا اور اس کی اولاد۔"

"امی! کس سے لڑ رہی ہیں؟"

اصغر کے ہاتھ میں پانی کی بوتل اور گلاس تھا۔ دو گلاس پانی پیے تب جا کر کچھ سکون ہوا۔

"نبیلہ پر غصہ نکال رہی تھیں؟"

"ہاں۔ وہی تو ہے۔ جی کا جنجال۔ کام کی نہ کاج کی۔"

"وہ تو شروع ہی سے ایسی ہیں۔ کہا تو تھا آپ کو۔" لاپروائی سے بولا تو وہ چپ سی کر گئیں۔ دل ہی دل میں سوچا۔

"ہاں کہا تو تھا۔ پھر بھی دھوکا کھا گئی۔"

"اچھا! آپ فکر نہ کریں۔ جس لڑکی سے میں

شادی کروں گا۔ وہ بہت سگھڑ ہوگی۔ آپ کی بہت خدمت کرے گی۔" وہ بیٹھ کر ان کا سر دبانے لگا تو ذکیہ مسکرا دیں۔

"ہاں تمہاری بیوی بہت دیکھ بھال کرلا کرے گی۔"

"تو بھائی کے ساتھ دشمنی کیوں کی؟" وہ پوچھنا چاہتا تھا۔ مگر ماں کو پریشان دیکھ کر خاموش ہو گیا۔

دو دن کے بعد نبیلہ کا بھائی اسے لینے آگیا تھا۔ "امی کی طبیعت ٹھیک نہیں نبیلہ کو یاد کر رہی ہیں۔" اور جتنا بڑا بیگ نبیلہ لے کر گئی ذکیہ کو اندازہ ہو گیا تھا کہ وہ دو ماہ سے قبل آنے والی نہیں ہے۔

انہیں دنوں گاؤں سے رانیہ کی شادی کا بلاوا آگیا۔ دل میں اک کسک سی اٹھی۔ ان کے گھٹنوں میں اتنی تکلیف تھی کہ وہ جا ہی نہ سکیں۔ تیمور کو باسط کی بارات کے ساتھ جانا تھا۔ اسفر کے ایگزام چل رہے تھے سو شبیر احمد اکیلے ہی شریک ہوئے۔

☼ ☼ ☼

"یہ کیا کل کا سالن ہے؟" پلیٹ میں جھانکتے ہی تیمور کی تیوری چڑھ گئی۔

"طبیعت ٹھیک نہیں تھی۔ اس لیے سالن نہیں بنایا۔" نبیلہ نے قدرے رکھائی سے جواب دیا۔ جواباً تیمور نے ٹرے کو زور سے پرے دھکیلا اور بڑبڑاتا ہوا باہر نکل گیا۔

"ہونہہ نخرے۔" وہ ٹرے اٹھانے کو جھکی تو ذکیہ ٹوک بیٹھیں۔

"پتا تو ہے اس کے مزاج کا۔"

"اچھے بھلے مزاج تھے۔ یہ مجھ سے شادی کے بعد ہی بننے لگے ہیں۔ بے دام کی غلام جو مل گئی ہے۔"

اس نے ٹرے واپس پٹخی۔ ذکیہ بہت کچھ کہنا چاہتی تھیں۔ مگر ماحول مزید خراب نہ ہو اس لیے رک گئیں۔ پہلے ہی وہ ڈیڑھ ماہ کے بعد گھر آئی تھی۔ کہا تو بس اتنا۔

"کچھ کباب وغیرہ بنا کر فریز کرلیا کرو تو ایسے وقت کام آجائیں۔"

"ہاں۔ سارا دن چولہا چوکی کرتی رہوں۔" وہ بڑبڑائی۔ جواباً "وہ بھی بڑبڑا دیں۔

"میرا بچہ بھوکا نجانے کہاں چلا گیا۔"

"بچہ بازار سے کچھ ٹھونس لے گا۔ بھوکا نہیں رہے گا۔ میری طبیعت ٹھیک نہیں۔ اسفر سے کہیے گا چائے بنائے تو مجھے بھی دے جائے۔"

"ہاں۔ وہ تو تیرا نوکر لگا ہے۔" وہ اس کے جانے کے بعد بڑبڑاتی رہیں۔ اسفر نے چائے بنا کر سب کو دی۔ تیمور رات گئے واپس آیا۔ وہ اس کے انتظار میں برآمدے میں بیٹھی تھیں۔

"آپ کیوں اتنی سردی میں یہاں بیٹھی ہیں؟"

تمہاری بیوی جو لمبی تان کر سو گئی۔ دروازہ کون کھولتا۔"

"میرے پاس چابی تھی۔" وہ شرمندہ ہو گیا۔

"کھانا دوں؟"

"نہیں۔ باسط کے ساتھ کھایا تھا۔" وہ آہستگی سے کہہ کر کمرے میں چلا گیا۔ اور یہ پہلی بار نہ تھا۔ اکثر ایسی کسی بھی چپقلش کے بعد وہ کھانا اسی کے گھر کھاتا۔ شاید اس کی بیوی بہت سلیقہ شعار تھی۔ سارے گھر کو سنبھال کر رکھتی تھی۔ تیمور اس کے ہاتھ کے بنے قیمے کے کبابوں کی بہت تعریف کرتا اور جس دن تعریف کرتا۔ نبیلہ کا سارا دن بڑبڑاتے گزرتا۔

اگلی صبح نبیلہ کی طبیعت اور مزاج دونوں پہلے سے زیادہ خراب تھے۔ ذکیہ کو شک سا گزرا تو لے کر لیڈی ڈاکٹر کے پاس گئیں۔ واپسی پر نبیلہ مسکرا رہی تھی تو ذکیہ ہواؤں میں اڑ رہی تھیں۔ وہ دادی بننے جا رہی تھیں۔ پہلے بیٹے کی پہلی اولاد۔ وہ خوشی سے بے حال ہو رہی تھیں۔ اسفر اور نبیل کو بھی بتایا۔ اسفر نے باقاعدہ بھنگڑا ڈالا۔

تیمور نے پہلے سے زیادہ نبیلہ کا خیال رکھنا شروع کر دیا اور نبیلہ۔ وہ پہلے سے زیادہ نازک مزاج ہو گئی تھی۔ جو تھوڑا بہت کام کو ہاتھ لگا لیتی تھی۔ اب اس سے بھی گئی۔ کپڑے دھونے اور برتنوں کے لیے نوکرانی کو زیادہ پیسے دینے لگی۔ ناشتہ سب اپنا اپنا بناتے۔

دوپہر کا کھانا ذکیہ بناتیں۔ تو رات کا نبیلہ۔ جو اکثر ہی [illegible] سے آنے لگی۔ شبیر احمد اور ذکیہ کو اب بازار کے کھانے سوٹ نہیں کرتے تھے۔ ذکیہ کو اپنے اور میاں کے لیے گھر میں روٹی بنانا پڑتی تو دل ہی دل میں خوب بڑبڑاتیں۔

"سوچا تھا۔ بہو آئے گی تو کچھ آرام نصیب ہوگا۔ ابھی تک اپنی ہی ہڈیاں گھسنی پڑتی ہیں۔"

☼ ☼ ☼

پہلی شرٹ اٹھائی تو بٹن غائب۔ دوسری نکالی تو کف میلے۔ اور باقی سب بھی ٹھیک ٹھاک الماری میں ٹھنسی تھیں۔ اس نے ایک نظر بے دھڑک سوتی بیوی پر ڈالی پھر کچھ سخت سست کہنے کا ارادہ ملتوی کرتے ہوئے شرٹ اس کی طرف پھینکی۔

"اس کے بٹن لگا دو۔" خود تولیہ اٹھا کر واش روم میں گھس گیا۔ نبیلہ نے سارا کمرہ دیکھ لیا۔ سفید تاگا اور اس میں انکائی سوئی نہ ملی۔ ذکیہ سے پوچھا۔ انہوں نے بھی لاعلمی کا اظہار کیا۔

"کیا کروں۔ موصوف [illegible] لگا دیا۔" تیمور تولیے سے چہرہ صاف کرتا قریب آیا۔

"نہیں۔ وہ سفید دھاگا۔"

تیمور نے کھا جانے والی نظروں سے اسے گھورا۔ اس کے ہاتھ سے شرٹ جھپٹی اور تیزی سے باہر نکل گیا۔

"ہونہہ۔ اب جائیں گے اپنے لنگوٹیا یار کے گھر۔ اور واپسی پر اس کی بیوی کے گن گا کر میرے کان کھائیں گے۔ ان عورتوں کو تو جیسے اور کوئی کام ہی نہیں ہوتا۔ سارا دن کچن میں گھسی رنگ برنگے کھانے پکاؤ اور ان جیسوں کو کھلا کر دوسرے گھروں میں فساد ڈلواتی ہیں۔ لو۔ آدھا ڈرامہ تو اس [illegible] کے چکروں میں ہی نکل گیا۔"

وہ دوبارہ سے ٹی وی کے سامنے بیٹھ گئی۔ مجبوراً ذکیہ کو یاد دہانی کرانا پڑی کہ ابھی رات کا کھانا پکانا ہے۔

"خالہ! آلو مٹر رکھے ہیں۔ اسفر نبیل تو رات کا کھانا گھر پر کھاتے ہی نہیں۔" واہ رے معصومیت اور لاپروائی۔ وہ عش عش کر اٹھیں۔

(ارے بی بی! تم گھر میں پکاؤ تو ہی کھائیں۔ غریب کوئی برگر سے پیٹ بھر لیتا ہے تو کوئی نان سے)

"اور تیمور!" وہ ضبط سے پوچھنے لگیں۔

"فکر نہ کریں۔ وہ اب کھانا کھا کر ہی آئیں گے۔ اور واپسی پر کچے قیمے کے کباب بنانے کی ترکیب لکھوا کر لائیں گے۔" وہ جل بھن کر بولی۔

"ظاہر ہے مرد کو گھر میں سکون نہ ملے تو وہ باہر ہی جائے گا۔" ذکیہ اک سرد آہ بھر کر بولیں۔

"تو ٹھیک ہے وہیں رہیں۔ جہاں سکون ملتا ہے۔ نبیل اپنے لیے برگر لینے گیا تو میرے لیے بھی منگوا لیجیے گا۔"

(اللہ کرے۔ تجھے تو معدے کا السر ہو جائے۔)

انہیں اندازہ ہو گیا تھا اپنے اور میاں کے لیے روٹی خود ہی بنانا ہوگی۔

(کاش! تو میری بھانجی نہ ہوتی۔ یا میں نے اپنے پیروں پر یہ کلہاڑی نہ ماری ہوتی۔ اب کس سے کہوں کہ فیصلہ تو مجھ اکیلی کا تھا)

☼ ☼ ☼

اب قصور کس کا تھا کہ گھر میں داخل ہوتے ہی تیمور کی نظر کچرے کی ابلتی ٹوکری پر پڑ گئی جس پر مکھیاں بھنبھنا رہی تھیں۔ وہ بڑی بھی عین دروازے کے پاس تھی کہ ہر آنے والے کا ناکرا سب سے پہلے اس بدنما پلاسٹک کی ٹوکری سے ہوتا۔ ابھی ابھی جس گھر کی مہکتی فضا سے نکل کر آیا تھا۔ اس کے بعد یہ منظر اس کی نفیس طبع پر اچھا خاصا تازیانہ ثابت ہوا۔

"گھر ہے کہ کوڑا خانہ۔" اس کی ٹھوکر سے ٹوکری اچھلی اور دور تک لڑھکتی گئی۔ سارے صحن میں کچرا بکھرتا چلا گیا۔ کمرے سے نبیلہ اور ذکیہ بھی نکل

آمین۔ اوپر سے نبیل نے بھی جھانکا۔

"دوسرے کے گھر جاؤ تو پھول پودے استعمال کرتے ہیں اور سال۔" "کیوں ماؤ کھانا چھینا" تیمور کا مزاج لوز تھا۔ وہ کیہ حیرت سے بیٹے کا چہرہ دیکھنے لگیں۔

"ہاں تو ملازمہ نہیں آئی۔ اب کوڑا پھینکنے میں باہر جاؤں۔" برداشت تو نبیلہ میں بھی ذرا نہ تھی۔ کبھی کبھی تو بھول ہی جاتی کہ شوہر سے بات کر رہی ہے۔

"تو اسے یوں فرنٹ پر رکھنا ضروری ہے۔"

"سارے میں گند ڈال دیا۔ اب اسے کون صاف کرے گا۔"

"میں کر دیتا ہوں۔" وہ پچھاڑ کھانے کو دوڑا۔ "اللہ کسی کو ایسی پھوہڑ بیوی نہ دے۔"

"تو جاؤ۔ کوئی سگھڑ ڈھونڈ لاؤ۔"

"نبیلہ!" وہ کیہ نے گھر کا۔ تیمور کھولتا ہوا کمرے میں گھس گیا۔

"بڑے آئے کہیں سے مجھے باتیں سنانے والے۔"

"عجب بتا ہے کہ وہ اس وقت غصے میں ہے تو کیوں آگے سے بول رہی ہو۔"

"آپ کو بھی سارے عیب مجھ ہی میں نظر آتے ہیں۔" نبیلہ نے غصے سے کہا۔ پھر ایک نظر صحن میں ڈالی۔ "مجھ سے نہیں ہوتا یہ سارا گند صاف۔"

اور پاؤں پٹختی دوسرے کمرے میں گھس گئی۔

"تو مجھ دکیہ! اٹھا جھاڑو۔ اور لگا سارے صحن میں۔ یہی تیرا نصیب ہے۔" وہ اک آہ بھرتی گھٹنوں پر دباؤ ڈالتی کھڑی ہوئیں۔ تب ہی نبیل نیچے آیا۔

"امی! میں کر دیتا ہوں۔"

"ہک ہا۔ بچارے میرے بیٹے۔"

رات کو وہ تیمور کو سمجھانے لگیں کہ نبیلہ نے رات سے کھانا نہیں کھایا تھا۔

"کیوں اتنا غصہ کرتے ہو۔ تمہیں تو پتا ہے۔ وہ ماں بننے والی ہے۔ ایسی حالت میں۔۔!"

"امی! وہ کیا دنیا کی پہلی عورت ہے۔ اور بچہ کیا کہتا ہے گھر کے ہر کام سے ہاتھ کھینچ لو۔ باقی عورتیں کام نہیں کرتیں۔"

"تم بھی تو ہر بات میں دوسروں کی مثال لے آتے ہو۔ بیوی جیسی ہے۔"

"کبھی ان کے گھر جا کر تو دیکھیں۔ میرے دوستوں کی بیویوں سے ملیں تو پتا چلے کہ عورت کا سلیقہ گھر کا نقشہ بدل دیتا ہے۔" تیمور کے لہجے میں اضطراب سا اتر آیا۔

"اچھا جو بھی ہے۔ اب جاؤ اسے مناؤ۔"

"میں؟ خواہ مخواہ۔۔" وہ بدکا۔

"تیمور! اس نے کھانا بھی نہیں کھایا۔ خواہ مخواہ تمہاری اولاد کو نقصان ہو گا۔ اس حالت میں بیوی کا خیال رکھنا اسے پرسکون رکھنا شوہر کی ذمہ داری ہے۔ خواہ مخواہ ظالم مت بنو۔"

"اچھا! میں ظلم کر رہا ہوں؟"

"اب بس کرو اور جاؤ۔ ماں کی بات بھی نہ مانو گے؟" انہوں نے قدرے پیار سے کہا تو وہ مجبور سا ہو کر اٹھ گیا۔

"کسی دن آپ کو باسط کے گھر لے جاؤں گا۔ اس کی امی کی طبیعت ٹھیک نہیں۔ ہسپتال رہ کر آئی ہیں۔ عیادت کر لیجئے گا۔"

"ہاں ہاں۔ جب تم فارغ ہو۔"

اور اگلی اتوار جب تیمور گھر پر تھا۔ اس نے ماں سے کہا کہ وہ تیار ہو جائیں۔ انہیں باسط کے گھر جانا ہے۔

☼ ☼ ☼

دو منزلہ سبز بیلوں سے ڈھکا خوبصورت گھر تھا۔ براؤن اسٹائلش سا گیٹ۔ جسے پار کرتے ہی اک چھوٹا سا قطعہ دائیں ہاتھ۔ بے شمار پھولوں سے بھرا۔ فضا میں لیموں کے درختوں کی مہک۔ کونے میں کیلے کا درخت۔ سامنے پورچ میں گاڑی کھڑی تھی۔

"باسط نے گھر نیا بنایا ہے۔" انہوں نے خوبصورت رہائشی دروازے کو دیکھ کر پوچھا۔

"ہاں کچھ عرصہ قبل اپنے پرانے مکان میں کچھ تبدیلیاں کی تھیں۔" تیمور نے مختصراً بتایا اور

[illegible] نہیں ہے۔ مگر گھر خوبصورت
[illegible] ہے۔ کچھ اس کی بیوی بہت سلیقہ مند
[illegible] سادہ ہی تھا۔ مگر انہیں طنز لگا۔ مگر
[illegible] ایک چھوٹے لڑکے نے کھولا۔
[illegible] ڈرائنگ روم میں لے گیا۔ صوفے پر
[illegible] ڈرائنگ روم کے فرنیچر، دیواروں
[illegible] کارنر میں بڑے سے واز اور فلاور
[illegible] رکھا۔
[illegible] فرنیچر ہے۔ باسط کی بیوی جہیز میں لائی

[illegible] کو دیکھا۔ وہ صرف چیزوں کی
[illegible] اور تیمور جب بھی یہاں آتا۔ یہی
[illegible] ایک ذرہ۔ یا کوئی بھی فالتو چیز
[illegible] نہیں بجتی تھی۔ جبکہ ان کے
[illegible] صوفے پر بٹھانے سے قبل صوف
[illegible] مہمان اپنے کپڑے جھاڑ رہا

[illegible] ڈرائنگ روم میں کیوں بٹھوایا۔
[illegible] لے جاؤ۔ میرے ہاتھ آنے میں
[illegible] مدھم سی آواز بہت دور سے سنائی

[illegible] لڑکا انہیں لے کر باسط کی امی کے
[illegible] کے سہارے بیٹھی انہی کی منتظر
[illegible] سے استقبال کیا۔ لڑکے ایک
[illegible] دوست تھے۔ مگر ان دونوں کی
[illegible] ہوئی تھی۔ اور گھر تو وہ آئی ہی پہلی
[illegible] پر ان کی دوائیاں، پھلوں کی
[illegible] ترتیب میں اور اتنا قریب تھا کہ
[illegible] کی ضرورت ہی نہ پڑتی۔ انہیں
[illegible] یاد آئیں تو سرد سی آہ بھر کر رہ

[illegible] کی تفصیل سنا رہی تھیں۔

تیمور نے خاموشی سے اخبار اٹھا لیا۔ تھوڑی دیر میں ملازم لڑکا نہیں نازک کرسٹل کے گلاس تھما گیا۔ جس میں تازہ پھلوں کا رس تھا۔

"ماشاءاللہ گھر بہت ہی اچھا بنا لیا ہے۔"

"ہاں۔ میرے بیٹے اور بہو دونوں ہی کو گھر سجانے کا بہت شوق ہے۔ باسط نے تو سب جمع جتھا کلینک پر لگا دیا تھا۔ جو تھوڑا بہت پاس تھا اس گھر پر لگا دیا۔ بہو کو بھی ساتھ لے آتیں؟"

جواب کے ساتھ ہی سوال داغا۔ وہ گڑبڑا گئیں کہ انہوں نے کہا تو تھا مگر نبیلہ نے جواب دینا گوارا ہی نہیں کیا۔ اور چائے کا کپ اٹھا کر باہر نکل گئی۔ جب سے وہ امید سے ہوئی تھی نخرے کچھ اور بڑھ گئے تھے۔

"اس کی طبیعت ہی کچھ ٹھیک نہ تھی۔" وہ آہستگی سے گویا ہوئیں۔

"اچھا۔ اچھا کوئی خوش خبری ہے؟ میری بہو کے ہاں بھی ہے۔" باسط کی امی خوش ہو کر بولیں۔

"پھر بھی سارے کام کرتی ہے؟" بے ساختہ ذکیہ کے منہ سے پھسلا۔ تیمور نے اخبار سے نظریں ہٹا کر ایک نظر ان کو دیکھا۔

"ہاں ہاں بڑی ہی نیک طبیعت کی بچی ہے۔ سارا گھر اپنے کندھوں پر اٹھا رکھا ہے۔ گاؤں سے بیاہ کر لائی ہوں۔ سچی بات ہے میں تو اس رشتے پر راضی ہی نہ تھی۔ سوچا تھا ڈاکٹر بیٹے کے لیے ڈاکٹر بیوی لاؤں گی۔ مگر باسط نہیں مانا۔ کہنے لگا۔

"وہ سارا دن ہسپتال میں ہوگی تو آپ کیا کریں گی۔ مجھے تو ایسی بیوی چاہیے جو آپ کی دیکھ بھال کرے اور میرے مسائل سمجھے۔ دو بیٹیوں کی شادی پچھلے سال کی ہے۔ چھوٹی والی ڈاکٹر بن رہی ہے۔ بھابھی بھابھی کرتی ہے ہم نے بھی سارا گھر اس کے حوالے کر دیا۔ سیاہ کرے یا سفید۔ بیٹی بنایا ہی نہیں سمجھا بھی ہے۔ اپنی بچی کو سخت سست کہہ لوں گی۔ اسے کبھی سخت لفظ نہیں کہا۔ اور اسے بھی مان بڑھانا آتا ہے۔ روز رات کو دوا کھلائے گی۔ باتیں کرے گی۔ سر دبائے گی۔"

ذکیہ بے چینی سے پہلو بدلنے لگیں۔





تیمور کے لبوں پر استہزائیہ سی مسکراہٹ بکھری۔

"بیٹیوں کی شادی کہاں کی ہے؟" انہوں نے موضوع بدلنے کی سعی کی۔ وہ فوراً بیٹیوں کے سسرال کا حدود اربعہ بتانے لگیں۔ ذکیہ نے رشک سے اس بے فکر بڑھیا کو دیکھا اور آہ بھر کر سوچا۔

"ہائے لوگوں کے نصیب۔ ایک ہمیں ملی ہیں۔ بک بک۔"

ملازم لڑکا چائے لے آیا۔ شامی کباب، چکن رول، بسکٹ، ساتھ میں دو طرح کی چٹنیاں جن کے بارے میں ساس صاحبہ نے بتایا کہ گھر میں بنائی ہیں۔ بہو بے جا اسراف پسند نہیں کرتی۔ ذکیہ جز بز سی ہو گئیں۔ بہو تھی یا افلاطون۔ ہر فن مولا۔

تب ہی ہوا کے جھونکے کی طرح وہ اندر چلی آئی۔ سیاہ منقش سی چادر میں خود کو چھپائے۔

"السلام علیکم۔"

تیمور نے سر ہلا کر جواب دیا۔ اور ذکیہ۔ ان کے منہ میں کباب رکھے کا رکھا رہ گیا۔ آنکھیں پھٹی کی پھٹی رہ گئیں۔

"راضیہ۔" [illegible] کباب اگلا۔

"جی آپ تو میری شادی میں نہیں آئیں۔ سب لوگ انتظار کرتے رہے۔"

"ہاں۔ وہ میں..." انہوں نے گڑبڑا کر تیمور کو دیکھا۔ اس نے بھی بتایا ہی نہیں راضیہ کی شادی باسط سے...

"کھانا باسط کے گھر سے کھا آیا ہوں۔"

"جی۔ کھانا ایسا بناتی ہے کہ اس کے بعد کسی اور کے ہاتھ کا اچھا ہی نہیں لگتا۔"

"جادو نہیں۔ وہ اپنے شوہر اور گھر کے لیے دل سے کام کرتی ہے۔"

"ایک باسط کا گھر ہے ہر وقت آئینے کی طرح چمکتا ہوا۔ اور ایک میرا کباڑ خانہ..."

بہت جلد کی کہی باتیں وقتاً فوقتاً ان کے کانوں میں گونجنے لگیں۔

"میں نے تو بہت دفعہ تیمور بھائی سے کہا آپ کو لے کر آئیں۔ مگر یہ سنتے ہی نہیں باسط سے کہا بھی سے ملوا لائیں۔ مگر وہ مصروف ہی بہت ہوتے ہیں۔ دعوت کرنا چاہی تب بھی تیمور بھائی نہیں مانے۔"

وہ باتیں ان سے کر رہی تھی۔ اور ساتھ ساتھ اپنی ساس کو کباب کھلا رہی تھی۔ وہ نخرے کر رہی تھیں یہ اصرار۔

"ڈاکٹر صاحب نے کسی قسم کا پرہیز نہیں بتایا۔ کہہ رہے تھے۔ سب کچھ کھلاؤ۔ تب ہی جسم میں طاقت آئے گی۔ نبیلہ کو کیوں نہیں لائے؟"

ذکیہ یک ٹک اسے دیکھ رہی تھیں۔ وہ کتنا بدل گئی تھی۔

پہلے سے زیادہ خوبصورت، پہلے سے زیادہ پُراعتماد۔ پہلے سے زیادہ سلیقہ مند۔

انہوں نے سر جھکا لیا۔

بات صرف اتنی سی ہے کہ ہیرے کی قدر جوہری جانتا ہے۔ مگر سامنے والا جوہری نہ ہو یا جوہری کی نگاہ نہ رکھتا ہو۔ تو ہیرے کو معمولی سا موتی سمجھ کر چھوڑ دیتا ہے۔

کبھی کبھی تقدیر ہمیں مٹی کے پیالے میں امرت پیش کرتی ہے۔ مگر ہم مٹی کے پیالے کو حقارت سے دیکھتے ہوئے ٹھکرا دیتے ہیں۔

قصور کس کا ہے؟

تقدیر کا یا ہماری کم نگاہی کا؟

☆

کرلے اور خفتی تیری پڑھائی پوری ہونے پر کروا لیں
گے تاکہ میرے بھرا کے سر سے بن ماں کی بچی کا بھار
اترے۔ اب تو پنڈ میں لوگ طرح طرح کی باتیں بنانے
لگے ہیں کہ شیرا فضن اتنی ساری جماعتیں پڑھ کر بلو
سے کیوں ویاہ کرے گا۔"

ابھی ایک جھٹکے سے سنبھل نہیں پایا تھا کہ بے بے
نے فوراً "دوسرا جھٹکا لگایا اور وہ بھی چار سو چالیس
وولٹ کرنٹ سے دس گنا زیادہ بڑا۔ میری آنکھوں
کے سامنے چھ سال والی بلو دھپ سے آ کر کھڑی
ہو گئی۔

اپنے وزن کے باعث وہ کہیں بھی چھم سے کھڑی
ہو ہی نہیں سکتی تھی۔

"ہاں! میں ابھی پڑھ رہا ہوں اور اس طرح کا کوئی
فیصلہ بالکل نہیں کرسکتا اس سے میری پڑھائی پر اثر
پڑے گا۔" میں نے جان چھڑانا چاہی۔

اتنا سننا تھا کہ بے بے نے ایک چیخ ماری اور چپ
ہو گئی۔ بے بے کی آواز سن کر میری پانچوں آپا میری
دونوں آپیاں اور سنا سب جاتے [illegible]
کر رونے لگیں اور ان کے دو جن بھر بچے بھی اپنی
ماؤں کی نقل کے ساتھ تان ملانے لگے۔

بے بے نے بامشکل ان کے چنگل سے خود کو چھڑایا
اور جوتیوں اور گالیوں کے ذریعے یہ احساس دلایا کہ
ابھی وہ زندہ ہیں۔ ساری باری باری شرمندہ ہو واپس اپنے
اپنے کاموں میں جت گئیں۔

"ہائے' پنڈ والے سچ کہتے ہیں تو بدل گیا
ہے۔" اماں رو رو کر بین ڈالنے لگی۔ "دیکھ شیرے پتر! اگر تو
نے میرے بھرا کے آگے میرا سر نیواں کرنے کی کوشش
کی تو میرا مرا منہ دیکھے گا۔"

پھر انہوں نے دودھ گھی کی نہ جانے کیا کیا نہ
بخشنے کی دھمکیاں دیں۔ ابا نے خرچہ پانی بند کرنے کا
اعلان کیا اور آپاؤں نے ویر نہ ماننے کی قسم کھائی تو مجھے
ماننا ہی پڑا۔ اب کیا کرتا مجھے اپنا کیریئر تو بنانا تھا اور اس
کے لیے میں ابھی ابا پر ڈیپینڈ کرتا تھا۔ میرے منہ سے
مری مری ہاں نکلنے کی دیر تھی کہ بے بے اگلے ہی پل
چارپائی سے اٹھ گئی۔

"نی چھیمی! اری او اماں مر گئیں ساری کی ساری۔
جلدی کرو الماری میں رکھا مٹھائی کا ڈبہ نکال کر لاؤ اور
چادر بھی لے آ۔ شیرے کے ابا! تم کیا منہ تک رہے ہو
جلدی سے اپنا شملہ اور واسکٹ پہن کر آؤ میں ابھی اور
اسی وقت منظور بھراجی کے گھر جاؤں گی اور شگن دے
کر تاریخ رکھ کر آؤں گی۔" میں حیران پریشان کھڑا
بے بے کی پھرتیاں دیکھ رہا تھا۔

"منی جلدی سے جا اور الماری میں سے بادام اور
گھی کا پیاں بھی چک لیا جو تمہارے بلو گٹرو سے بچا بچا
کر رکھا تھا۔"

"بے بے! ہم بھی چلیں۔" گڈی آپا نے مچل کر
کہا۔

"نال مرن جوگیو! تم نے تو لیپا پوتی کرتے کرتے
رات کر دینی ہے۔ آج میں اور تمہارے ابا جا رہے ہیں
کل تم لوگ سارے کی طرف گیت گانے چلی جانا۔"

بے بے نے پاؤں میں میری لاہور سے لائی سوفٹی
اڑسی [illegible] کام والی چادر اوڑھی اور لپک جھپک ابا کے
ساتھ ویڑے کی دہلیز پار کر گئیں۔

پیچھے پیچھے آپاؤں کے دو جن بھر بلو گٹرو اے اساں
تے جاناں بلو دے گھر کنے جاناں بلو دے گھر گانے
"بلو ماہی آوے آوے" کے نعرے لگاتے نانا ناں کے
پیچھے چل دیے۔



بے بے کے جانے کے بعد میں اپنے کمرے میں
بیٹھا یہی سوچ رہا کہ یہ "آنا" "فانا" میرے ساتھ کیا ہو گیا
تھا۔ میری زندگی کا اتنا بڑا فیصلہ اسی پنڈ کی مٹی سے جڑ
گیا تھا جس سے میں ہمیشہ دور بھاگتا تھا لیکن ہمارے
یہاں بچپن کی منگ کی شادی اپنے منگ کے علاوہ کسی
سے نہیں ہوتی چاہے وہ ساری عمر کنواری بیٹھی رہے
اور اس خیال نے بھی دل میں چٹکی لی کہ ابھی میری دو
بہنیں کنواری بیٹھی تھیں میرے کسی ناحق فیصلے کے
ذرا اثر ان کے ساتھ بھی کچھ غلط ہو سکتا تھا۔




پھر میں نے کچھ اور بھی سوچ رکھا تھا اس لیے
دل ہی دل میں مطمئن سا ہو کر بستر پر لیٹ گیا۔ سفر کی تھکن
اور اماں کی اموشنل بلیک میلنگ نے تھکا کر رکھ دیا تھا۔
ابھی صبح سے آنکھ لگی بھی نہیں تھی کہ صحن میں مچے
بے ہنگم شور نے آنکھ کھولنے پر مجبور کر دیا اور ابھی
ٹھیک سے آنکھیں کھل بھی نہیں سکی تھیں کہ
بے بے نے آ کر منہ میں موتی چور کا لڈو ٹھونس دیا اور پھر
اس کے بعد ایک کے بعد ایک لڈو منہ میں زبردستی ڈالتا
اور پیٹ میں جاتا رہا۔ ابا نے جیب سے لال لال نوٹ
نکال کر وارے اور گلے سے لگایا۔

"شیرے پتر! مبارکاں اگلے ہفتے کی تاریخ پکی ہوئی
ہے نکاح کے لیے۔ بھا منظور تو خوشی کے مارے رو ہی
پڑا۔"

"ہاں ہاں اتنا پڑھا لکھا اور چنگا داماد جو مل گیا۔" بے بے
نے بھی صدقے واری ہوتے ہوئے کہا۔

"ہاں پتر! تجھے نہیں پتا تیری اس کی جتی ہاں نے پنڈ
میں موجود میرے دشمنوں اور جلنے والوں کے منہ پر
ایسی کراری چپیڑ ماری ہے کہ کتنے دن تک لال ہوتا
رہے گا۔" [illegible]

رات کو میں بے بے کی چارپائی پر بیٹھا تھا اور وہ مجھے
دیکھ دیکھ کر نہال ہو رہی تھیں جیسے مالک "قربانی" سے
پہلے بکرے کو دیکھ دیکھ کر نہال ہوتا ہے۔ میں نے ان کا
ہاتھ تھام کر دھیرے سے پکارا۔

"بے بے! آپ نے اپنی مرضی کی اور میں نے انکار
نہیں کیا مگر ایک بات یاد رکھنا میں شہر میں تعلیم مکمل
کرنے کے بعد وہیں نوکری کروں گا اور پھر وہیں اپنی
پسند اور معیار کے مطابق لڑکی سے ویاہ بھی کروں گا اور
یہ آپ کی لاڈلی بلو بیگم آپ کے پاس ہی پنڈ میں رہے گی
نکاح پر جانے سے پہلے آپ اسے میری شرط سمجھ
لیں۔" میں نے حتمی لہجے میں کہا۔

"اچھا شیرے پتر! یہ تو بعد کی باتیں ہیں مجھے پتا ہے
میری دھی رانی اتنے بھاگوں اور گنوں والی ہے کہ تو شہر
اور شہری کڑیوں کو بالکل بھول جائے گا۔ بھرا منظور نے
سارے پنڈ کی مخالفت مول لے کر صرف اور صرف بلو
کو اس لیے پڑھایا ہے کہ تجھے یہ نہ لگے کہ میری بیوی
پڑھی لکھی نہیں ہے۔" بے بے کے لہجے میں پیار اور
مان ہی مان تھا۔

"ہاں آئی بڑی کوکب خواجہ کی جانشین اور بھاگوان
تو اسی کے گھری دھان کی فصل کو ہاتھ لگائی تو وہ سونے
کی ہو جائے اور زیادہ سے زیادہ پنڈ کے تھرڈ کلاس
اسکول سے دس جماعتیں پڑھائی ہوں گی اور اماں تو
ایسے جتا رہی ہیں جیسے پی ایچ ڈی ہولڈر ہو۔" میں جل
کر سوچ رہا تھا۔



سارا گھر ہری نارنجی برقی مرچوں سے روشن تھا بس
میرے دل میں مستقل لوڈ شیڈنگ تھی۔

سارا ہفتہ میں نے یہ سوچتے گزارا تھا کہ جانے بلو
بیگم کیسی ہو گی کیسے ہنستی ہو گی کیسے چلتی ہو گی کیسے
بولتی ہو گی' رنگ تو اس کا گورا چٹا تھا مگر اللہ جانے وزن
میں کوئی کمی ہوئی یا گزرتے وقت کے ساتھ ساتھ
اضافہ اور اس کے [illegible] میں بھی نہیں پایا تھا۔

پھر اس دوران میں تو موصوفہ بیٹھنے کے پانچ دن
اپنا ہو کے گھر ہی پائی جاتی تھی مگر میرے آنے پر گھر
میں پردے کی بو بن کر بیٹھ جاتی تھی کیونکہ پنڈ میں
منگ سے پردہ کیا جاتا ہے اور میں نے بھی اس کے
چھپنے پانے کا نوٹس بھی نہیں لیا تھا اور لیتا بھی کیوں
میں تو شہری شہزادہ تھا جسے بے بے نے ممتا اور مجبوری
کے کھونٹے سے بلو جیسی گنوار دیہاتن کے پلے سے باندھ
دیا تھا۔

"وے شیرے! تو ابھی تک تیار نہیں ہوا بارات
جانے والی ہے اور تو ابھی تک اجڑا اجڑا بیٹھا
ہے۔" چھیمی آپا! اپنے کسی لال پیلے کو چارپائیوں کے
نیچے ڈھونڈتے ڈھونڈتے تھکے مجھے بھی ڈانٹ رہی تھیں۔

"بس آپا! تیار ہو رہا ہوں۔"

تھوڑی دیر بعد میں آف وائٹ شیروانی جس پر
سیون کورے دبکے کا کام تھا ساتھ کامدار ملتانی کھسے اور
سیون اور آف وائٹ پگڑی جو ابا نے بطور خاص لاہور

سے منگوائی تھی پیچھے کھڑا تھا۔

یہ سارا تماشا دیکھنے کے لیے میں نے لاہور سے اپنے کسی دوست کو بلانے کی غلطی نہیں کی تھی اور دو بہنوں کی چھٹی کو بے بے کی بیماری کے کھاتے میں ڈال دیا تھا۔ حتیٰ کہ اپنے بیسٹ فرینڈ نوفل کو بھی نہیں۔

چاروں طرف بھڑکتے چمکتے کپڑوں والی عورتیں روتے لڑتے بچے اور کلف زدہ مردوں کا جم غفیر جمع تھا اور میں سب کے درمیان تماشا دکھانے والے بندر کی طرح کھڑا تھا۔ ساری آپائیں حلق پھاڑ پھاڑ کر "دیساں دا راجہ میرے بابل دا پیارا امڑی دے دل دا سہارا نی ویر میرا گھوڑی چڑھیا گھوڑی چڑھیا سیوں گھوڑی چڑھیا" گا رہی تھیں۔

اپنے آفت قیامت قسم کے بچوں کے ہوتے ہوئے اور اپنے اکلوتے اور چہیتے ویر کے ویاہ کی خوشی میں وہ شاید آگے کا گانا بھول گئی تھیں اور مسلسل اسی ایک لائن کی گردان دل و دماغ پر ہتھوڑے برسا رہی تھی۔ اس طرح کے بے ہنگم اور بے تحاشا شور میں سب دروازے کی طرف کھنچ گئے۔

بے بے نے ماتھا چوم کر صدقہ دیا اور میں گھر سے باہر نکلا مگر ہائے یہ کیا اب اس سارے تماشے کے بعد اس کی بھی ضرورت تھی؟ میں نے آنکھیں پھاڑتے ہوئے سامنے کے دل فریب منظر کو دیکھا۔

گھوڑی چڑھیا گانا صرف گانے کی حد تک نہیں تھا بلکہ حقیقتاً "دروازے پر ایک سفید گھوڑی گوٹے کا لال دوپٹہ اوڑھے کھڑی تھی اور شاید میرا ہی انتظار کر رہی تھی۔

"ابا! یہ دو گلیاں آگے تو جانا ہے۔ میں گھوڑی دیکھ کر بدکا۔"

"رسم ہے سالے صاحب جی! بھائی تو پڑے گی۔" بڑے بہنوئی نے مزہ لیتے مسکراتے ہوئے کہا۔

ان سارے لوگوں کو جنہیں میں نے اپنے شہری بابو ہونے کے زعم میں کبھی لفٹ نہیں کرائی تھی انہیں میری اس درگت پر دلی خوشی ہو رہی تھی۔ اور بالآخر مرتا کیا نہ کرتا کے مصداق اس گھوڑی پر سوار ہونا پڑا اور مجھے سو فیصد یقین تھا کہ میں اس گھوڑی پر سوار ایک سجا بنا گدھا لگ رہا ہوں گا۔

دو گلیوں کا فاصلہ آدھے گھنٹے میں طے ہوا کیونکہ ماسیوں، چاچیوں، تائیوں، ناسیوں کے بھوجوان پتروں نے لڈیاں ڈال ڈال کر سارے پنڈ کی دھرتی کو ہلایا ہوا تھا۔

گھوڑی پر بیٹھے بیٹھے جب میں زیر لب استغفراللہ استغفراللہ کا ورد کر رہا تھا تو ایک انوکھا خیال میرے دل میں آیا کہ کاش! یہ گھوڑی مجھے بھگا کر بلو کی پہنچ سے کہیں دور لے جائے مگر خیال گھوڑا بلکہ گھوڑی ابھی بھاگنے بھی نہیں پائی تھی کہ "گھر آگیا پتر!" کی آواز نے اس کی لگامیں کھینچ دیں۔

گھوڑی سے مجھے چار بندوں نے مل کر اتارا اور اندر لال تنبو میں لا کر بٹھایا۔ تھوڑی دیر میں مولانا صاحب تشریف لائے۔ قبول ہے قبول ہے قبول ہے کے بعد مبارک سلامت کا شور مچ گیا۔ پھر ہر ایرا غیرا نتھو خیرا مجھ سے گلے ملنے کو لپکنے لگا۔

پھر پہلے نے شرافت پر لیکچر دے کر مجھے عورتوں والے حصے میں بلوا بھیجا۔ دل دھک دھک کر رہا تھا اور دماغ سائیں سائیں۔ جانے کیوں مجھے یہ سب ابھی تک ایک خواب کی مانند ہی لگ رہا تھا کہ حسب معمول ابھی نوفل مجھ پر پانی کا پورا جگ ڈال کر کہے گا۔

"شیر افگن وڑائچ صاحب! اگر لاہور کے سارے گھوڑے گدھے بیچ لیے ہوں تو اٹھ جائیے۔"

اور پھر وہی نوفل کی صورت ہاسٹل کا کمرہ اور یونیورسٹی کی تیاری مگر نہیں یہ سب حقیقت تھی زندہ جاوید حقیقت۔

مجھے ایک کرسی پر لا کر بٹھایا گیا اور بلو بیگم کی سہیلیاں میرے ارد گرد ایسے منڈلانے لگیں جیسے چھتے کے گرد شہد کی مکھیاں۔

"نی دیکھو وے دولہا بھائی جان کتنے سوہنے ہیں۔ ہائے بلو دی تے لاٹری نکل آئی۔" ایک چنچلی سی سہیلی نے





"سلام دولہا بھائی جان!" ایک بھرکیلی نے ماتھے تک ہاتھ لے جا کر سلامی دی اور پھر سب کی سب ٹھٹھے لگانے لگیں۔

"وے مرجانیو! دولہا بھائی جان دی کوئی خاطر شاطر ہی کر دی کی؟" بالآخر ایک کو خیال آہی گیا۔ میں نے کل رات سے ٹینشن اور غصے کے مارے کچھ نہیں کھایا تھا۔

تھوڑی دیر میں بھرکیلی چنچلی دو عدد پلیٹیں لے کر نمودار ہوئی ایک میں گلاب جامن اور دوسری میں شربت کا گلاس رکھا تھا۔ میں نے جلدی سے ایک صحت مند سا گلاب جامن اٹھایا اور منہ میں ڈال لیا۔

"بے بے..." شدید غصے اور تکلیف کے مارے میرے حلق سے ایک دردناک چیخ برآمد ہوئی کم بختوں نے گلاب جامن کے اندر لال مرچ بھر رکھی تھی۔

میرے سر سے لگی اور تلووں پر بجھانے کے لیے میں نے جلدی سے شربت کے گلاس کو منہ لگایا مگر اس میں بھی نمک اور لال مرچ کے علاوہ کچھ بھی نہ تھا۔ چاروں طرف سے ہنسنے کی آوازیں آنے لگیں۔

ان آوازوں میں میری پانچوں آپاؤں اور بے بے کی آواز سن کر مجھے حیرت کا شدید جھٹکا لگا کہ میری اس درگت کو وہ بھی انجوائے کر رہی تھیں۔

بے بے تو ہر کام میں پیش پیش تھی وہ اس وقت میری ماں کم اور بلو کی پھوپھی زیادہ لگ رہی تھیں۔

"دیکھا ہم شرط جیت گئیں۔ بجو کہتی تھی میرا دولہا پڑھا لکھا اور شہری ہے کہ تم لوگ اسے الو نہیں بنا سکو گی۔" پیچھے سے ایک فاتحانہ آواز آئی۔

میں غصے کے مارے کرسی سے یکدم کھڑا ہو گیا یعنی کہ شیر افگن وڑائچ عرف شیری کو ان دیہاتیوں کے ہاتھوں الو بھی بننا تھا میرا خون کھولنے لگا۔

"ناں بچے ناں! یہ تو بچیاں مخول کر رہی تھیں آج نہ کریں گی تو کب کریں گی۔ سکھیوں کا اتنا حق تو ہوتا ہے۔ لے تو یہ ٹھنڈا پانی پی اور بیٹھ جا۔" بے بے نے

کندھے سے تھام کر بٹھایا۔ "چلو کرو اب معاف ہو گیا۔ اب جو کسی نے میرے پتر کو ستایا تو چنگا نہیں ہو گا۔"

پانی کا گلاس پی کر میں پھر اٹھ کھڑا ہوا اور باہر تنبو میں آ گیا۔ ابھی واپسی کے گھوڑی پر سوار سفر کے بارے میں سوچ ہی رہا تھا کہ ابا کے دروازے پر ایک نئی نکور کار آ کر کھڑی ہو گئی جسے رنگ برنگی جھنڈیوں سے سجایا ہوا تھا۔

معلوم کرنے پر پتا چلا کہ کار بلو بیگم کے اعزاز میں منگائی گئی ہے کیونکہ رسم کے مطابق نکاح کے بعد اسے چند گھنٹوں کے لیے رخصت ہو کر ہمارے ساتھ جانا تھا اور پھر واپس آجانا تھا۔

میں پہلے ہی گاڑی کے اندر جا کر بیٹھ گیا تھا اور دل ہی دل میں مسلسل کھول رہا تھا اور گرد کے ماحول سے بالکل بے پروا بلو کی بدتمیز سکھیوں نے رو رو کر آسمان سر پر اٹھایا ہوا تھا حالانکہ یہ عارضی رخصتی تھی انہوں نے اپنی سریلی آوازوں میں

"ساڈا چڑیاں دا چنبہ وے بابل اساں اڈ جاناں"

گا کر بلو کو گاڑی میں بٹھایا اور گاڑی روانہ ہو گئی۔ میں نے ایک بار بھی پیچھے دیکھنے کی زحمت نہیں کی اور گاڑی سے اتر کر جلدی سے اپنے کمرے کی طرف بڑھ گیا پھر پگڑی اور شیروانی کی قید سے خود کو آزاد کر کے بستر پر گر گیا۔

کمرے میں آئے اور سکون کا سانس لیتے کچھ ہی لمحے گزرے تھے کہ بے بے کمرے میں داخل ہوئی۔

"ہائے ہائے پتر! یہ کیا حال بنا کر لیٹا ہے؟ خیر تو ہے نظر لگ گئی ہوگی سوہنا بھی تو اتنا لگ رہا تھا میرا شہزادہ!" بے بے نے زمین پر پڑی پگڑی اور بستر پر پڑی شیروانی کو دیکھ کر شور مچایا۔

"کچھ نہیں بے بے! تھک گیا تھا اور پھر یہ سب چیزیں پہننے کی عادت نہیں ہے اس لیے اتار کر رکھ دی۔" میں نے اکتائے ہوئے لہجے میں بے بے کو تسلی دی۔

"چل فیر ٹھیک ہے پتر! مگر تو یہ سب پھر سے پہن لے۔ رسم کے مطابق رخصتی کے بعد تیری اور بلو کی

ملاقات ہوتی ہے۔ آؤ تم ایک دوسرے کو دیکھ لو چند باتیں کر لو۔"

بے بے کی زبانی پتا چلا کہ ساری فلم کا ڈراپ سین ابھی باقی رہتا ہے۔

"شیر! اپنی بلو ننھی سی تھی' جب اس کی ماں اللہ کو پیاری ہو گئی تھی۔ میں نے ہی اسے ماں بن کے پالا ہے۔ بھرا منظور تو اسے دیکھ دیکھ کر جیتا ہے۔ میری بچی سیدھی سادی ہے آج کل کی کڑیوں والے چلتر نہیں آتے اسے اور تو اپنی کتابی باتوں کا رعب نہ ڈالنے بیٹھ جانا' چار اچھی باتیں کرنا تاکہ بچی کا دل ہولا نہ ہو پتر! کڑی جب اپنا سب کچھ چھوڑ کر آتی ہے تو سسرال والوں کو اسے پیار اور مان کے ساتھ اپنے گھر کا حصہ بنانا چاہیے۔ جتنا اسے اپنا سمجھو گے اتنا جلدی وہ اپنوں کو بھولتی جائے گی اور ہاں یہ انگوٹھی بھی اسے پہنا دینا۔ مجھے معلوم تھا تجھے تو خیال نہیں آنا تھا۔"

بے بے سارا سبق پڑھا کر اور ایک سرخ مخملی ڈبیا میرے ہاتھ پر رکھ کر جلدی تیار ہو کر باہر آنے کا حکم صادر کر کے چلی گئیں۔

اندر کمرہ ... کمرہ تھا جسے اس نے پلاسٹک کے پھولوں اور چمکیلی پتیوں سے خوب سجوایا تھا۔ میں پانچ منٹ تک دروازے پر کھڑا رہا اور پھر آر یا پار کا خیال کر کے اندر داخل ہو گیا۔

پلنگ پر ایک لال رنگ کی گٹھڑی لمبا سا گھونگھٹ نکالے پیروں تک بچھی بیٹھی تھی۔ لال رنگ کے سوٹ پر اتنے ستارے تھے کہ شاید کپڑے کو بھی سانس نہیں آ رہا تھا۔ گٹھڑی کا پھیلاؤ اس کے صحت مند ہونے کی طرف اشارہ کر رہا تھا۔ میں نے دھیرے سے پلنگ کے قریب بیٹھ کر سلام کیا اور گھونگھٹ الٹ دیا وہی ہوا جس کا ڈر تھا۔ ایک موٹی تازی گنوار سی ساتھن بنی بیٹھی تھی۔ گہری لال لپ اسٹک گالوں پر گلابی لالی بڑا سارا نتھ نکا جس نے آدھے سے زیادہ چہرے کو چھپا رکھا تھا۔ رنگ تو گورا چٹا تھا مگر موٹاپے نے ہر چیز کا بیڑا غرق کر رکھا تھا۔

اور پھر ایک چیخ کے ساتھ میں بستر سے اٹھ بیٹھا۔ بے بے کے جانے کے بعد چند گھڑیوں کے لیے میری آنکھ لگ گئی تھی اور ان چند لمحوں میں میں نے ہولناک خواب دیکھا تھا۔ انگوٹھی کی ڈبیا ابھی بستر کے سرہانے ہی پڑی تھی اور پگڑی اور شیروانی بھی ہنوز اپنی جگہ موجود تھی۔

میں نے سکھ کا سانس لیا مگر مجھے پتا تھا بکرے کی ماں کب تک خیر منائے گی جیسا میں نے ابھی ابھی خواب دیکھا تھا ایسی ہی حقیقت کا چند لمحوں کے بعد مجھے سامنا کرنا تھا۔

"کوری جی! بے بے کہہ رہی ہے جلدی سے تیار ہو کر ان کے کمرے میں آ جاؤ۔ تھوڑی دیر میں ماما جی بلو بھابھی کو آکر لے جائیں گے۔"

چھوٹی آپا نے دروازے میں سے منہ نکال کر خبرنامہ سنایا اور جلدی سے غائب ہو گئی۔ میں منہ بناتے ہوئے واش بیسن کی طرف چل دیا۔

کمرے میں داخل ہونے کے بعد جو منظر میری نگاہوں نے دیکھا وہ تو خواب والے منظر سے زیادہ چونکا دینے والا تھا۔

سلیقے سے کیا گیا میک اپ نفیس سا سونے کا سیٹ بلڈ ریڈ اور ڈل گولڈن کلر کا بہت پیارا سا لہنگا پہنے پلنگ پر ایک دبلی پتلی گوری چٹی خوب صورت سی دلہن بیٹھی تھی۔ گھونگھٹ پہلے ہی سے اٹھا ہوا تھا اور تھوڑی گھٹنوں پر ٹکائے وہ تھکی تھکی سی لگ رہی تھی جو میرا ہی انتظار کر رہی تھی۔ آہٹ پر پلکوں کو ذرا سا اوپر اٹھا کر دیکھا اور پھر جھکا لیا۔

اور میں شیر افگن وڑائچ دروازے پر ہی ایلفی کا اشتہار بنا زمین سے جڑا کھڑا تھا۔ پہلی نظر میں دیکھنے سے وہ کسی بھی اسٹائل سے پینڈو نہیں لگ رہی تھی' بڑی مشکل سے اپنے پیروں کو حرکت دی ایلفی سے آزاد کروایا اور پلنگ کے کنارے پر بیٹھ کر سلام کیا جواب میں دھیرے سے صراحی دار گردن کو ہلکی سی جنبش دی گئی۔



پلنگ پر بیٹھے بیٹھے پانچ دس منٹ کا وقفہ ہوا تو میں خود ہی ... کیونکہ میں بولتا بھی تو کیا بولتا۔ مجھے اپنے غصے' جھنجھلاہٹ اور احساس برتری سے بھرے جملے ... دہرانا تھا۔

"شیر افگن صاحب!" بلو نے سر اٹھا کر مجھے مخاطب کیا۔ بولنے کا اسٹائل بھی کافی بولڈ تھا۔ "آپ سوچ رہے ہوں گے کہ بے بے نے ایک اجڈ گنوار ساتھن آپ کے پلے باندھ دیا ہے اور شاید اسی وجہ سے آپ کمرے میں آنے سے بھی کترا رہے تھے مگر لگتا ہے کہ آپ اس بات سے قطعا" ناواقف ہیں کہ عقل' شعور' تعلیم' سلیقہ سب اللہ تعالیٰ کے ودیعت کردہ اوصاف ہیں اور وہ یہ نہیں دیکھتا کہ ان اوصاف کا مالک شہری ہے یا پینڈو۔ آپ کی اطلاع کے لیے عرض ہے کہ میں بریرہ منظور احمد جس نے ایم اے سائیکالوجی کیا ہے۔ اس کے علاوہ پینٹنگ' کوکنگ اور کمپیوٹر کے شارٹ کورسز بھی کر رکھے ہیں اور آج کل گاؤں میں لڑکیوں کے چھوٹے اسکول کی بنیاد ڈال رہی ہوں۔ پھپھو جب آپ سے رشتے کی بات کرنا چاہتی تھیں تو آپ کو سب بتا دینا چاہتی تھیں مگر میں نے انہیں منع کیا۔ میں دیکھنا چاہتی تھی کہ آپ اپنی زندگی کا اتنا بڑا فیصلہ بنا کسی لالچ' صرف اپنوں کی خوشی کی خاطر کر سکتے ہیں کہ نہیں۔ کیونکہ پنڈ اور پنڈ والوں سے تو آپ کو شروع سے الرجی تھی مگر میرے لیے رشتے اپنی جگہ اور اپنے لوگ بہت اہمیت رکھتے ہیں۔" وہ دھیرے دھیرے بول رہی تھی اور میں ہونقوں کی طرح سن رہا تھا۔

"جب تمہارا نام اس قدر پیارا ہے تو سب تمہیں بلو کیوں کہتے ہیں؟" مجھے کچھ سمجھ میں نہیں آیا تو میں نے عجیب سا سوال کر ڈالا۔

"شیر افگن صاحب! بلو مجھے پھپھو بچپن میں بہت پیار سے کہتی تھیں اور پھر جب انسان بڑا ہو جائے بڑی بڑی ڈگریاں حاصل کر لے تو کیا پیاروں کا پیار چھوٹا ہو جاتا ہے؟ اس لیے مجھے ابھی بھی اسی نام سے پکارے جانا پسند ہے۔"

اس کے پاس مجھے لاجواب کرنے کے لیے ہر جواب موجود تھا۔

"لیکن مجھے بالکل اندازہ نہیں تھا کہ پنڈ میں رہتے ہوئے تم اتنی تعلیم یافتہ ہو سکتی ہو اور پنڈ میں ایسی کوئی خاص ترقی بھی نظر نہیں آئی پھر تم نے یہ ساری تعلیم کہاں رہ کر حاصل کی؟" میں نے اپنی بے خبری پر شرمندہ ہوتے ہوئے دریافت کیا۔

"آپ جیسے لوگ جو پنڈ میں رہنا پسند ہی نہیں کرتے انہیں یہاں کے حالات کی کیا خبر ہو گی اور زیادہ تر لوگ جو شہروں میں جا کر اعلا تعلیم حاصل کرتے ہیں وہ یہاں واپس آنا اپنی شان کے خلاف تصور کرتے ہیں تو پھر ان علاقوں میں ترقی کہاں سے نظر آئے گی۔ شاید آپ کو پھپھو کی زبانی معلوم ہوا ہو کہ اماں جی کے مرنے کے بعد ابا نے مجھے کس قدر ناز و نعم سے پالا ہے۔ میری کوئی خواہش کبھی رد نہیں کی۔ تعلیم حاصل کرنا میری اولین خواہش اور شوق تھا سو لاہور میں میری رشتے کی خالہ رہتی تھیں میں نے گاہے بہ گاہے وہاں رہ کر اپنی تعلیم مکمل کی اور مختلف کورسز کیے۔"

بلو اپنی بات مکمل کر کے خاموش ہو گئی شاید اسے یاد آ گیا تھا کہ وہ اس وقت دلہن کے روپ میں حجلہ عروسی میں بیٹھی ہے۔ بلو کی ساری باتیں برسات کی طرح میرے دل کی دھرتی پر کن من کن من برس رہی تھیں اور پنڈ کی اڑتی دھول اور گرد بھیگتی جا رہی تھی اب مجھے اپنا پنڈ اجلا اجلا نظر آ رہا تھا۔

تعلیم مکمل کرنے کے بعد مجھے واپس آکر اپنے پنڈ اور اس کے لوگوں کے لیے بہت کچھ کرنا تھا اور پھر بلو رانی کو ہمیشہ کے لیے رخصت کروا کر بھی تو لانا تھا۔ میں نے مسکراتے ہوئے سوچا۔

اپنے خیالات سے بلو کو آگاہ کرتے ہوئے اس کے مہندی لگے ہاتھوں کو تھام کر بے بے کی دی ہوئی انگوٹھی اس کی انگلی میں پہنا دی۔

بلو نے مسکراتے ہوئے انگوٹھی کو دیکھا۔ اس کی مسکراہٹ میں تشکر' اپنا پن اور اطمینان کی روشنی پھوٹ رہی تھی۔ ✻

"آپ کو شاید یاد نہیں آپ کچھ دیر قبل فون پر ہی میرا شکریہ بھی ادا کر چکی ہیں اور مجھے مبارک بھی دے دی ہے۔"

مرتضیٰ نے اپنی آواز کو حتی الامکان کرخت بناتے ہوئے کہا۔

"دیکھیں مس لائبہ میں خاصا پریکٹیکل بندہ ہوں ایک تو میرا پروفیشن مجھے اس طرح کی دوستیاں پالنے کی اجازت نہیں دیتا اور دوسرا میری منکوحہ اور گھر والے اس بات کو پسند نہیں کرتے اس لیے میں امید کرتا ہوں کہ آپ دوبارہ مجھے فون نہیں کریں گی۔"

دوسری طرف مکمل طور پر خاموشی تھی لیکن آنے والی سانس کی آواز بتا رہی تھی کہ وہ لائن پر ہے۔

"لائبہ آپ میری بات سن رہی ہیں نا۔"

"جی۔" دوسری طرف سے آنے والی آواز نہایت ہی دھیمی تھی۔

"بہرحال اگر کبھی زندگی میں آپ کو میری مدد کی ضرورت پڑی تو ضرور مجھے پکاریے گا ہو سکتا ہے میں آپ کے کسی کام آسکوں۔"

دوسری طرف سے خاموشی سے فون رکھ دیا گیا اور باقی کی ساری رات مرتضیٰ نے لائبہ کو ہی سوچتے ہوئے گزار دی۔



کلثوم کی بڑی بیٹی کا ہنوز کوئی سراغ نہ ملا تھا مقامی پولیس کی مدد کے بغیر مرتضیٰ اس علاقہ تک رسائی حاصل نہ کر سکتا تھا اور مقامی پولیس کے پاس وہ ہی اختیارات کی کمی کا رونا جب کہ کلثوم دھمکیوں سے خوفزدہ ایک کمزور عورت مرتضیٰ چاہتا تھا کہ یہ عورت میڈیا کے سامنے آکر خود ساری حقیقت دنیا کو بتائے کیونکہ وہ جانتا تھا کہ میڈیا کے ذریعے کی جانے والی تشہیر کی بدولت ہی یہ معاملہ جلد حل ہو سکے گا اور بالآخر مرتضیٰ اور نوید حیدر کے بہت سمجھانے اور ہمت بندھانے پر کلثوم میڈیا کے سامنے آکر کچھ بتانے پر آمادہ ہوئی اور اس سلسلے میں ایک مقامی این جی او کی آرگنائزر بیگم زارا ملک نے بھی مرتضیٰ کا بہت ساتھ دیا اور آج اسی سلسلے میں صبح دس بجے کلثوم کو ایک ٹی وی چینل کے دفتر پہنچنا تھا اور اس سلسلے میں مرتضیٰ اسے پہلے ہی سب کچھ اچھی طرح سمجھا چکا تھا لیکن پھر بھی وہ کلثوم کی طرف سے مطمئن نہ تھا۔ ایسے میں جب گیارہ بجے کے قریب نوید نے اسے فون کر کے متعلقہ آفس میں کلثوم کے بحفاظت پہنچ جانے کا بتایا تو مرتضیٰ کو ایک گونا گوں اطمینان حاصل ہوا۔

"جسم فروشی "یقیناً" ایک گھناؤنا جرم ہے جسے کچھ عورتیں اپنی مرضی سے اپناتی ہیں جبکہ زیادہ تر عورتوں کو مجبور کر کے ان کی کسی مجبوری سے فائدہ اٹھا کر اس گھناؤنے اور گھٹیا ترین کاروبار سے منسلک کیا جاتا ہے اور میں کوشش کروں گا ایسی ہی کچھ مجبور اور بے بس عورتوں تک پہنچنے کی جو یہ گھناؤنا پیشہ چھوڑنا چاہتی ہوں لیکن ان کے پیچھے موجود چند بڑے ہاتھ انہیں اس برائی کو چھوڑنے نہیں دیتے اور میں آپ کے اس پروگرام کے ذریعے ایسی ہی مجبور اور لاچار عورتوں سے اپیل کروں گا کہ وہ مجھ سے رابطہ کریں ہو سکتا ہے کہ میں ان کی بروقت مدد کر کے انہیں مزید گندہ آلودہ زندگی سے بچا سکوں۔"

کلثوم کی بیٹی کی بازیابی کے بعد مرتضیٰ شاہ کی ایک پریس کانفرنس جس کی میڈیا نے بھرپور انداز سے کوریج کی مرتضیٰ کے دائیں طرف کلثوم اور اس کی بیٹی عائشہ تھیں جبکہ بائیں جانب نوید حیدر اس موقع پر بولے جانے والے مرتضیٰ شاہ کے الفاظ اس کے اندرونی حال کی مکمل عکاسی کر رہے تھے جو صرف سستی شہرت کمانے کے لیے نہیں بلکہ حوا کی بیٹی کی اس بے حرمتی پر درد سے بھرے ہوئے تھے۔

عائشہ ضرور بازیاب ہوئی تھی لیکن اس وڈیرے تک قانون کے ہاتھ نہ پہنچ سکے تھے اور اسی کا مرتضیٰ کو دکھ تھا اور اب مرتضیٰ چاہتا تھا کہ جسم فروشی اور بردہ فروشی جیسے کاروبار سے منسلک صرف ایک وڈیرہ نہیں بلکہ تمام بڑے لوگ بے نقاب ہونے چاہئیں یہاں تک کہ ان کی سرپرستی کرنے والے پولیس کے اعلا افسران کو بھی ان کے کیے کی سزا ملنی چاہیے لیکن وہ یہ بھی جانتا تھا کہ اس ملک کے اندھے قانون کے سامنے مرتضیٰ کی حیثیت آٹے میں نمک سے زیادہ کچھ نہیں اس کے باوجود وہ اپنے ارادوں کو پایہ تکمیل تک پہنچانے کے لیے پرعزم تھا۔



اس دن صبح سے ہی موسم خوشگوار تھا اور ہلکی ہلکی بوندا باندی وقفہ وقفہ سے جاری تھی مرتضیٰ موسم کو مکمل طور پر انجوائے کرتا ہوا آہستہ آہستہ گاڑی ڈرائیو کرتا اپنے آفس کی جانب جا رہا تھا کہ اچانک ہی زینب مارکیٹ کا سگنل کراس کرتے ہی اسے کچھ دور لائبہ کھڑی دکھائی دی جو آج بھی اسی کالی چادر میں لپٹی تھی بہت ممکن تھا کہ مرتضیٰ اسے نظر انداز کر کے گزر جاتا لیکن اچانک ہی رونما ہونے والے اس چھوٹے سے واقعے نے مرتضیٰ کو بریک لگانے پر مجبور کر دیا لائبہ کے ساتھ کھڑے ہوئے لمبے سے نوجوان کو مرتضیٰ نے دور سے ہی دیکھ لیا تھا وہ نوجوان لائبہ کے بالکل قریب کھڑا آہستہ آہستہ کچھ کہہ رہا تھا لیکن ظاہری طور پر نوجوان لائبہ کا کوئی جاننے والا معلوم ہوتا تھا۔ بات کرتے کرتے اچانک ہی اس نوجوان نے لائبہ کو بازو سے پکڑ کر کھینچنا شروع کر دیا۔

صبح صبح اس منظر کو دیکھنے والا وہاں کوئی بھی نہ تھا سوائے چند ایک راہ گیروں کے جن کے نزدیک یہ سب تماشے سے زیادہ اہمیت کا حامل نہ تھا لیکن مرتضیٰ جیسا شخص اپنے سامنے سب ہوتا دیکھ کر نظر انداز کرنے کا قائل نہ تھا اسی لیے وہ بیچ سڑک پر گاڑی کو روک کر تیزی سے باہر نکلا مرتضیٰ کو اپنی جانب بڑھتے دیکھ کر اس نوجوان نے فوراً ہی لائبہ کا بازو چھوڑا اور پاس ہی کھڑی ٹیکسی میں بیٹھ کر فرار ہو گیا اس ہنگامے کے سبب لائبہ کی چادر گر چکی تھی اس کے لمبے گولڈن بال کھل کر اس کی پشت پر بکھر گئے تھے اور وہ زمین پر بیٹھی زاروقطار رو رہی تھی مرتضیٰ کی سمجھ میں نہیں آرہا تھا کہ وہ کیا کرے اس نے بازو سے پکڑ کر لائبہ کو کھڑا کیا اور جھک کر زمین پر گری ہوئی اس کی چادر اٹھا کر اس کے کندھے پر ڈالی۔

"آجائیں میں آپ کو ڈراپ کر دوں۔"

لیکن لائبہ پر اس کے ان الفاظ کا کوئی اثر نہ ہوا وہ وہیں کھڑی روتی رہی مجبوراً مرتضیٰ کو بازو تھام کر لائبہ کو اپنی جانب متوجہ کرنا پڑا اور مرتضیٰ کے بازو تھامتے ہی وہ یک دم اس کے گلے لگ گئی اب اس کے رونے کی رفتار میں شدت آچکی تھی۔

"پلیز لائبہ سڑک پر تماشا نہ کریں آجائیں میں آپ کو ڈراپ کر دیتا ہوں جہاں آپ جانا چاہیں۔"

مرتضیٰ نے گھبراتے ہوئے اسے خود سے دور کیا ابھی بھی لائبہ نے کوئی جواب نہ دیا بلکہ خاموشی سے اس کے ساتھ چل پڑی سڑک پر اس وقت ٹریفک نہ ہونے کے برابر تھا مرتضیٰ نے جلدی سے گاڑی کا دروازہ کھولا لائبہ خاموشی سے اندر بیٹھ گئی مرتضیٰ نے گاڑی اسٹارٹ کی کچھ دیر کی خاموشی کے بعد مرتضیٰ نے لائبہ پر ایک اچٹتی سی نظر ڈالی رونے سے اس کی آنکھیں سرخ ہو چکی تھیں اور وہ پہلے سے کہیں زیادہ حسین نظر آرہی تھی مرتضیٰ نے فوراً ہی ونڈ اسکرین وائپر چلانا شروع کر دیا جہاں بارش میں مزید تیزی آگئی تھی۔

"یہ نوجوان کون تھا؟"

اس نے باہر کی جانب نظر ڈالتے ہوئے سرسری سے انداز میں سوال کیا لائبہ نے کوئی جواب نہ دیا وہ خاموشی سے کھڑکی سے باہر تک رہی تھی۔

"لائبہ میں آپ سے پوچھ رہا ہوں کون تھا یہ لڑکا؟"

لائبہ نے صرف ایک نظر اس کے چہرے پر ڈالی۔

"میرا شوہر۔"

"تم شادی شدہ ہو۔" مرتضیٰ نے بے یقینی سے اس کی جانب دیکھتے ہوئے کہا۔

"بس گاڑی روک دیں مجھے یہیں جانا ہے۔"

لائبہ نے اس کی بات کا جواب دیے بغیر تیزی سے کہا مرتضیٰ نے باہر کی جانب نظر ڈالی وہ اس وقت ایم اے جناح روڈ پر تھا اس نے سائیڈ پر کر کے گاڑی

روک دی اور اس سے قبل کہ وہ کچھ کہتا لائبہ نے تیزی سے دروازہ کھولا اور سامنے دکھائی دینے والی گلی میں داخل ہو گئی اور وہ جانے کتنی دیر تک اسی جگہ گم سم سا کھڑا رہتا اگر پیچھے سے آنے والی بس کا تیز ہارن اسے گاڑی کو حرکت دینے پر مجبور نہ کر دیتا۔

☼ ☼ ☼

اسے آج ایس پی کے آفس جانا تھا اس سلسلے میں صبح ہی باجوہ صاحب کے پی اے کا فون آیا تھا مرتضیٰ نے پہلے آفس جا کر اپنے نئے کیس کی فائل الماری میں رکھ کر لاک کی اور پھر ایس پی کے آفس جانے کے لیے باہر نکل آیا آفس کا دروازہ کھولتے ہی ایئر فریشنر کی بھینی بھینی مہک مرتضیٰ کے نتھنوں سے ٹکرائی "آجاؤں سر۔" مرتضیٰ نے اجازت طلب کرتے ہوئے کہا۔

"آجاؤ۔"

باجوہ صاحب نے ایک نظر اسے دیکھا اور پھر اپنی نظر سامنے رکھے کمپیوٹر پر جما دی کمپیوٹر انچارج سرفراز چوہان بھی ان کے قریب کھڑا تھا۔

"خیریت ہے سر آج آپ صبح صبح کمپیوٹر آن کر کے بیٹھے ہیں کوئی خاص خبر ہے۔" مرتضیٰ نے کرسی پر بیٹھتے ہوئے دریافت کیا۔

"خیریت ہی تو نہیں ہے اسی لیے تو تمہیں بلایا ہے بہتر ہے جو کمپیوٹر میں دیکھ رہا ہوں تم بھی دیکھ لو۔" یہ کہہ کر باجوہ صاحب نے کمپیوٹر کے مانیٹر کا رخ مرتضیٰ کی جانب کر دیا اور اسکرین پر نظر آنے والے مناظر نے اسے حیرت زدہ کر دیا وہ یک دم اپنی جگہ سے اٹھ کر کھڑا ہو گیا اسکرین پر مرتضیٰ اور لائبہ کی تصاویر تھیں جو آج صبح اس وقت کھینچی گئی تھیں جب وہ لائبہ کی مدد کے خیال سے زیب النساء اسٹریٹ پر موجود تھا۔

"یہ یہ سب کیا ہے؟" وہ یک دم بوکھلا گیا۔

"یہی تو میں تم سے پوچھ رہا ہوں یہ کیا ہے؟" باجوہ صاحب نے ایک گہری نظر مرتضیٰ کے چہرے پر جماتے ہوئے کہا۔

"تم جانتے ہو یہ لڑکی کون ہے؟"

"نہیں سر میں تو صرف۔"

"یہ لڑکی مشہور کال گرل ہے لیلیٰ.... کال گرل کا مطلب تو سمجھتے ہو نا۔" باجوہ صاحب نے اس کی بات کاٹتے ہوئے تیزی سے کہا۔

"کال گرل او میرے خدایا۔"

آج کا دن مرتضیٰ شاہ کے لیے انکشافات کا دن تھا صبح سے ہونے والا دوسرا اہم انکشاف جس کا تعلق بھی لائبہ کی ذات سے ہی تھا۔

"جی برخوردار اور میرا تمہیں بہترین مشورہ یہ ہے کہ آئندہ اس لڑکی سے دور رہنا اسی میں تمہاری بھلائی ہے۔ آگے تم خود سمجھدار ہو ایک عام پولیس آفیسر کو شاید اس طرح کے اسکینڈل سے کچھ فرق نہ پڑے لیکن تم شاید اس بات کو پسند نہ کرو کیونکہ اس طرح کے اسکینڈل نا صرف تمہاری فیملی بلکہ نوکری کے لیے بھی خطرناک ہیں اور جس کیس پر تم آج کل کام کر رہے ہو یہ اسکینڈل اس پر بھی بری طرح اثر انداز ہوگا۔"

ایس پی صاحب نے کافی وضاحت سے مرتضیٰ کو سمجھاتے ہوئے کہا۔

"میری بات سمجھ رہے ہو نا۔"

"جی سر۔" اس کا دماغ تو ابھی تک لفظ کال گرل میں ہی الجھا ہوا تھا۔

"اور مرتضیٰ شاہ ہمیشہ میری یہ بات یاد رکھنا جس طرح ہر کامیاب مرد کے پیچھے ایک عورت کا ہاتھ ہوتا ہے بالکل اسی طرح ہر کامیاب مرد کی تباہی و بربادی کے پیچھے بھی یقیناً ایک عورت ہی کا ہاتھ ہوتا ہے تمہارے جیسے بہادر اور ایماندار لوگ جن کا تعلق خواہ کسی بھی محکمے سے ہو جب بکتے نہیں ہیں تو پھر ان کے کیریئر کے خاتمے کے لیے اسی طرح کی عورتوں کو استعمال کیا جاتا ہے اور تم تو ماشاء اللہ خود سمجھدار ہو ہر قدم پھونک پھونک کر رکھنے والے۔" باجوہ صاحب نے اپنی بات کے اختتام پر مرتضیٰ کی جانب تائید طلب نظروں سے دیکھا۔



"جی سر میں آپ کی بات سمجھ رہا ہوں یہ یقینی طور پر ایک جال ہے جس میں مجھے پھنسانے کی کوشش کی جا رہی ہے بہرحال آئندہ میں احتیاط کروں گا۔"

"اور ہاں اپنے دشمن کو کمزور مت سمجھنا تمہارا واسطہ اس دفعہ ایک نہایت شاطر دشمن سے پڑا ہے جس نے محض دو سے تین گھنٹوں میں تمہاری تصاویر نیٹ پر ڈال کر براہ راست مجھے انفارم کیا ہے اب یہ سوچو کہ اگر یہ تصاویر نیٹ کے بجائے کسی بھی نیوز پیپر کی زینت بن جاتیں تو۔"

اس سے آگے کا تصور کرتے ہی مرتضیٰ شاہ کو جھرجھری سی آ گئی۔

"بہرحال اب تم جا سکتے ہو اور ہاں یاد رکھنا یہ تمہارے لیے محض ایک تنبیہ تھی۔"

"اوکے سر اللہ حافظ۔"

وہ شیشے کا دروازہ دھکیلتا ہوا بڑی خاموشی سے باہر نکل آیا اور پھر سارا دن اس کا دماغ الجھا ہی رہا لائبہ کے لیے لفظ کال گرل مرتضیٰ کے اعصاب پر ہتھوڑا بن کر برس رہا تھا وہ جب بھی لائبہ کا تصور کرتا کالی چادر میں لپٹا سراپا اس کے ذہن کے پردہ اسکرین پر ابھر آتا [illegible] عورت کے ظاہری سراپے سے دھوکہ بھی کھا سکتا ہے پھر وہ سوچتا شاید لائبہ کا تعلق بھی عورتوں کی اس صنف سے ہو جو مجبوری کے پیش نظر اس گھناؤنے پیشے کو اپنائے ہوئے ہیں بہرحال جو بھی تھا ایک مرد ہونے کے ناتے لائبہ کی آنکھوں میں پسندیدگی کے جذبات وہ دیکھ چکا تھا وہ جانتا تھا کہ محبت کرنا کسی بھی طوائف یا کال گرل کا بھی ذاتی حق ہے لیکن جب وہ ان تصاویر کا سوچتا تو اس کا دماغ الجھ جاتا یقیناً "یہ کارنامہ لائبہ کے شوہر کا تھا کیونکہ صبح اس مقام پر ان دونوں کے علاوہ تیسرا شخص صرف وہی تھا جانے کیا بات تھی مرتضیٰ کا دل لائبہ کو قصوروار ماننے سے منکر تھا۔

☼ ☼ ☼

وہ آفس جانے کے لیے گھر سے نکلا ہی تھا کہ نوید حیدر کا فون آ گیا۔

"سر کہاں ہیں آپ؟"

"آفس جا رہا ہوں کیوں خیریت؟"

"نہیں سر خیریت نہیں ہے یوسف کو تو جانتے ہیں نا آپ۔"

یوسف مرتضیٰ کا ایک مستند مخبر تھا جس کی دی ہوئی اطلاعات پر جب بھی کبھی مرتضیٰ نے کوئی کارروائی کی ہمیشہ کامیابی اس کا مقدر بنی آج کل یوسف بھی مرتضیٰ کے کیس پر بڑی خاموشی سے کام کر رہا تھا اور اسی سلسلے میں اس کے پاس شاید کچھ اہم اطلاعات بھی تھیں جس کے سلسلے میں وہ مرتضیٰ سے ملنا چاہتا تھا کل رات ایک بجے آنے والی اس کی فون کال پر مرتضیٰ نے اسے آج شام اپنے مخصوص مقام پر پہنچنے کا سگنل دے دیا تھا۔

"کیا ہوا ہے یوسف کو۔" بے چینی اس کے لہجے سے عیاں تھی۔

"سر آپ سرکاری اسپتال پہنچ جائیں میں وہیں ایمرجنسی کے باہر آپ کو ملوں گا۔"

نوید حیدر نے اسپتال کا نام بتا کر فون بند کر دیا اور پھر تیزی سے ڈرائیو کرتے ہوئے تقریباً پون گھنٹے میں مرتضیٰ اسپتال پہنچ چکا تھا گاڑی پارک کر کے وہ تیزی سے بھاگتا ہوا ایمرجنسی تک پہنچا اس سے قبل کہ وہ اندر داخل ہوتا جانے کہاں سے اس کے سامنے حاجی نور خان آ گیا یوسف کراچی شہر کی ایک کچی آبادی کا رہائشی تھا اور نور خان اس آبادی کی ایک جانی پہچانی سیاسی اور سماجی شخصیت تھی جس کا ذکر یوسف کئی بار کر چکا تھا نور خان نا صرف ایک ٹرانسپورٹر تھا بلکہ اپنے علاقہ کا ناظم بھی رہ چکا تھا اور ایک دو سماجی تقریبات میں اس کی اور مرتضیٰ کی ملاقات ہو چکی تھی اسی ناتے وہ دونوں ایک دوسرے کو پہچانتے تھے۔

"خیر ہے مرتضیٰ صاحب یہاں بھی کوئی مجرم پکڑنے آئے ہیں۔"

نور خان نے مرتضیٰ سے مصافحہ کرتے ہوئے ازراہ مذاق پوچھا۔

"نہیں حاجی صاحب یہاں میں اپنے ایک دوست کی عیادت کے لیے آیا ہوں اور آپ یہاں ایمرجنسی میں خیریت ہے۔"

مرتضیٰ نے دور تک نوید کو تلاش کرتے ہوئے نور خان کو جواب دیتے ہوئے سوال کیا۔

"ہم بھی آپ ہی کے دوست کی عیادت کے لئے آئے ہیں۔"

نور خان کے جواب سے مرتضیٰ کو حیرت کا جھٹکا لگا کیونکہ پولیس کے مخبر عام لوگوں سے چھپ کر کام کرتے ہیں اور وہ تو کبھی نور خان کے علاقے میں یوسف سے ملنے بھی نہیں گیا تھا تو پھر۔

"آپ میرے دوست کو کیسے جانتے ہیں؟" مرتضیٰ نے گہری نظروں سے نور خان کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔

"ارے بھئی آپ تو خواہ مخواہ مشکوک ہوگئے ہیں میں تو مذاق کر رہا تھا اصل میں یوسف میرے ہی علاقہ کا ہے پچھلی رات جانے کس بات پر گھر والوں سے جھگڑا ہوا اپنے فلیٹ کی کھڑکی سے کود کر خودکشی کرلی میرے ہی بندے نے اسے سب سے پہلے دیکھا تھا سڑک پر زخمی پڑے ہوئے ہے اٹھا کر اسپتال پہنچایا۔"

نور خان نے کچھ جذباتی سی نظروں سے مرتضیٰ کی جانب دیکھتے ہوئے وضاحت کی اور وہ چاہتے ہوئے بھی نور خان سے یہ دریافت نہ کر سکا کہ یوسف کا جھگڑا گھر میں کس سے ہوا تھا کیونکہ وہ جانتا تھا کہ یوسف گھر میں اکیلا رہتا ہے اور اس کے گھر والے اندرون سندھ کے کسی علاقہ میں رہائش پذیر تھے جبکہ یوسف کی کراچی میں رہائش کی وجہ تلاش معاش تھی اس سے قبل کہ نور خان کچھ اور کہتا اچانک ہی مرتضیٰ کی نگاہ ایمرجنسی کے اندر کھڑے نوید حیدر پر پڑ گئی۔

"ایکسکیوز می..." کہتا ہوا مرتضیٰ نور خان کو وہیں چھوڑ کر تیزی سے اندر کی جانب بڑھا نوید حیدر نے مرتضیٰ کو دیکھتے ہی سامنے والے بیڈ کی جانب اشارہ کر دیا جہاں ڈاکٹرز اور پیرامیڈیکل اسٹاف کی ایک ٹیم موجود تھی۔

"کیسی کنڈیشن ہے مریض کی۔" مرتضیٰ نے آگے بڑھ کر قریب کھڑی لیڈی ڈاکٹر سے سوال کیا۔

"ہی از ویری سیریس گردن کی ہڈی ٹوٹ چکی ہے۔"

لیڈی ڈاکٹر نے مرتضیٰ پر ایک نظر ڈالتے ہوئے پیشہ ورانہ سنگدلی سے جواب دیا۔

"اس کے گھر والوں کو اطلاع دی ہے۔" مرتضیٰ کا اگلا سوال نوید سے تھا۔

"نہیں سر اس کے پاس موبائل نہیں تھا فی الحال ہمارے پاس اس کے گھر والوں سے رابطہ کا کوئی اور ذریعہ نہیں ہے۔"

اس سے قبل کہ نوید حیدر جواب دیتا قریب ہی کھڑا ہوا مقامی تھانہ کا کانسٹیبل بول اٹھا۔

"ٹھیک ہے میرا خیال ہے کہ تم نور خان سے بات کرو ہو سکتا ہے اس کے پاس رابطہ کا کوئی ذریعہ ہو۔"

مرتضیٰ نے ایمرجنسی کے باہر کھڑے نور خان اور اس کے ساتھیوں پر ایک نظر ڈالتے ہوئے نوید حیدر کو ہدایت کی۔

"اور ہاں اس کے علاج میں کوئی کوتاہی نہ ہو۔"

مزید ہدایت دیتا ہوا وہ باہر کی جانب نکل گیا جانے وہ کون سی اہم خبر تھی جو یوسف اسے دینا چاہتا تھا اور جس کی پاداش میں یوسف کا یہ حشر کیا گیا کتنے بھی عینی شاہدین کیوں نہ ہوں لیکن مرتضیٰ کم از کم اتنا ضرور جانتا تھا کہ یہ کیس خودکشی کا نہیں ہے یوسف کی مخدوش حالت نے اسے دلی صدمے سے دوچار کیا تھا۔

"سر آپ کا فون ہے۔"

اس نے جیسے ہی آفس میں قدم رکھا ہیڈ کانسٹیبل نے اسے دیکھتے ہی اطلاع دی وہ کوئی بھی جواب دیئے بغیر تیزی سے فون کی جانب لپکا۔

"ہیلو۔"

"جی سر کیسی طبیعت ہے آپ کے یوسف کی۔"

"آپ کون؟" مرتضیٰ نے اپنے لہجہ کو حتی الامکان نارمل رکھتے ہوئے دریافت کیا۔

"سر آپ کے لئے ایک مشورہ تھا ہم جیسے شریف آدمیوں کی پگڑیوں کو اچھالنے کا سلسلہ بند کردیں تو

آپ کے حق میں اچھا ہو گا ورنہ وہ جو کہتے ہیں نا کہ کیچڑ میں پتھر پھینکو تو چھینٹے خود پر بھی پڑتے ہیں تو کہیں ایسا نہ ہو کہ آپ کا اجلا لباس بھی بدبودار ہو جائے۔"

مرتضیٰ کے سوال کا جواب دیے بغیر مخاطب نے اپنی بات تیزی سے مکمل کی اور فون بند کر دیا فون یقینی طور پر کسی پی سی او سے کیا گیا تھا اور فون کرنے والا ضرور کوئی ایسا شخص تھا جسے مرتضیٰ کے موجودہ کیس سے نقصان پہنچنے والا تھا بہر حال یہ تو طے تھا کہ مرتضیٰ ایسی گیدڑ بھبکیوں سے ڈرنے والا نہ تھا اور اپنے مشن کو پایہ تکمیل تک پہنچانا ہے اس کا اولین فرض تھا۔

☼ ☼ ☼

شادی کی تیاریاں زور و شور سے شروع ہو چکی تھیں گھر والے روز ہی شاپنگ کے لیے بازار جا رہے تھے لیکن مرتضیٰ کی مصروفیات اسے اجازت نہ دے رہی تھیں کہ وہ ایک بار بھی شمامہ کے ساتھ جا کر شاپنگ کر سکے آج بھی اسے بازار جانے کے لیے رابعہ بیگم نے کہا تھا لیکن اس نے منع کر دیا کیونکہ اس کی [illegible] عادت نہ تھا کہ وہ یوسف کو زندگی اور موت کی کشمکش میں چھوڑ کر بازار گھومتا پھرے آج اسے کی نائٹ ڈیوٹی تھی اور اتفاق کی بات تھی کہ تھانے میں مصروفیت بھی کچھ زیادہ ہی تھی اس لیے ابھی تک وہ اسپتال نہ جا سکا تھا اس وقت بھی وہ کسی کیس کی فائل ہی دیکھ رہا تھا جب اسے یوسف کی موت کی اطلاع دی گئی یہ خبر سن کر اسے حقیقی معنوں میں صدمہ پہنچا فی الوقت اس کا اسپتال پہنچنا ممکن نہ تھا لہذا اس نے نوید حیدر کو فون کر کے فوری اسپتال پہنچنے کی ہدایت کرتے ہوئے کہا کہ

"وہ یوسف کے گھر والوں کے ساتھ ہر ممکن تعاون کرتے ہوئے اس کی میت گاؤں بھجوانے کا فوری انتظام کرے۔"

یوسف کی جواں سال موت نے اسے دلی طور پر دکھ پہنچایا اسی لیے جب صبح وہ گھر جانے کے لیے نکلا تو اس کا دل بہت بوجھل تھا تھانے سے باہر نکلتے ہی اس نے فیصلہ کیا کہ پہلے وہ اس کے گھر نہیں جائے گا جہاں یوسف رہائش پذیر تھا تاکہ معلوم ہو سکے کہ وہاں کون سے فلیٹ تھا جس کی کھڑکی سے یوسف نے چھلانگ لگا کر خودکشی کی کی ہو سکتا ہے آس پاس کے لوگوں سے ہی کوئی کار آمد بات معلوم ہو سکے یہ خیال ذہن میں آتے ہی اس نے فون کر کے نوید کو ہدایت کی کہ وہ ایک گھنٹہ تک یوسف کی جائے رہائش پر پہنچ جائے۔

مرتضیٰ اپنے خیالات میں الجھا ہوا آہستہ آہستہ گاڑی چلاتا شہری آبادی کو پیچھے چھوڑتا ہوا کچی آبادی کی جانب جا رہا تھا جب نجان آبادی سے کچھ آگے بنے ہوئے اپارٹمنٹ (جو ابھی تک مکمل طور پر آباد نہ ہوئے تھے) کے گیٹ سے اچانک ہی ایک برقعہ پوش عورت نکل کر روڈ پر بھاگنے لگی عورت ننگے پاؤں تھی اور نہ جانے ایسی کون سی افتاد اس پر آ پڑی کہ وہ صبح سویرے اس حالت میں روڈ پر بھاگی جا رہی تھی گو ممکن تھا کہ مرتضیٰ اس عورت کو نظر انداز کر کے گزر جاتا اس کو تو پچھلے کچھ تجربات سے وہ کافی سبق سیکھ چکا تھا لیکن اچانک ہی اس نے ایک موڑ مڑتے ہوئے اس کی جانب دیکھا تو ذرا سے فاصلے پر نظر آنے والے منظر نے اسے یک دم بریک لگانے پر مجبور کر دیا۔

مین روڈ پر کوئی شخص اس عورت کو بری طرح پیٹ رہا تھا جبکہ اس کے ساتھ کھڑے مزید دو افراد بڑی دلچسپی سے یہ تماشا دیکھ رہے تھے مرتضیٰ نے گاڑی کو تیزی سے ریورس کیا اور ڈیش بورڈ سے ریوالور اٹھا کر باہر نکل آیا مرتضیٰ کو ریوالور کے ساتھ آتا دیکھ کر دونوں تماشائی بھاگ گئے جبکہ اس عورت کو پیٹنے والے شخص کو مرتضیٰ پکڑ چکا تھا عورت زمین پر بیٹھی بری طرح رو رہی تھی اس کے سر سے اسکارف اتر چکا تھا اور گولڈن بال چاروں طرف بکھرے ہوئے تھے اس عورت کی اس حالت نے مرتضیٰ سے سوچنے سمجھنے کی صلاحیت سلب کر دی اور اس نے اس شخص کو بری طرح پیٹ ڈالا جو سر بازار ایک عورت کے سر سے چادر کھینچنے کا مرتکب ہوا تھا قبل اس کے کہ مرتضیٰ اس شخص کو جان سے ہی مار دیتا کہ اپنے قریب ابھرنے والی آواز سن کر اس کے ہاتھ ایک دم رک گئے کسی نے اسے بازو سے تھام کر روکنے کی کوشش کی تھی۔

"پلیز سر چھوڑ دیں اسے۔"

آواز سن کر اسے حیرت کا شدید ترین جھٹکا لگا اس نے فوراً ہی پلٹ کر دیکھا وہ یقیناً "لائبہ" تھی جسے وہ یوسف کی پریشانی میں یکسر فراموش کر چکا تھا اس کے ہاتھ رک چکے تھے لیکن اس نوجوان کا گریبان ابھی بھی مرتضیٰ کے ہاتھ میں تھا جسے آگے بڑھ کر لائبہ نے چھڑوایا۔

"کیوں پیٹ رہے تھے تم اسے بیچ سڑک پر۔"

مرتضیٰ نے اپنے رکنے کا جواز پیش کرتے ہوئے کہا مرتضیٰ کو یاد آ گیا تھا کہ یہ وہی شخص ہے جسے مرتضیٰ نے پہلی بار زینب مارکیٹ سے کچھ آگے دیکھا تھا۔

"یہ میری بیوی ہے اور میں اس کے ساتھ کچھ بھی کروں آپ کون ہوتے ہیں مجھے پوچھنے والے۔" نوجوان نے مرتضیٰ کی جانب تکتے ہوئے سوال کیا۔

"جو کچھ کرنا ہے گھر کے اندر کرو اگر آئندہ مجھے روڈ پر اس طرح کا ڈرامہ کرتے نظر آئے تو تمہیں نقص امن میں اندیشہ کے تحت اندر کر دوں گا یاد رکھنا۔"

مرتضیٰ نے غصے سے پھنکارتے ہوئے جواب دیا نوجوان کچھ دیر کھڑا اسے دیکھتا رہا پھر یک دم پلٹا اور لائبہ کو گھسیٹتا ہوا واپس اپنے اپارٹمنٹ کی جانب چل دیا اپنے شوہر کے ساتھ خاموشی سے چلتی ہوئی لائبہ نے پلٹ کر ایک نظر مرتضیٰ پر ڈالی اور وہ نظر مرتضیٰ شاہ کے دل کے اندر تک اتر گئی۔

☼ ☼ ☼

آج کا سارا دن بے تحاشا مصروفیت کی نذر ہو گیا تھا پہلے کورٹ پھر یوسف کی ڈیڈ باڈی اس کے گاؤں بھجوانا اور اس کے بعد تھانے میں اپنے فرائض کی انجام دہی یقینی طور پر مرتضیٰ بے تحاشا تھک چکا تھا اور فوراً گھر جا کر آرام کرنا چاہتا تھا لہذا جیسے ہی اپنی ڈیوٹی بھگتا کر وہ گھر پہنچا تو گھر میں پھیلے ہوئے سناٹے کو دیکھ کر اسے یاد آیا آج بڑے بابا کے گھر کوئی دعوت تھی جس کی اطلاع تائی جی نے خود مرتضیٰ کو فون کر کے دی تھی لیکن مرتضیٰ نے اپنی مصروفیات کے سبب معذرت کر لی تھی وہ شمامہ کو بھی اپنے نہ آنے کی اطلاع دے چکا تھا ابھی اسے گھر آئے بمشکل پانچ منٹ ہی ہوئے تھے کہ باہر کال بیل بج اٹھی۔

"یہ کون آ گیا۔" مرتضیٰ نے نہانے کے لیے باتھ روم کی جانب بڑھتے ہوئے سوچا اور پھر تولیہ کندھے پر ہی ڈال کر باہر کی جانب چل دیا کیونکہ پر ہمیشہ موجود رہنے والا فرید خان آج ڈیوٹی پر نہ آیا تھا جبکہ سکینہ گھر والوں کے ساتھ ہی گئی ہوئی تھی لہذا مرتضیٰ کو خود ہی باہر کا گیٹ کھولنا تھا باہر نوید موجود تھا جس کے ہاتھ میں شام کے چند اخبارات تھے۔

"خیریت کوئی خاص خبر ہے۔"

مرتضیٰ نے نوید کے ستے ہوئے چہرے پر ایک نظر ڈالتے ہوئے سوال کیا اتنی دیر میں نوید اندر داخل ہو چکا تھا اس نے مرتضیٰ کی بات کا کوئی جواب نہ دیا مرتضیٰ نے گیٹ بند کر دیا اور نوید کو لیتا ہوا اندر کی جانب چل دیا نوید لاؤنج میں رکھے ہوئے صوفہ پر بیٹھ گیا۔

"تم بیٹھو میں چائے کا کچھ کرتا ہوں۔"

"نہیں سر میں چائے نہیں پیوں گا بس آپ یہ خبر دیکھ لیں پھر میں واپس جاؤں گا۔"

نوید نے تھکے تھکے انداز میں اخبار کھول کر اس کے سامنے کر دیا یقیناً "وہ مرتضیٰ ہی تھا کسی شخص کو بیچ سڑک پر بری طرح پیٹتا ہوا" اور دوسری تصویر میں اس کا بازو تھامے کھڑی لائبہ اور نیچے لگی بظاہر ایک چھوٹی سی خبر۔

"ایک پولیس افسر نے اپنی معشوقہ کی خاطر اس کے شریف شوہر کو سر عام پیٹ ڈالا۔"

عام افراد کے لیے اخبار میں شائع ایک چھوٹی سی خبر کتنے خطرناک نتائج کی حامل تھی اس کا اندازہ مرتضیٰ نے ایک پل کے ہزارویں سیکنڈ میں ہی لگا لیا

اس نے بے اختیار نوید حیدر کی جانب دیکھا۔
"اب کیا ہوگا۔" نوید حیدر کے چہرے پر یہ سوال واضح طور پر درج نظر آرہا تھا۔ ایک ایسا سوال جس کا جواب مرتضیٰ کے پاس بھی نہ تھا۔
"تم گھر جاکر آرام کرو اب جو ہوگا دیکھا جائے گا۔" مرتضیٰ نے نوید کے قریب ہی صوفہ پر بیٹھتے ہوئے کہا۔
"دراصل یار میں ایک برقعہ پوش لڑکی کی مدد کے خیال سے رکا تھا میرا یقین کرو اگر وہ برقعہ میں نہ ہوتی تو یقیناً میں وہاں کبھی بھی نہ رکتا۔" مرتضیٰ نے اپنی صفائی دیتے ہوئے کہا۔
"بہرحال اب جو ہوگا دیکھا جائے گا۔"
مرتضیٰ کا ہوشیار، شاطر اور خطرناک دشمن اس کی پشت پر بڑی کامیابی سے دوسرا وار کرچکا تھا اور اب مرتضیٰ پر فرض تھا کہ اس کا قرض سود سمیت اسے لوٹاتا اور یقیناً وہ ایسا ہی کچھ کرنے کا ارادہ کرچکا تھا۔

☆ ☆ ☆

صبح حسب معمول مرتضیٰ کی باس کے آفس میں پیشی تھی جہاں باجوہ صاحب نہایت ہی غصے کے عالم میں شام کے اخبار کھولے بیٹھے تھے مرتضیٰ جانتا تھا کہ صفائی میں کچھ بھی کہنا بے کار ہے اس لئے خاموشی سے ان کی ہر بات سنتا رہا اور پھر یس سر کی گردان کئے چلا گیا باہر نکلتے ہی شامہ کا فون آگیا وہ جانتا تھا کہ یہ خبر شامہ تک بھی پہنچ چکی ہے اس لئے اس نے نہایت خاموشی سے فون ریسیو کیا اور شامہ کو اپنے ساتھ پیش آنے والا پورا واقعہ مکمل جزئیات کے ساتھ سنا دیا چونکہ شامہ ایک سمجھ دار اور سلجھی ہوئی لڑکی تھی اس لئے اسے سمجھانے میں مرتضیٰ کو زیادہ وقت نہ لگا اور وہ جلد ہی ساری بات سمجھ گئی اور فون بند کرنے سے قبل مرتضیٰ کو اپنا بہت زیادہ خیال رکھنے کا کہا شامہ کا لہجہ اس بات کا گواہ تھا کہ وہ مرتضیٰ کے لئے دلی طور پر پریشان ہوئی ہے اور اس کی پریشانی نے مرتضیٰ کے دل میں اس کی محبت اور قدر میں مزید اضافہ کردیا یقیناً"

مرتضیٰ کا ساتھ ایسی ہی لڑکی دے سکتی تھی جو اس کی تمام پروفیشنل مجبوریاں سمجھ سکے اور شامہ یقینی طور پر ایسی ہی ایک لڑکی تھی۔
شام میں جب مرتضیٰ گھر پہنچا تو سامنے ہی برآمدے میں کرسی پر بیٹھے مصطفیٰ صاحب دکھائی دیئے۔
"السلام علیکم" مرتضیٰ ان ہی کی جانب آگیا۔
"وعلیکم السلام کیا بات ہے آج تم کچھ جلدی گھر نہیں آگئے۔"
پتہ نہیں مصطفیٰ صاحب نے طنز کیا تھا یا مرتضیٰ کو ہی ایسا محسوس ہوا بہرحال وجہ جو بھی تھی اپنے باپ کو مطمئن کرنا مرتضیٰ کے اولین فرائض میں شامل تھا اسی لئے جواباً اس نے اپنے پچھلے دنوں کی مصروفیات کا احوال من و عن سنا دیا اسی گفتگو کے دوران رابعہ بیگم بھی آئیں اور خاموشی سے دونوں باپ بیٹا کے لئے چائے رکھ کر چلی گئیں جو کہ مرتضیٰ کے لئے خاصی حیرت کی بات تھی۔
"یہ امی کو کیا ہوا؟" مرتضیٰ نے بے اختیار ہی سوچا۔
"مجھے کیوں اس طرح نظر انداز کررہی ہیں۔" اور جلد ہی اسے اپنی سوچ کا جواب بھی مل گیا۔
"یہ اخبار میں تمہاری تصویر آئی ہے۔" مصطفیٰ صاحب نے اپنے سامنے ٹیبل پر رکھے ہوئے اخبارات سے ایک اخبار الگ کرکے اس کی جانب بڑھایا اس جانب تو مرتضیٰ کا خیال ہی نہیں گیا تھا وہ تو مطمئن تھا کہ اتنا غیر معروف اخبار تو کبھی اس کے گھر آیا ہی نہیں تو بابا جان کو کیسے پتہ چلے گا۔
"یہ اخبار میں نے خود نہیں خریدا بلکہ ابھی کچھ دیر قبل کوریئر سروس کا ایک نمائندہ ہمارے گھر پہنچا کر گیا ہے اور تمہاری خبر کے گرد باقاعدہ رنگین حاشیے لگا کر اسے ہائی لائٹ کیا گیا ہے۔" مصطفیٰ صاحب شاید مرتضیٰ کے دل کا حال جان چکے تھے اسی لئے تفصیلی وضاحت کرتے ہوئے بتایا جواب میں مرتضیٰ نے کل صبح پیش آنے والا واقعہ پوری جذئیات کے ساتھ سنا ڈالا لیکن اس کے بعد جو کچھ مصطفیٰ صاحب نے بتایا وہ




اس کے لئے زیادہ حیران کن تھا۔
"یہ اخبار کی خبر کو تو شاید میں اتنی اہمیت نہ دیتا لیکن اصل مسئلہ تو آج صبح گھر کے نمبر پر آنے والا کسی اجنبی شخص کا فون تھا جس نے تمہاری امی سے شکایت کی ہے کہ تم اس کی بیوی کو ورغلانے کا سبب بن رہے ہو وہ شخص نہایت خوف زدہ تھا اس کا کہنا تھا کہ تم اپنے عہدے کا ناجائز فائدہ اٹھاتے ہوئے اسے تنگ کررہے ہو۔" مرتضیٰ نے کچھ کہنا چاہا لیکن مصطفیٰ صاحب نے ہاتھ اٹھا کر اسے بولنے سے روک دیا۔
"میں جانتا ہوں کہ تمہارے آس پاس دوست کم اور دشمن زیادہ ہیں اسی لئے باپ ہونے کے ناتے میرا تمہیں بہترین مشورہ بلکہ حکم ہے کہ معاشرے میں جو کچھ جیسے ہورہا ہے ویسے ہی ہونے دو اس اس معاشرے میں تبدیلی چند لوگوں کی کوشش سے نہیں آسکتی کیوں دریا میں رہتے ہوئے مگرمچھوں سے بیر باندھ رہے ہو یقین مانو اس کا کوئی فائدہ نہ ہوگا الٹا ہمارا نقصان ہی ہوگا۔"
دکھ مصطفیٰ صاحب کے لہجے میں بول رہا تھا اور اسی لئے مرتضیٰ نے دل ہی دل میں پکا عہد کرلیا کہ اب برائی کا سدباب کرنے والے قدموں کو روکنا نہیں ہے۔

☆ ☆ ☆

مرتضیٰ کو کچھ دن قبل اپنے موبائل پر ایک میسج موصول ہوا تھا جو غالباً کسی لڑکی کا تھا جس نے ایک پتہ دیتے ہوئے مرتضیٰ سے مدد کی درخواست کی تھی لیکن ان دنوں مرتضیٰ خود لائبہ اور یوسف کے چکر میں بری طرح الجھا ہوا تھا اسی لئے چاہتے ہوئے بھی اس پیغام کو قابل توجہ نہ جانا لیکن اب اچانک ہی رات کے آخری پہر موصول ہونے والے اسی طرز کے ایک پیغام نے مرتضیٰ کی تمام حسیات کو بیدار کردیا اور صبح بیدار ہوتے ہی مرتضیٰ نے نوید حیدر کے ساتھ خود جاکر اس بنگلہ کو چیک کیا جس کا پتہ دو دفعہ مرتضیٰ کو موبائل کے ذریعہ دیا گیا تھا آس پاس سے لی جانے والی معلومات کے مطابق یہ بنگلہ غیر قانونی سرگرمیوں کا مرکز رہا تھا یہاں دن سوتے اور راتیں جاگتی تھیں بنگلہ کی مالک جیا خان بظاہر ایک پارلر چلاتی تھی لیکن پارلر کی آڑ میں وہ لڑکیوں کا کاروبار کرتی تھی جس کی پشت پناہی اعلا حکومتی عہدیدار کرتے تھے مرتضیٰ کے لئے اتنی اطلاع ہی کافی تھی اس نے فوراً متعلقہ تھانہ فون کرکے موبائل منگوائی اور پھر خود نہایت دیدہ دلیری کے ساتھ بلا خوف و خطر بنگلہ میں گھستا چلا گیا اور جلد ہی وہاں موجود تمام لڑکیوں کو مرتضیٰ نے ایک بڑے ہال میں جمع کیا ان میں ہی شاید وہ لڑکی بھی تھی جس نے مرتضیٰ کو مدد کے لئے پکارا تھا لیکن اس وقت اس لڑکی کی تلاش مرتضیٰ کا مقصد نہ تھا۔
مرتضیٰ کی اس کارروائی کی جیا آنٹی کو سخت چراغ پا کیا اور اس نے فوراً ہی اپنے تعلقات کی ڈوریاں ہلانی شروع کردیں لیکن اس سے قبل کہ مرتضیٰ کو کسی کا فون آتا اس نے اپنا موبائل آف کردیا یہ لڑکیاں پاکستان کے مختلف علاقوں سے نوکری کے بہانے یہاں لائی گئیں تھیں اور پھر انہیں مجبور کرکے جسم فروشی جیسے گھناؤنے کاروبار سے منسلک کردیا گیا تھا کسی بھی اعلا افسر کی مداخلت سے قبل وہاں میڈیا والے پہنچ چکے تھے اور ایسا یقیناً مرتضیٰ شاہ کے ایما پر کیا گیا تھا کیونکہ وہ میڈیا کی موجودہ طاقت سے بہ خوبی واقف تھا۔
وہاں سے بازیاب ہونے والی اکثر لڑکیوں کو ان کے گھر پہنچادیا گیا تھا کچھ "دارالامان" چلی گئیں کیونکہ ان کے گھر والوں نے انہیں قبول کرنے سے انکار کردیا تھا جیا آنٹی کو فوری طور پر کسی اہم شخصیت کے فون آنے پر چھوڑ دیا گیا تھا ویسے بھی جیا آنٹی کو تھانے میں رکھنے کا کوئی فائدہ نہ تھا کیونکہ ان جیسی عورتوں کی ڈوریاں اور کہیں سے ہلائی جاتی ہیں اور ان کی واقفیت ایک تھانے تک سے زیادہ نہیں ہوتی اور مرتضیٰ کا مشن ان ہاتھوں کی تلاش تھا جو ان کٹھ پتلیوں کو نچاتے تھے۔

☆ ☆ ☆

آج اس کی نائٹ ڈیوٹی تھی وہ موبائل پر پورے

علاقے کا گشت لگانے کے بعد ابھی ابھی تھانے پہنچا تھا گرمی کی شدت سے اس کے یونیفارم کی شرٹ پسینے سے بھیگ چکی تھی اس نے کمرے میں داخل ہوتے ہی فل اسپیڈ سے پنکھا چلا دیا۔

"گل شیر۔"

"جی صاحب۔" سولہ سترہ سالہ گل شیر مرتضیٰ کا رکھا ہوا ملازم لڑکا تھا جو مرتضیٰ کی ڈیوٹی کے اوقات میں یہیں موجود ہوتا تھا اور بھاگ بھاگ کر اس کے سارے کام سرانجام دیتا تھا۔

"یار جلدی سے ٹھنڈا پانی تو پلاؤ۔"

مرتضیٰ نے اپنی شرٹ کے بٹن کھول دیے اور کرسی کو پیچھے کے نیچے کر کے بڑی آرام دہ حالت میں بیٹھ گیا گل شیر فوراً" ہی ٹھنڈے پانی کی بوتل لے کر واپس آگیا۔

"صاحب اب تو کافی رات ہو چکی ہے آپ بھی اندر کمرے میں اے سی چلا کر آرام کریں۔"

"تم جاؤ میں یہیں ٹھیک ہوں۔" مرتضیٰ نے دوسری کرسی کھینچ کر اس پر اپنی ٹانگیں پھیلائیں اور کرسی کی پشت سے ٹیک لگا کر آنکھیں موند لیں نہ جانے کیوں آج کل جب بھی وہ آنکھیں بند کر کے شمع کو تصور میں لانے کی کوشش کرتا لاشعوری طور پر بند آنکھوں کے پیچھے لائبہ کا چہرہ آجاتا ابھی بھی ایسا ہی ہوا۔

"صاحب آپ سے کوئی ملنے آیا ہے۔"

کانسٹیبل نے گھنٹی بجا کر مرتضیٰ کو متوجہ کیا۔

"کون ہے اندر بھیج دو۔" اس نے جلدی سے کھڑے ہو کر اپنے یونیفارم کو درست کرتے ہوئے کہا۔

"کوئی خاتون ہیں باہر ٹیکسی میں بیٹھی ہیں اندر آنے سے انکاری ہیں۔"

"تو۔" اس کا انداز قدرے ناگواری لیے ہوئے تھا۔

"آپ کو باہر بلا رہی ہیں۔" کانسٹیبل نے دھیمی آواز میں جواب دیا۔

"نوید سے کہو دیکھے جا کر کون ہے؟" مرتضیٰ دوبارہ کرسی پر بیٹھ چکا تھا اور کسی قسم کا کوئی رسک لینے کو تیار نہ تھا۔

"نوید صاحب تو شاید گھر چلے گئے ہیں ویسے بھی صاحب انہوں نے آپ ہی کا نام لیا ہے۔"

"تو ٹھیک ہے جو کوئی بھی ہے اسے کہو اندر آ کر بات کرے۔"

"میرا خیال ہے سر آپ آن ڈیوٹی ہیں اور اس وقت اگر کوئی ضرورت مند آپ کو پکارے تو آپ کا جواب انکار میں نہیں ہونا چاہیے۔"

برقعہ میں ملبوس اس کی صرف آنکھیں ہی دکھائی دے رہی تھیں لیکن آواز بلاشبہ لائبہ عرف لیلیٰ کی تھی۔

"بیٹھ جائیں اور پھر بتائیں کیا پرابلم ہے آپ کے ساتھ۔"

کانسٹیبل مرتضیٰ کے اشارے پر باہر جا چکا تھا۔

"آپ کو جبار خان کے خلاف کامیاب کارروائی کی مبارک باد دینی تھی ویسے اب آپ اس سے ہوشیار رہیے گا اس کا رابطہ بڑے خطرناک لوگوں سے ہے۔"

"ابھی تو فی الحال مجھے آپ سے ہوشیار رہنے کی ضرورت ہے۔" مرتضیٰ نے ایک نظر لائبہ کے چہرے پر ڈالی جو اب اپنا نقاب ہٹا چکی تھی۔

"ویسے میں پوچھ سکتا ہوں آج کی اس ملاقات کی تشہیر آپ اخبار کے ذریعے کریں گی یا نیٹ پر تصاویر ڈالیں گی ویسے میرا خیال ہے کہ اب میری اور آپ کی یہ ملاقات ٹی وی کے ذریعے نشر کی جائے گی۔"

"نہیں سر ایسا کچھ نہ ہوگا بشرطیکہ آپ اپنے ماتحت عملے کو میری آمد کی اطلاع نہ دیں۔" مرتضیٰ اس کی بات سمجھ نہ پایا۔

"سر یہ ایک ایڈریس ہے یہاں بھی کچھ اغوا شدہ لڑکیاں ہیں جو اندرون شہر سے لائی گئی ہیں اور جلد از جلد انہیں باہر بھیجنے کی تیاری کی جا رہی ہے اگر ممکن ہو تو ان کی مدد ضرور کیجیے گا۔"

لائبہ نے ایک کاغذ کا ٹکڑا مرتضیٰ کی جانب بڑھایا





جسے اس نے خاموشی سے تھام لیا یہ ایڈریس اس کے قریبی علاقہ کا ہی تھا۔

"اس کا مطلب ہے مجھے پہلے بھی ایس ایم ایس تم نے کیے تھے۔"

"جی سر۔"

"مگر کیوں؟ تم کیوں میری مدد کرنا چاہتی ہو جب کہ تم خود اسی کارواں کا حصہ ہو۔"

"اسی لیے سر کہ میں خود تو برباد ہو چکی ہوں لیکن یہ نہیں چاہتی کہ دوسری شریف لڑکیوں کی زندگی بھی میری طرح ایک گالی بن جائے اگر تباہ ہونے سے قبل کوئی ایک لڑکی بھی میری بدولت بچ جائے تو مجھے اس سے زیادہ کچھ نہیں چاہیے۔"

لائبہ کی آواز بھرا گئی اور اس کا یہ بھیگا ہوا لہجہ مرتضیٰ کے دل میں اتر گیا۔

"تم خود کیوں کرتی ہو یہ سب چھوڑ کیوں نہیں دیتیں۔"

"نہیں چھوڑ سکتی آپ جانتے ہیں شاہ جی میری بیوہ ماں اور بہنیں یہ سمجھتی ہیں کہ میں شہر میں اپنے شوہر کے ساتھ ایک خوشحال زندگی گزار رہی ہوں اور میرا شوہر ہے۔" اس نے نفرت سے زمین پر تھوکا۔

"عورتوں کا دلال اس نے تو مجھے نہ چھوڑا کسی اور عورت کو کیسے بخشے گا بہرحال شاہ جی اب میں چلتی ہوں بڑی مشکل سے آپ تک پہنچی ہوں ہو سکے تو میرا یہ کام بھی ضرور کیجیے گا۔" لائبہ ایک دم اٹھ کھڑی ہوئی۔

"بات سنو تم پتہ ہے مجھے ایس ایم ایس بھی کر سکتی تھیں پھر کیوں اپنی جان جوکھوں میں ڈال کر یہاں تک آئی ہو۔"

"صرف آپ سے ملنے" "آپ کو دیکھنے آپ جانتے ہیں؟" وہ دھیما سا ہنسی۔

"اگر آپ کو کچھ دن نہ دیکھوں تو سمجھیں مر ہی جاؤں گی میں۔"

مرتضیٰ کے منہ سے کوئی لفظ نہ نکلا وہ کسی بت کی مانند اپنی جگہ بیٹھا رہ گیا اچانک لائبہ جاتے جاتے واپس پلٹی۔

"شاہ جی میں آپ سے محبت کرنے لگی ہوں ایک ایسی محبت جس کا کچھ حاصل نہیں لیکن مجھے کچھ چاہیے بھی نہیں میں تو آپ کی محبت کی طلب گار بھی نہیں ہوں۔" وہ ہولے سے ہنسی ایک ایسی ہنسی جو آنسوؤں سے بھیگی ہوئی تھی۔

"بات سنو لائبہ۔" مرتضیٰ خود پر اختیار کھو بیٹھا۔ "چھوڑ دو یہ سب۔" "چھوڑ دوں پر کس کے لیے۔"

"میرے لیے میں تمہیں سہارا دوں گا کیونکہ میں جانتا ہوں تم ایک اچھی لڑکی ہو۔" جانے اس پل مرتضیٰ کو کیا ہو گیا تھا وہ بے اختیار ہی اپنا آپ ہار گیا تھا۔

"میرے لیے لفظ "اچھی لڑکی" اتنا قیمتی ہے کہ ساری زندگی اس کے سہارے گزار لوں گی لیکن آپ کا سہارا مجھے اس دلدل سے باہر نہیں نکال سکتا جس میں میں گوڈے گوڈے دھنس چکی ہوں جانتے ہیں شاہ جی آپ میرا سہارا بن بھی نہیں سکتے کیونکہ میرے آس پاس تو بڑے ہی کانٹے ہیں جو آپ کو چھلنی چھلنی کر دیں گے۔"

"تم صرف ہاں کر دو لائبہ میں سب کچھ بھگت لوں گا۔" مرتضیٰ اس کے مقابل کھڑا ہو چکا تھا۔

"سب کچھ کیسے بھگتیں گے شاہ جی جانتے ہیں میں ایک شادی شدہ عورت ہوں۔" لائبہ نے جیسے مرتضیٰ کے جلتے ہوئے جذبات پر پانی انڈیل دیا یہ تو اس نے سوچا ہی نہ تھا۔

"مجھے فراز بھٹی کبھی طلاق نہ دے گا میں تو سونے کا انڈہ دینے والی مرغی ہوں اس کے لیے پھر کیا آپ میری خاطر کورٹ جانے کا حوصلہ رکھتے ہیں۔" اس نے مرتضیٰ کی آنکھوں میں آنکھیں ڈالتے ہوئے سوال کیا اور جواب مرتضیٰ کے چہرے پر درج تھا لائبہ نے برقع کے اسکارف سے اپنی آنکھیں صاف کیں اور پھر اپنا چہرہ مکمل طور پر ڈھک لیا اور بے اختیار ہی مرتضیٰ کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے لیا۔

"بھول جائیں شاہ جی جو میں نے آپ سے کہا تھا بھلا کوئی طوائف بھی کبھی محبت کر سکتی ہے؟ ہم تو پیسے

کی خاطر ہر رات محبوب بدلنے والے لوگ ہیں ویسے بھی شمامہ ایک اچھی اور محبت کرنے والی خاندانی لڑکی ہے اسے دھوکا نہ دیں اور ہاں شاہ جی میرا آپ کو ایک قیمتی مشورہ ہے کبھی کسی طوائف پر اعتبار مت کیجئے گا بے شک وہ طوائف میں ہی کیوں نہ ہوں۔"

یہ سب کہہ کر وہ رکی نہیں اور نہ ہی اس نے پلٹ کر دیکھا بلکہ جلد ہی وہ دروازے کی چوکھٹ پار کرکے کالی رات کا حصہ بن گئی یہ جانے بغیر کہ اس کے پیچھے کھڑا شخص جو فقط شاہ جی پر اپنا سب کچھ ہار گیا تھا اب شاید اس کا مردہ دل کسی کی بھی محبت کے لئے دوبارہ کبھی زندہ نہ ہو سکے شاید کبھی نہ کیونکہ ایک طوائف کی محبت اس کی زندگی کا روگ بن چکی تھی۔

☼ ☼ ☼

ستارے ٹوٹ جاتے ہیں
کبھی سنگ سفر بھی آدمی سے روٹھ جاتے ہیں
وفا کو بے وفا اور بے وفا کو باوفا ہونے میں کتنی دیر لگتی ہے
کوئی کچھ کہہ نہیں سکتا۔

آنے والا مختصر سا پیغام کس کا تھا، بنا نام کے ہی جان چکا تھا۔

"کس کا میسج ہے؟" شمامہ نے سیب کے چھلکے اتار کر پلیٹ میں رکھے اور پلیٹ مرتضیٰ کی طرف بڑھاتے ہوئے پوچھا۔

"ایک دوست کا۔" اس نے مختصر سا جواب دے کر آنکھیں موند لیں۔

وہ پچھلے ایک ہفتے سے اسپتال میں تھا اسی دن صبح لائبہ کی دی ہوئی اطلاع کے مطابق مرتضیٰ نے مکمل تیاری کے ساتھ اس بنگلے پر چھاپہ مارا تو میڈیا کی پوری ٹیم اس کے ساتھ تھی اور اس چھاپے میں جہاں اس نے ان معصوم لڑکیوں کو بازیاب کیا جو جلد ہی عرب ممالک اسمگل ہونے والی تھیں وہیں مرتضیٰ کو ایک اہم سیاسی شخصیت بھی اسی بنگلے پر موجود مل گئی جو یقیناً "مرتضیٰ کے لئے ایک بڑی کامیابی تھی وہ شخص جس کا نام چوہدری دلاور تھا مرتضیٰ کے ہمراہ میڈیا کی آمد کو مس کر گیا اور فوری طور پر مرتضیٰ کو مختلف طرح کے لالچ دیے کہ اسے میڈیا کے سامنے پیش نہ کرے بلکہ خاموشی سے یہاں سے نکل جانے دے لیکن مرتضیٰ نے اپنی آنکھیں اور کان مکمل طور پر بند کرلئے تھے رشوت میں ناکام ہو کر وہ شخص یعنی چوہدری دلاور دھمکیوں پر اتر آیا لیکن مرتضیٰ ان دھمکیوں سے ڈرنے والا نہ تھا کامیاب چھاپہ، پھر ایک کامیاب پریس کانفرنس آج کا دن مرتضیٰ کے کیریئر کا ایک بہترین دن تھا ایسے میں جب وہ آدھی رات کو کامیابی کے نشے میں سرشار گھر کی طرف واپس آرہا تھا کہ اچانک مخالف سمت سے آنے والے تیز رفتار ٹرک نے مرتضیٰ کی گاڑی کو بری طرح روند ڈالا وہ تو قسمت اچھی تھی کہ اس نے اپنی جانب بڑھتے اس ٹرک کو چند سیکنڈ قبل ہی دیکھ لیا تھا لہٰذا فوری طور پر اپنے بچاؤ کی کوشش کرتے ہوئے گاڑی کو فٹ پاتھ پر چڑھا دیا تھا لیکن پھر بھی گاڑی اور مرتضیٰ کو کافی نقصان پہنچا تھا مرتضیٰ کی ٹانگ میں دو جگہ سے فریکچر ہوگیا تھا جس کی بنا پر وہ پچھلے دس دن سے اسپتال میں داخل تھا۔

مرتضیٰ کے گھر والے حادثے کی اطلاع ملتے ہی فوری طور پر سرکاری اسپتال آگئے تھے جہاں سے جلد ہی مصطفیٰ صاحب نے اپنے ذاتی خرچے پر مرتضیٰ کو ایک مہنگے پرائیویٹ اسپتال میں منتقل کروا دیا تھا مرتضیٰ کی شادی کی تاریخ بھی فی الفور ایک ماہ آگے کردی گئی تھی اور یہ خبر مرتضیٰ نے بڑے بے تاثر چہرے کے ساتھ سنی مرتضیٰ جو کچھ عرصہ قبل شمامہ کے ساتھ کا جلد از جلد خواہش مند تھا اب جانے کیوں یہ خواہش مرتضیٰ کے اندر ہی کہیں دم توڑ چکی تھی کبھی شمامہ کے بن گزرنے والا ایک ایک پل مرتضیٰ کے لئے سوہان روح تھا اور آج۔۔۔ جو کبھی شمامہ مرتضیٰ کی نظروں کے سامنے ہوتی تو اسے اپنا پور پور شمامہ کی محبت میں ڈوبا ہوا محسوس ہوتا لیکن جیسے ہی شمامہ اس کی نگاہوں سے اوجھل ہوتی جانے کیسے اس کے خیالوں میں لائبہ کا بسیرا ہو جاتا۔




ابھی بھی وہ لائبہ کا ہی سوچ رہا تھا کہ جانے کس حال میں ہوگی کہ اچانک سیل کی طرف سے ملنے والے پیغام نے مرتضیٰ شاہ کو زندگی کی نوید سنا دی اس پیغام کے ملنے سے کچھ دیر قبل ہی حاجی نور خان بھی مرتضیٰ کی عیادت کے لئے اسپتال آئے تھے اور ان کی آمد نے مرتضیٰ کو کافی حیران کیا تھا کیونکہ مرتضیٰ کے خیال میں ان کا مرتضیٰ سے کوئی ایسا قریبی تعلق نہ تھا جس کی بنا پر وہ مرتضیٰ کی عیادت کے لئے اسپتال آنے کی زحمت کرتے اور اگر وہ آہی گئے تھے تو یہ یقیناً "ان کا بڑا پن تھا۔

☼ ☼ ☼

"یہ وہی لڑکی ہے نا جس کی نیٹ پر آپ کے ساتھ تصاویر آئی تھیں۔"

وہ گھر آچکا تھا پلستر کھل گیا تھا لیکن ابھی چلنے میں تھوڑی دشواری تھی ایسے میں شمامہ اکثر ہی اس کے پاس ہوتی اس کا ہر دم خیال رکھتی اور سچ تو یہ تھا کہ شمامہ کی اس بے لوث محبت اور خدمت نے مرتضیٰ کو بھی بہت شرمسار کیا تھا اور ابھی ایک ماہ میں اس نے لائبہ کو بھلانے کی ہر ممکن کوشش کی تھی جبکہ لائبہ کی طرف سے بھی مکمل خاموشی تھی اس کا کوئی پیغام مرتضیٰ کے نام نہ آیا تھا مرتضیٰ نے شمامہ کے ہاتھ میں پکڑا ہوا اخبار خاموشی سے تھام لیا اور وہ پولیس والے لائبہ اور ایک اجنبی نوجوان تصویر میں موجود تھے۔

"مشہور کال گرل لیلیٰ اپنے عاشق عباس نیازی کے ساتھ سی ویو پر سرعام رنگ رلیاں مناتے ہوئے گرفتار۔ گرفتاری کے وقت دونوں نشہ کی حالت میں تھے۔"

مرتضیٰ نے اخبار پر ایک نظر ڈال کر تاریخ دیکھی اور دل ہی دل میں حساب لگایا یہ خبر دو دن قبل کی تھی۔

"میں تھوڑی دیر سونا چاہتا ہوں۔" شمامہ سمجھ گئی کہ اس وقت اسے مکمل تنہائی درکار ہے سو بغیر کوئی جرح کیے خاموشی سے اٹھ کر باہر نکل گئی مرتضیٰ نے اسے دور تک جاتے دیکھا اور اس کے باہر نکلتے ہی اپنا سیل اٹھالیا نوید حیدر سے رابطہ ہوتے ہی اسے متعلقہ تھانے پہنچنے کی ہدایت دیتے ہوئے یہ بھی واضح کیا کہ لائبہ کی رہائی اس کا بنیادی مقصد ہے اور شام کو ملنے والی نوید حیدر کی رپورٹ کے مطابق لائبہ کو تو اسی رات کسی اہم شخصیت کے ایما پر چھوڑ دیا گیا تھا۔

☼ ☼ ☼

وہ مکمل طور پر صحت یاب ہو چکا تھا شام کو مقامی ہوٹل میں اس کی اور شمامہ کی رسم حنا تھی جس کی تمام تیاری اس نے خود اپنی نگرانی میں کروائی تھی اب وہ دلی طور پر عہد کر چکا تھا کہ لائبہ نامی ورق اسے اپنی کتاب زندگی سے پھاڑ دینا ہے کیونکہ اسی میں اس کی اور شمامہ کی بھلائی تھی اسی عہد کے ساتھ شام سے ہی وہ ہوٹل میں موجود تھا پورے ہال کو گیندے اور گلاب کے پھولوں کے حسین امتزاج سے سجایا گیا تھا کیونکہ عصر اور مغرب کے درمیان مایوں کی رسم تھی اور پھر رسم حنا شمامہ پیلے اور ریڈ لباس میں ملبوس ہوٹل پہنچ چکی تھی مایوں کی رسم میں صرف خاندان ہی کے افراد مدعو تھے جو تقریباً "تمام کے تمام ہوٹل پہنچ چکے تھے اور تھوڑی ہی دیر میں رسم کا باقاعدہ آغاز ہونے والا تھا جب مرتضیٰ کے موبائل پر کسی انجان نمبر سے پیغام آیا۔

"مجھے آپ کی مدد کی ضرورت ہے۔" بنا نام کے ہی وہ جان سکتا تھا کہ پیغام بھیجنے والا کون ہے۔

"کیوں؟ خیریت؟" مرتضیٰ نے مختصر سا جواب پیغام لکھ کر بھیج دیا۔ پیغام بھیجنے کے بعد اس نے کافی دیر انتظار کیا لیکن کوئی جواب نہ آیا مغرب کی نماز پڑھتے ہی مایوں کی رسم کا آغاز کردیا گیا۔

ہر طرف بھرپور رونق تھی سب ہی لوگ اس رسم کو بھرپور انداز سے انجوائے کر رہے تھے ہر طرف روشنیاں اور خوشبو بکھرے ہوئے تھے سعاد اور اس کے دوست مل کر ہنگامہ ڈال رہے تھے شمامہ کے تمام ددھیال والے بھی سب رنجشیں بھلائے شمامہ کے سرپرست ہونے کا بھرپور حق ادا کر رہے تھے سب کچھ ٹھیک تھا لیکن جانے کی بات تھی مرتضیٰ کا دل اس شور

ہنگامے سے گھبرا رہا تھا اسے لگ رہا تھا جیسے کچھ ہونے والا ہے لیکن کیا وہ سمجھ نہیں پا رہا تھا اسی شور ہنگامے میں رات کے دس بج گئے اب مہندی کے مہمان بھی آنا شروع ہو چکے تھے مایوں کے بعد مہندی کی رسم کا آغاز ہو چکا تھا اس ایک پیغام کے بعد لائبہ کا کوئی دوسرا پیغام نہ آیا تھا لیکن جانے کیوں مرتضیٰ کے دل کی بے چینی کم ہونے میں نہ آ رہی تھی وہ سفید شلوار قمیص میں ملبوس نظر لگ جانے کی حد تک خوبصورت لگ رہا تھا۔

ثمامہ بھی رسم حنا کے لیے لباس تبدیل کر کے اسٹیج پر آ چکی تھی اب وہ گرین چوڑی دار پاجامے اور ریڈ شرٹ کے ساتھ جامہ وار کا بڑا سا ریڈ اور گرین خوبصورت کڑھائی والا دوپٹہ اوڑھے ہوئے تھی ثمامہ کے دائیں طرف ہانیہ موجود تھی جو جانے ثمامہ کے کان میں کیا کہہ رہی تھی وہ بڑی بے دھیانی کے عالم میں سے سارا منظر دیکھ رہا تھا کہ اچانک ہی اس کا موبائل بج اٹھا اسکرین پر آنے والا نمبر قطعی اجنبی تھا اس سے پہلے کہ وہ فون ریسیو کرتا موبائل فون خاموش ہو چکا تھا تبھی وہ فون ہاتھ میں لیے باہر آ گیا اور اسکرین پر موجود مس کال کو ری ڈائل کیا چند سیکنڈ کے بعد فون ریسیو کر لیا گیا۔

"ہیلو۔" دوسری طرف یقیناً لائبہ تھی۔

"کیا بات ہے؟" مرتضیٰ نے نہایت ہی دھیمی آواز میں سوال کیا۔

"پلیز شاہ جی میری مدد کریں مجھے اس زندان سے نکالیں وہ بے غیرت مجھے دوبئی کے کسی شیخ کو بیچ رہا ہے پلیز مرتضیٰ شاہ مجھے اس عذاب سے بچا لو ورنہ یاد رکھنا میں خودکشی کر لوں گی کیونکہ اس سے زیادہ اذیت میں اب نہیں سہہ سکتی۔"

لائبہ نے گھٹی گھٹی آواز میں روتے ہوئے کہا مرتضیٰ اس وقت ایسی کسی صورت حال کے لیے خود کو تیار نہ پا رہا تھا لیکن جانے کیسے اس کے منہ سے خود بخود یہ الفاظ ادا ہوئے۔

"اپنا ایڈریس میسج کرو میں آتا ہوں۔"

اور اگلے پانچ منٹ میں اسے سپر ہائی وے پر بنے ہوئے یونیورسل ہائٹس کا ایڈریس موصول ہو چکا تھا مرتضیٰ خاموشی سے ہال میں واپس آ گیا اور جیسے تیسے اس نے مہندی کی رسم کی ادائیگی کروائی کھانا شروع ہونے میں ابھی مزید گھنٹہ لگ سکتا تھا ایسے میں وہ سعاد کو کھانے کے سلسلے میں کچھ ضروری ہدایات دیتا ہوا باہر آ گیا پارکنگ میں کھڑی ہوئی اپنی گاڑی نکالی اور ہائی وے پر جانے والی روڈ کی طرف ڈال دی سردیوں کے دن تھے اور رات بارہ بجے بھی شہر پر کالی حد تک سناٹے کا راج تھا کئی سڑکوں پر اسٹریٹ لائٹ بند ہو چکی تھیں۔

"میں جیسے ہی پہنچوں تم تیار ہو کر باہر آ جانا میرے پاس زیادہ وقت نہیں ہے۔" لائبہ کو میسج سینڈ کر کے وہ تیزی سے یونیورسل ہائٹس کی جانب بڑھ گیا پوری بلڈنگ اندھیرے میں ڈوبی ہوئی تھی شاید لائٹ نہیں تھی یا پھر ابھی بلڈنگ میں آبادی کم تھی گیٹ سے اندر داخل ہونے کے لیے اس نے باہر موجود سیکیورٹی گارڈ کو اپنا پولیس کارڈ دکھایا اور لائبہ کے بتائے ہوئے اپارٹمنٹ کے سامنے پہنچ کر اس کے موبائل پر فون کیا۔

"جلدی سے باہر آ جاؤ۔" فوراً ہی دروازہ کھول کر لائبہ باہر آ چکی تھی۔

"شاہ جی پلیز پانچ منٹ کے لیے اندر آ جائیں میں اپنا بیگ لے لوں۔"

وہ برقعہ میں ملبوس تھی غالباً اس کی تیاری مکمل تھی اور نہ چاہتے ہوئے بھی مرتضیٰ شاہ نے اپنے قدم اندر رکھ دیے اور یہ ہی اس کی زندگی کی سب سے بڑی اور شاید آخری غلطی تھی۔

"آپ اندر کمرے میں چلیں میں باتھ روم سے ہو کر آتی ہوں ایسا نہ ہو عین ٹائم پر میرا شوہر آ جائے اس لیے پلیز شاہ جی اندر چلے جائیں۔"

مرتضیٰ کو تذبذب کی کیفیت میں گرفتار دیکھ کر اس نے بڑے ملتجانہ انداز میں کہا اور مرتضیٰ تیزی سے اندر کمرے میں داخل ہو گیا لیکن کمرے کا دروازہ





کھولتے ہی اس کے قدم اپنی جگہ ساکت ہو چکے تھے اور سامنے موجود شخصیات کو دیکھتے ہی مرتضیٰ کو حالات کی سنگینی کا اندازہ ہو چکا تھا یقیناً مرتضیٰ شاہ کو مکمل پلاننگ سے گھیر لیا گیا تھا وہ تیزی سے واپسی کے لیے پلٹا تو دروازے پر ریوالور کے ساتھ فراز بھی ایستادہ تھا اب مرتضیٰ کے لیے کوئی راہ فرار نہ تھا۔

"آئیے آئیے انسپکٹر صاحب محبت میں بڑی طاقت ہوتی ہے جی آپ جیسے شاطر بندے بھی اس محبت نامی چڑیا کے ہاتھوں دھوکہ کھا سکتے ہیں یقین تو نہیں آتا۔" نور خان نے اس کا مذاق اڑاتے ہوئے کہا۔

"کیا بکواس ہے یہ؟ کیوں بلایا ہے مجھے تم لوگوں نے اس طرح دھوکے سے۔"

مرتضیٰ نے اپنے لہجہ کو حتی الامکان مضبوط بناتے ہوئے کہا وہ نور خان کے اطراف کھڑے ہوئے اسلحہ بردار گارڈز کو دیکھ چکا تھا جن کے سامنے اس کی کمر سے لگا ریوالور کوئی حیثیت نہ رکھتا تھا۔

"جلدی کیا ہے یار مرنے سے پہلے سب کچھ بتا دیں گے دیکھو بھی ہم نے تو تمہاری جوانی پر بھی ترس کھایا بڑی کوشش کی تمہیں سمجھانے کی پر تم کہاں پیچھا تو باز ہی نہ آئے اب بتاؤ بھلا منشیات نہ بیچو چلو نہیں بیچتے گاڑی چوری نہ کرو نہیں کرتے پلاٹوں پر قبضہ نہ کرو عورتوں کا دھندا بند کرو جوئے خانہ نہ چلاؤ اب یار اگر ہم کچھ نہیں کریں تو ہمیں کھانے کو کون دے گا تمہارا باپ اب بندہ اگر غلطی سے اسپیشل برانچ میں آ ہی گیا ہے تو اس کا یہ مطلب تو نہ ہوا کہ دوسروں کا روزی رزق بھی بند کر دو۔"

نور خان کے برابر بیٹھے ہوئے چوہدری دلاور نے تمسخر سے مرتضیٰ کو گھورتے ہوئے کہا اور مرتضیٰ تو غصے کی شدت سے اپنے حواس ہی کھو بیٹھا تھا دھوکہ اور وہ بھی ایک عورت کے ہاتھوں کیا کوئی عورت پیسے کے لیے اس قدر بھی گر سکتی ہے اس کے ساتھ ہی مرتضیٰ کی آنکھوں میں ثمامہ کا خوبصورت عکس جھلملانے لگا۔

"آ جا میری بلبل تو نے تو آج کمال ہی کر دیا شاباش ہے تجھے شاباش۔"

مرتضیٰ نے بے اختیار مڑ کر دیکھا اور ساکت ہی رہ گیا نہایت ہی عریاں لباس اور بے تحاشا میک اپ میں وہ یقیناً لائبہ ہی تھی جس کے ساتھ آنے والی ہستی پر نظر پڑتے ہی مرتضیٰ کو ایسا محسوس ہوا جیسے کسی نے اس کے جسم سے جان ہی نکال دی ہو سچ ہے محبت سے بڑھ کر کوئی دھوکہ نہیں اور آج مرتضیٰ کو بھی یقین آ ہی گیا تھا کہ پولیس والے کا کوئی سچا دوست نہیں ہوتا۔

اے کاش اس کا ریوالور ہی اس کے ہاتھ میں ہوتا لیکن شاید اس نے تو کسی ایسی صورت حال کا سوچا بھی نہ تھا اور میرے اللہ تو کیا میرا وقت آخر آ گیا۔

مرتضیٰ شاہ کو جیسے یقین ہی نہ آیا اس نے اپنے چاروں جانب نظر دوڑائی وہ بری طرح پھنس چکا تھا بالکل ایسے جیسے چوہے دان میں پھنسا ہوا چوہا مرتضیٰ شاہ جیسے بہادر شخص کے مقدر میں ایسی موت اس نے تو کبھی سوچا بھی نہ تھا وہ اس طرح بغیر کسی مقابلے کے بزدلی کی موت مارا جائے گا۔

"اے میرے اللہ مجھے آج ایک موقع اور دے دے میری زندگی میں بس تھوڑا سا اضافہ کر دے بے شک موت برحق ہے اور ہر بشر نے اس کا ذائقہ چکھنا ہے لیکن اتنی بزدلی کی موت بغیر کسی سے مقابلہ کیے نہیں میرے اللہ نہیں۔"

لیکن شاید دعا کی قبولیت کا وقت گزر چکا تھا مرتضیٰ نے کسی احساس کے تحت اپنی آنکھیں بند کر لیں "اے کاش آج مجھے اختیار ہوتا تو کم از کم اس لڑکی کو زندہ نہ چھوڑتا تو مرتضیٰ شاہ یہ طے ہے آج تم اس حال میں اس دنیا سے جاؤ گے کہ حالت نزع میں تمہارے پاس کوئی تمہارا اپنا نہ ہو گا اے میرے پروردگار میں نے تو زندگی میں کبھی بھی کسی کا برا نہ چاہا تھا پھر میرے ساتھ ہی یہ سب کیوں ہوا۔"

اسے سوچنے پر بھی یاد نہ آیا کہ کبھی زندگی میں اس نے کسی شخص کے ساتھ کوئی زیادتی کی ہو جس کی بددعا نے مرتضیٰ کو اس اذیت ناک موت کے قریب پہنچا دیا ہو۔

کہ میرے پروردگار آج کے دن تو نے یہ میرے ساتھ اچھا نہیں کیا۔"

لاشعوری طور پر اپنے رب سے کیا جانے والا ایک شکوہ اس کے دل میں ابھرا لیکن فوراً ہی اس نے توبہ بھی طلب کرلی۔

"مجھے معاف کرنا میرے مالک میں بھول گیا تھا کہ موت کا ایک وقت مقرر ہے نہ اس سے ایک لمحہ آگے نہ پیچھے اور کسی کی دعا یا بددعا میری زندگی پر اختیار نہیں رکھتی میری زندگی پر صرف تیرا ہی اختیار ہے اور شاید آج تیری دی ہوئی مہلت زندگی ختم ہوگئی ہے۔"

مرتضیٰ نے دل ہی دل میں کلمہ کی ادائیگی کی اسے دونوں طرف سے کسی نے جکڑ لیا تھا اور کمرے میں موجود تمام اسلحہ کا رخ مرتضیٰ کی جانب تھا۔

"اگر ہمت ہے تو اسلحہ رکھ کر مقابلہ کرو۔" اس نے ایک آخری کوشش کی۔

"نہ جی ہمارے میں ہمت ہی نہیں ہے۔"

چوہدری نے زوردار قہقہہ لگاتے ہوئے ایسے کہا گویا مرتضیٰ کی بات کا لطف لیا ہو۔

"بس خانی صاحب اب یہ کھیل ختم کریں، بڑا کمر جی بندے کو ہمارا الو دھندا ہی ماٹھا کرکے رکھ دیا ہے اس بے وقوف آدمی نے۔"

مرتضیٰ کچھ نہیں سن سکا تھا اس کے کانوں میں اپنی ماں اور بہن کی آوازیں آرہی تھیں اسے اپنا باپ اور بھائی بری طرح یاد آرہے تھے دلہن بنی شمامہ کا روپ اس کا دل چیر رہا تھا۔

"یاد رکھنا ہر کامیاب مرد کی تباہی کے پیچھے بھی ایک عورت کا ہی ہاتھ ہوتا ہے۔" ایس پی باجوہ کے الفاظ مرتضیٰ کے کانوں میں گونج رہے تھے اور وہ کچھ بھی بولنے سے قاصر ہوچکا تھا پھر کسی نے گولی چلائی اسے کچھ پتا نہ چلا صرف اس کے دماغ میں ایک پگھلا ہوا سیسہ سا اتر گیا آخری لمحوں میں جو آواز اس کے کانوں نے سنی وہ یقیناً "نوید حیدر" کی تھی۔

"بڑا سخت جان ہے یہ ایک گولی دل میں بھی ماردیں تو اچھا ہے گا ویسے بھی بے چارے نے دل ہی کے ہاتھوں دھوکہ کھایا ہے۔" اور پھر جانے کہاں سے جان کنی کی اذیت کے عالم میں مرتضیٰ کے کانوں میں یاسین شریف کی آواز ابھری جو یقیناً" رابعہ بیگم کی تھی مرتضیٰ کی تکلیف میں کمی واقع ہورہی تھی۔ "مرتضیٰ کے لبوں سے ادا ہونے والا آخری لفظ اور پھر مرتضیٰ نے اپنی جان اس اللہ کے سپرد کردی جس کی وہ امانت تھی بے شک انسان کی حیثیت پانی کے ایک بلبلے سے زیادہ کچھ نہیں اور یہ بھی حقیقت ہے کہ موت اپنے مقرر کردہ وقت اور مقام پر ہی آتی ہے شاہ عبداللطیف بھٹائی نے کیا خوب فرمایا ہے۔

انسان کی بساط ہی کیا ہے
حباب جو پھوٹ گیا
ایک پرندہ جو اڑ گیا
سانس کا ایک سلسلہ جو ٹوٹ گیا

٭ ٭ ٭

اور وہ رات یقیناً" مرتضیٰ شاہ کے گھر والوں کے لیے ایک قیامت کی رات تھی ایک ایسی حسین اور روشن شام کی رات اتنی بھیانک بھی ہوسکتی ہے کوئی سوچ بھی نہیں سکتا تھا۔ مہندی کا فنکشن ختم ہونے کے بعد سب گھر والے رات تقریباً دو بجے تک گھر واپس آچکے تھے اور جانے کیوں گھر پر مرتضیٰ کو نہ پاکر مصطفیٰ صاحب کو خواہ مخواہ ہی غصہ آنے لگا۔

"تم تو کہہ رہے تھے کہ مرتضیٰ گھر پر ہے۔"

انہوں نے فوراً" ہی سعاد سے باز پرس کی سعاد خود بھی حیران تھا کیونکہ مرتضیٰ نے اپنی ساری زندگی کوئی بھی ایسا غیر ذمہ داری کا کام نہ کیا تھا نہ ہی وہ کبھی بغیر ڈیوٹی کے اتنی رات گھر سے باہر رہا تھا اور آج کل تو ویسے بھی وہ چھٹیوں پر تھا سعاد سمجھ نہیں پارہا تھا کہ مرتضیٰ نے اس سے غلط بیانی کیوں کی۔

"فون کرو اسے کہاں ہے۔"

"اس کا فون بند جارہا ہے۔" زیاد جو جانے کب سے مرتضیٰ کا نمبر ملا رہا تھا مصطفیٰ صاحب کے قریب آکھڑا ہوا۔

"بس آج اس کی نوکری کا آخری دن ہے تمہیں نہیں کروائی یہ پولیس کی نوکری اپنے ساتھ بزنس میں لگائیں گے۔"

رابعہ بیگم جانے کب وہاں آکھڑی ہوئی تھیں جبکہ ہانیہ حارث اور بچوں کے ساتھ گھر جاچکی تھی اور بھابھی فدک کو لے کر اوپر اپنے پورشن میں چلی گئی تھیں۔

"تھانے فون کرو ہوسکتا ہے کوئی ایمرجنسی ہوگئی ہو۔"

جانے کیوں مصطفیٰ صاحب کا دل ہول رہا تھا ایسے جیسے کچھ ہونے والا ہو وہ بے خبر تھے نہیں جانتے تھے کہ اپنی قیمتی متاع حیات لٹا چکے ہیں ایسے میں جانے رابعہ بیگم کو کیا ہوا جھٹ وضو کیا اور دو رکعت نماز نفل کی ادائیگی کے بعد قرآن شریف کھول کر یاسین شریف پڑھنے بیٹھ گئیں ہاں تھیں شاید اسی لیے اور غالباً" یہ ہی وہ وقت تھا جب مرتضیٰ عالم نزع میں تھا۔

"وہ تھانے بھی نہیں گیا۔"

زیاد نے نوید حیدر کا نمبر ملاتے ہوئے اطلاع دی تیسری بیل پر ہی فون اٹھا لیا گیا شاید زیاد کا نمبر اس کے لیے انجان تھا لیکن مرتضیٰ کے بارے میں وہ بھی لاعلم تھا بقول اس کے رات بارہ بجے سے ہی مرتضیٰ کا فون بند جارہا تھا اس کا کہنا تھا کہ اسے مرتضیٰ سے کچھ آفیشل کام تھا اسی لیے فون کیا لیکن فون بند ہونے کے سبب "سمجھا کہ صاحب مہندی کے فنکشن میں مصروف ہوں گے اسی لیے ہی فون بند جارہا ہے" نوید حیدر سے بات ہونے کے بعد گھر کا ہر فرد پریشان ہوچکا تھا تھوڑی ہی دیر میں مرتضیٰ کی گمشدگی کی اطلاع سارے خاندان کو ہوچکی تھی اور تقریباً" تمام ہی لوگ وہاں آپہنچے تھے یہاں تک کہ نوید حیدر بھی آگیا تھا اور پھر اسی کے مشورے پر مرتضیٰ کی تلاش کا عمل مختلف اسپتالوں سے شروع کیا گیا نوید، زیاد، اسد اور سعاد نے تقریباً" ہر اسپتال کی ایمرجنسی چیک کرلی مرتضیٰ کے تھانے والے بھی تلاش کے اس عمل میں شامل تھے اور تقریباً" فجر کے وقت مرتضیٰ کی گاڑی سی ویو سے اس حالت میں ملی کہ اس کا آئی ڈی کارڈ اور بیلٹ اندر ہی تھا اس اطلاع کے ملتے ہی رابعہ بیگم غش کھاکر گر گئیں جبکہ شمامہ اور ہانیہ خاندان کی دیگر خواتین کے ساتھ مسلسل آیت کریمہ کا ورد کررہی تھیں اور بالآخر مرتضیٰ کی تلاش کا سفر عصر کے وقت ختم ہوا آخرکار مرتضیٰ شاہ مل ہی گیا لیکن کسی اسپتال کی ایمرجنسی سے نہیں بلکہ مردہ خانے سے جہاں عام حالات میں جانے کا کوئی تصور بھی نہیں کرسکتا تھا اور یہ سب نوید حیدر کی بدولت ممکن ہوا۔

مرتضیٰ کے جوان جسم سے ابھی بھی خون جاری تھا کون کہہ سکتا تھا چوبیس گھنٹے قبل یہ ہنستا بولتا خوب صورت جوان اس حال میں بھی مل سکتا ہے ہر آنکھ اس کی جوان موت پر اشکبار تھی سچ ہے موت زندگی کی تلخ حقیقت ہے جس تک پہنچنے کے لیے ہر بشر کو اتنا ہی لمبا سفر طے کرنا پڑتا ہے جتنا اس کے نصیب میں ہو۔

٭ ٭ ٭

تاریخ گواہ ہے کہ میر جعفر اور میر صادق جیسے غدار آج بھی ہماری صفوں میں نوید حیدر کی شکل میں موجود ہیں ہمارے ہر محکمے میں کوئی نہ کوئی نوید حیدر ضرور مل جاتا ہے ہر ظالم کا ساتھ دیتے وقت بھول جاتا ہے کہ کبھی اس ظلم کی زد میں وہ بھی آسکتا ہے کیونکہ بندہ ظلم کرکے بھول جاتا ہے اور بے شک اس کا مالک یہ ظلم اور ظالم کو ضرور یاد رکھتا ہے۔

مرتضیٰ شاہ کا وہ سفر جو اس نے حق کی راہ میں اکیلے ہی شروع کیا تھا اس کے جانے کے بعد بھی رکا نہیں ہاں البتہ ذرا سا وقفہ ضرور آیا سعاد نے میڈیکل کی تعلیم ادھوری چھوڑ کر سی ایس ایس کا امتحان پاس کیا اور پھر مصطفیٰ صاحب کی فرمائش پر اپنے لیے محکمہ پولیس کو منتخب کیا۔ شمامہ نے لاء کی تعلیم مکمل کرکے لاوارث عورتوں کے لیے ایک این جی او بنائی اور اپنی زندگی کو فلاحی کاموں کے لیے وقف کردیا مصطفیٰ صاحب نے بہت کوشش کی وہ سعاد سے شادی کرلے لیکن اس کی نا کبھی بھی ہاں میں تبدیلی نہ ہوئی وہ عورتوں کے مقدمے مفت میں لڑتی اور ہر حال میں

انھیں انصاف دلانے کی کوشش کرتی مرتضیٰ کی ناگہانی موت کے صرف چھ ماہ بعد اخبار میں ایک چھوٹی سی خبر چھپی۔

”نواز گوٹھ کی معروف سیاسی اور سماجی شخصیت نور خان کو ان کے دو بیٹوں اور ایک داماد سمیت اس وقت گولیاں مار کر موت کے گھاٹ اتار دیا گیا جب وہ اپنے ڈیرے کے باہر دوستوں میں بیٹھے تھے۔“

بظاہر ایک معمولی سی خبر کا افسوسناک پہلو یہ تھا کہ نور خان اپنے خاندان کے تمام مردوں سمیت مارا گیا کوئی نہیں جانتا تھا کہ نور خان کے اجلے لباس پر جانے کتنے بے گناہوں کے ساتھ ساتھ مرتضیٰ کے خون کے چھینٹے بھی پڑے تھے۔

نوید حیدر کی تیرہ سالہ بیٹی اسکول واپسی پر اغوا کرلی گئی بعد میں اس کی ملنے والی لاش نے نوید حیدر کو ذہنی طور پر مفلوج کردیا جو بھی اس سے ملنے جاتا وہ ہر ایک سے معافی طلب کرتا کوئی نہیں جانتا تھا کہ نوید حیدر کے قلب پر کون سا بوجھ ہے اور پھر زندگی کی طرف واپسی آتے ہی اس نے پولیس کی ملازمت چھوڑ کر اپنے گاؤں میں رہائش اختیار کرلی وہ ہر وقت اپنے گناہوں کی معافی اس پروردگار سے طلب کرتا تھا جو بڑا غفور الرحیم ہے ظلم کرتے وقت وہ بھول گیا تھا کہ ایک مسلمان کی جان، مال، عزت و آبرو دوسرے مسلمان پر حرام ہے تو کس طرح کسی بے گناہ کو دھوکہ دے کر موت کے گھاٹ اتارنے والے کو اللہ تعالیٰ معاف کرے گا، لیکن پھر بھی بے شک اس کی ذات بخشنے والی ہے وہ بڑا رحیم و کریم ہے شاید وہ نوید حیدر کو معاف کردے بے شک بندہ اللہ کو بھول جاتا ہے لیکن اللہ اپنے بندے کے ہر عمل پر نظر رکھتا ہے اور پھر اس کا کیا ہوا مکافات عمل کی صورت میں اسے واپس بھی ضرور ملتا ہے اور یہ قانون قدرت ہے۔ مرتضیٰ کی ناگہانی موت کے صرف ایک سال بعد لائبہ کا نام نہاد شوہر کسی آرمی افسر سے گاڑی چھیننے کی کوشش کرتے ہوئے رنگے ہاتھوں گرفتار کرلیا گیا اور پھر اس کے کیس کی مناسب پیروی نہ ہونے کے سبب ایک طویل المیعاد جیل اس کا مقدر بن گئی اور ان نام نہاد خداؤں کے ہاتھوں غلامی کی زندگی بسر کرنے والی لائبہ کے مقدر میں پروانہ آزادی لکھ دیا گیا۔ کچھ عرصہ کی گمنامی کے بعد اس نے شہر کے ایک پوش علاقہ میں پارلر کھول لیا جہاں کا زیادہ تر عملہ ایسی مجبور اور بے بس لڑکیوں پر مشتمل تھا جن کا کوئی سہارا نہ تھا لائبہ نے پارلر ہی کے ایک کمرے میں ان کی رہائش کا انتظام بھی رکھا لیکن اس سب کے باوجود اس کے دل کو سکون حاصل نہ تھا مرتضیٰ کی یاد جب بھی اسے ستاتی وہ بے حال ہوجاتی ایسے میں وہ کئی کئی گھنٹے مختلف درگاہوں پر گزارتی روزانہ مرتضیٰ کی قبر پر حاضری اور اس سے معافی کی طلب لائبہ کی زندگی کا حصہ بن گئی۔ نیند کے لیے وہ سلیپنگ پلز کا سہارا لیتی لیکن پھر بھی اسے نیند نہ آتی۔ پچھتاوے اسے زہریلے ناگ بن کر ڈستے بے شک اس کی پچھلی زندگی مکمل طور پر گناہوں سے عبارت تھی لیکن ان تمام گناہوں پر مرتضیٰ کی محبت، اس کے اعتماد اور اس کی جان کا قتل سب سے بھاری تھا۔ جس نے لائبہ کی زندگی سے سکون کا ایک ایک لمحہ چھین لیا تھا۔ اور ایسے میں سکون کی تلاش کے لیے اس نے اللہ سے لو لگائی۔ شروع شروع میں وہ صرف مغرب اور فجر کی نماز پڑھنے لگی لیکن کچھ ہی عرصہ بعد نماز پنجگانہ اس کی زندگی کا لازمی حصہ بن گئی اپنے گناہوں کی مغفرت طلب کرنے کے لیے وہ حالت سجدہ میں کئی کئی گھنٹے گزار دیتی اس کے دل کو یقین تھا کہ جس دن اس کی توبہ قبول کرلی گئی اس دن وہ پرسکون ہوجائے گی۔ اور یہ دن کب آئے گا وہ نہیں جانتی تھی۔ لیکن پھر بھی اس کا دامن تھامے وہ دن رات اس بارگاہ میں سجدہ ریز تھی جہاں سے کوئی خالی ہاتھ نہیں لوٹایا جاتا اور یہ بھی شاید مرتضیٰ کی موت کے بعد ایک کامیابی تھی جس نے لائبہ جیسی عورت کے دل پر لگے قفل کو توڑنے میں ایک اہم کردار ادا کیا سچ ہے اللہ جسے چاہے ہدایت دے اور نیکی کے راستے کی طرف موڑ دے بے شک وہ غالب حکمت والا ہے۔

✡

صبا السلام

# دو ہوس

”میں مروں گا تو چین آئے گا، تنگ آ گیا ہوں“ ”اماں! تم مجھے مار کر چھوڑو گی۔“ میں نے مسالہ بھون کر ابھی گوشت اس کے اندر ڈالا ہی تھا کہ پڑوس سے اونچا اونچا بولنے کی آواز آنے لگی۔ یہ آواز ہمارے پڑوس



سے تقریباً" بھرے بھرے دن آئی تھی۔ میں نے گوشت کو بھوننا شروع کیا اور ساتھ ساتھ پانی کا چھینٹا بھی ڈالتی جا رہی تھی۔ تیز گرم برتن پر پانی پڑنے سے اچانک تیز آواز اٹھتی اور پھر دھیمی پڑ جاتی مگر پڑوس کے جھگڑے کی آواز دھیمی پڑنے کے بجائے تیز سے تیز تر ہوتی جا رہی تھی۔ میں نے ہنڈیا کے نیچے آنچ ہلکی کی اور ڈھکن ڈھانپ کر صحن میں آگئی۔

سارے صحن میں دھوپ پھیلی ہوئی تھی۔ جلتے صحن سے گزر کر میں دیوار تک پہنچی اور دیوار کی درمیان کی درز سے آنکھ لگا کر ہمسائیوں کے گھر کا نظارہ کرنے لگی۔ آپا زینب کا بیٹا اونچا اونچا بول رہا تھا اور اس طرح بولتے ہوئے اس کی گردن کی رگیں پھول رہی تھیں۔ منہ سے کف اڑ رہا تھا۔ آپا زینب پورے صحن میں کہیں نظر نہیں آ رہی تھیں۔ میں کچن میں آ گئی اور ہنڈیا بلا کر دھنیا اور ہری مرچیں کاٹنے لگی جو سالن میں ڈالنا تھیں۔

ابھی یہ کام مکمل بھی نہ ہوا تھا کہ موٹر سائیکل کی آواز آئی اور اس کے ساتھ ہی صحن کا [illegible] اٹھا کیونکہ زینب کا بیٹا عرفان اپنی ماں سے لڑ جھگڑ کر دکان پر چلا گیا تھا۔ میں نے گھڑی دیکھی جو سوا گیارہ بجا رہی تھی۔ میں نے برنر بند کیا اور کمرے میں چلی آئی۔ جولائی کی اس جلتی دوپہر میں پنکھے کی ہوا بھی رحمت معلوم ہوتی ہے۔ میرے دونوں پیارے بچے ٹیوشن پڑھنے کے بعد اپنی پھپھو کے گھر چلے گئے تھے جو پچھلی گلی میں ہی تھی۔ اور انہوں نے بارہ بجے تک واپس آنا تھا۔ پسینہ خشک کرنے کے بعد میں نے واش روم کا رخ کیا اور جی بھر کر نہانے کے بعد جب ڈریسنگ روم میں آئی تو بارہ بجنے میں صرف پندرہ منٹ باقی تھے۔

میں نے ابھی پہلی روٹی توے پر ڈالی ہی تھی کہ بیرونی دروازے کی گھنٹی بج اٹھی بچے آگئے تھے۔ ان کو کھانا کھلانے کے بعد میں ان کے سارا دن کی روداد سننے لگی اور پھر ڈیڑھ بجے تک وہ سو گئے۔ گرمیوں کی چھٹیوں میں میرا یہی معمول تھا کہ بچوں کو اذانوں کے وقت اٹھا دیتی۔ وہ نماز کے بعد اپنا ہوم ورک کرتے ناشتہ کرنے کے بعد ٹیوشن چلے جاتے۔ اشعر کے آفس کا بھی وہی ٹائم تھا۔ وہ بچوں کو چھوڑ کر خود آفس چلے جاتے۔

ان کے جانے کے بعد میں پورا گھر سمیٹتی۔ صفائیاں کرتی اور کھانا تیار کر کے بارہ بجے تک فارغ ہو جاتی پھر کھانا کھانے کے بعد بچوں کو سلا دیتی۔ بچے بھرپور نیند لینے کے بعد سر شام اٹھتے تو تازہ دم ہوتے۔ کھیلتے کودتے اور ٹی وی دیکھتے۔ میں بھی ان کے ساتھ ہر سرگرمی میں شریک ہوتی۔ اسی طرح سارا دن گزر جاتا۔ میں نے دونوں بچوں کی طرف دیکھا اور مسکرا دی۔

"ماں بن جانے کے بعد عورت اپنے روز مرہ کے کام بھی بچوں کے ٹائم ٹیبل کو ملحوظ رکھ کر کرتی ہے۔"

میں نے مسکراتے ہوئے دونوں بچوں کی پیشانی چوم لی اور وضو کے لیے اٹھ گئی۔ ظہر کی نماز ادا کرنے کے بعد میں بچوں کے ساتھ لیٹنے ہی لگی تھی کہ ایک خیال نے مجھے چونکا دیا۔ سلیپر پیروں میں ڈال کر واپس صحن کی طرف بھاگی اور اسی درز سے دیکھا۔ سارا صحن خالی پڑا تھا۔ میں واپس لوٹ آئی۔ میرا دل تو چاہ رہا تھا کہ آپا زینب کی طرف جاؤں مگر دونوں بچے سو رہے تھے۔ انہیں اکیلے چھوڑ کر جانا مناسب نہ تھا۔ لہٰذا میں بھی ان ہی کے ساتھ لیٹ گئی اور آپا زینب کے بارے میں سوچنے لگی۔

ماضی کے کئی ورق پلٹتے چلے گئے۔

تقریباً" آٹھ سال پہلے اشعر نے یہ گھر خریدا تھا۔ اس وقت میری گود میں صرف ہانیہ تھی۔ میری سسرال کا گھر چھوٹا تھا اور افراد زیادہ لہٰذا دیور کی شادی کے بعد ہم نے علیحدہ گھر لے لیا۔ جس دن اس گھر میں ہم نے سامان شفٹ کیا۔ ہمارا کھانا آپا زینب کی طرف سے آیا۔ بہت ہنس مکھ اور ملنسار خاتون تھیں وہ اظہر کی پیدائش پر میرا بہت ساتھ دیا۔ ہر روز میری خیریت دریافت کرنے کے لیے آتیں۔ تب ہی مجھے پتہ چلا کہ ان کے شوہر کے انتقال کو دو سال ہو چکے ہیں۔ ایک بیٹا اور ایک بیٹی ہے۔ بیٹی ایف اے کی طالبہ تھی اور وہ خود ریٹائرڈ اسکول ٹیچر تھیں۔ ریٹائر ہونے پر جو رقم انہیں ملی۔ اس سے انہوں نے بیٹے کو دو میانے درجے کی کریانے کی ایک دوکان کھلوا دی اور کچھ رقم گھر کی مرمت پر اٹھ گئی۔

بیٹے کی وہ دکان اتنی تو چل رہی تھی کہ آرام سے گزر بسر ہو رہی تھی۔ میں میکے سے دور تھی اس لیے آپا زینب کو ہی اپنی سہیلی بنا لیا اور ہر چھوٹا موٹا دکھ سکھ ان سے بانٹنے لگی۔ اگر کوئی بچہ بیمار ہے تو آپا زینب کے ساتھ بچے کو بھیج کر ڈاکٹر سے دوا لے لی۔ کسی چیز کی اچانک ضرورت پڑ جائے تو آپا زینب حاضر ہیں۔ سسرال والوں کی دعوت ہے تو آپا کو گھر بلوا کر دو ڈشز بنوا لیں۔ غرض وہ میرے کام آئیں مگر انہیں مجھ سے کوئی ضرورت کبھی نہ پڑی۔ مگر یہ تو چند سال پہلے کی بات تھی جب اظہر پیدا ہوا تھا۔ اب تو وہ چھ سال کا بچہ اور نرسری کا اسٹوڈنٹ تھا۔

آپا زینب کی بیٹی فاخرہ بہت پیاری، نیک اور سلیقہ مند ہوتی تھی۔ وہ بہت اچھی آرٹسٹ بھی تھی۔ اس کی [illegible] ہمارے گھر کے کئی نمونے میں نے خود رکھے تھے۔ آپا زینب کا گھرانہ ہر طرح سے خوش تھا پھر آپا زینب نے اپنے بیٹے کی منگنی کر دی۔ وہ دور پرے کے رشتہ دار تھے۔ لڑکی پڑھی لکھی تھی۔ اچھی شکل و صورت کی مالک تھی۔ خاندان بھی اچھا تھا اور یہ رشتہ کروانے والی آپا کی سگی بہن تھی۔ لہٰذا ایک سال کے اندر اندر آپا" ساس بن گئیں۔ آپا بہت خوش تھیں کہ ایک فرض سے سبکدوش ہو گئیں۔

عرفان کی شادی کے کچھ ہی دن بعد آپا کے گھر سے چھوٹی چھوٹی لڑائیوں کی آوازیں آنے لگیں۔ میں نے آپا سے پوچھا تو وہ ٹال گئیں۔ لیکن ایسی باتیں کہاں چھپتی ہیں۔ ادھر عرفان کی بیگم عرفان کے کان بھر کر میکے روانہ ہوتی، ادھر گھر میں ایک محاذ کھل جاتا۔ عرفان شکایتوں کی پٹاری کھولتا چلا جاتا اور آپا کی آنکھوں سے آنسوؤں کا سمندر رواں ہو جاتا۔ وہ الزامات لگاتا اور آپا ایک لفظ تک نہ اپنی صفائی میں کہہ پاتیں۔

جب تک فاخرہ کی شادی نہ ہوئی تھی وہ کسی نہ کسی بات کا جواب دے دیتی۔ دلائل دیتی اور اپنی ماں کو بے گناہ ثابت کر دیتی مگر چند سال پہلے فاخرہ کی بھی شادی ہو گئی۔ آپا اس محاذ پر تنہا رہ گئیں۔

مجھے اچھی طرح یاد ہے آپا کے ہاں پہلا پوتا پیدا ہوا تھا۔ چونکہ گھر کا سارا خرچ عرفان اور اس کی بیوی چلاتی تھی۔ لہٰذا آپا کے پاس ایک روپیہ نہ ہوتا۔

اس دن عرفان جب ہسپتال سے گھر آیا تو ماں کے سامنے رونے لگا۔ نعیمہ، عرفان کی دلہن کا بڑا آپریشن ہوا تھا۔ روپے کم تھے تقریباً" مزید بارہ ہزار روپے کی ضرورت تھی۔

زندگی میں پہلی بار آپا نے میرے سامنے دست سوال دراز کیا اور میں انکار نہ کر سکی۔ میں نے اپنی ساری جمع پونجی جو نو ہزار پانچ سو بیس روپے تھی ایمان داری سے آپا کے حوالے کر دی۔ باقی پیسوں کے لیے فاخرہ نے اپنی پینٹنگز جو اس نے نمائش کے لیے تیار کی تھیں تین ہزار میں اپنی ایک کلاس فیلو کو بیچیں اور یوں بارہ ہزار کی رقم عرفان کے حوالے کی تاکہ وہ نعیمہ کو چھٹی دلوا کر گھر لا سکے۔ آپا پائی پائی کے لیے بیٹے اور بہو کی محتاج ہو چکی تھیں۔

جب کچھ عرصے کے بعد آپا نے عرفان سے ان پیسوں کا مطالبہ کیا تو ایک اور جنگ شروع ہو گئی۔

"بس کریں اماں! یہ ڈرامہ بازیاں" میں کیا جانتا نہیں ہوں کہ کتنے پیسے جوڑ رکھے ہیں آپ نے یہاں میں نے رقم مانگی "وہاں" اگلے ہی دن آپ نے میرے ہاتھ میں رکھ دی۔ میں کیا اتنا غریب ہوں کہ اتنے پیسے نہ ہوں میرے پاس۔ میں نے نعیمہ کی بات مان لی اور آپ کو آزما لیا ورنہ میں بھلا تو مفت میں مارا جاتا" عرفان نے چمک کر کہا۔

"تو کیا سمجھتا ہے، میں تجھ سے رقم چھپاؤں گی۔ اپنی اولاد سے؟ ارے میں نے ساتھ والی عائشہ بیٹی سے پیسے ادھار لیے تھے، جا پوچھ لے اس سے اور کچھ پیسے

تیری بہن نے اپنی بنائی ہوئی تصویریں بیچ کر دیے ہیں۔ تو بس ساڑھے تو ہزار روپے دے ہیں اسے تو لوٹا دوں۔ فاخرہ کی تو ہے ، گھر کی بات ہے۔" آپا نے لجاجت سے کہا۔

"واہ واہ سن لو ، بڑھیا کی کوئی ایک زبان ہے کہ نہیں۔" آپا کی پڑھی لکھی بہو اپنی جہالت کا ثبوت دینے کے لیے میدان میں اتر آئی۔

"کبھی کہتی ہے ادھار لیے ہیں اور کبھی کہتی ہے بہن نے دیے ہیں۔ ارے کیسی ماں ہے۔ قیامت کی نشانی ہے قیامت کی جس بیٹے نے ساری عمر کما کر کھلایا ہے۔ اسی سے حساب کتاب۔ اسی کو نوچ کھسوٹ کر کھا رہی ہے ارے تو سگی ہے یا سوتیلی۔" نعیمہ نے آپا کی ممتا پر انگلی اٹھائی تھی۔ آپا جہاں کی تہاں بیٹھی رہ گئیں۔

"اماں! امت ذلیل کروایا کر مجھے بیوی کے سامنے بھی کیا سوچے گی وہ کیسی ماں ہے میری۔" عرفان نے ہاتھ جوڑتے ہوئے کہا اور گھر سے باہر نکل گیا۔

آپا کی زبان جیسے گنگ ہو گئی مگر آنسوؤں کو راستہ مل گیا تھا۔

ان کے کانپتے وجود پر ایک نرم اور کمزور ہاتھ آ کر ٹھہر گیا۔ آپا نے اپنی بچی کو سینے سے لگا لیا۔ انہیں آج پتا چلا تھا کہ بہو کی کسے کہتے ہیں؟ پھر تو یہ معمول بن گیا۔ آپا خاموش رہتیں۔ نعیمہ کے جو منہ میں آتا کہے چلی جاتی۔ اس کی طرف داری کے لیے شوہر موجود تھا مگر آپا کا شوہر، سائباں او ر صحت کے بے بس نظروں سے بیٹے کو تکتے جاتیں۔ کبھی کبھار فاخرہ پلٹ کر جواب دے دیتی۔

اس معرکے کے چند روز بعد آپا نے اپنے سونے کی بالیاں بیچ دیں اور میرے پیسے مجھے لوٹا دیے۔ مجھے پتہ چلا تو ان سے بہت ناراض ہوئی مگر انہوں نے میری ایک نہ سنی۔

فاخرہ نے اپنی تصاویر کی نمائش کی جو کامیاب رہی۔ اب فاخرہ خود بھی کمانے لگی تو آپا کا ہاتھ ذرا کھلا تھا۔ آپا کی بہن نے اپنے بیٹے سہیل کے لیے فاخرہ کا رشتہ مانگا تو آپا نے ایک لمحے کی تاخیر نہ کی اور دو ماہ کے بعد فاخرہ کا نکاح طے پا گیا۔ اب جہیز کا مسئلہ سامنے تھا۔ عرفان نے ایک بھی پیسہ دینے سے انکار کر دیا مگر آپا نے بیٹی تو بیاہنی تھی۔ لہٰذا مکان کو بیچ دینے کا فیصلہ کیا گیا۔

"یہ ڈائن ہمیں اس گھر سے نکالے گی ' ارے تو نکل ' تیری بیٹی نکلے اس گھر سے ' کافر ہے تیری بیٹی ' تصویریں بناتی ہے بہت گری کرتی ہے بہت گری۔"

جس روز آپا کے گھر سے یہ آوازیں بلند ہوئیں۔ سارے محلے نے گلی میں نکل کر یہ "دلن دو مسن شو" دیکھا۔ چونکہ گھر کے دروازے بند تھے ورنہ دیکھ بھی لیتے مگر واحد میں تھی بیٹی شاید جس نے اس کا نظارہ بھی کیا۔ جی ہاں ' اسی ٹوٹی ہوئی درز سے جو 2005ء کے زلزلے کی وجہ سے بن گئی تھی اور کافی چوڑا شگاف تھا۔ مگر اس کو ٹھیک کروانے کی دونوں گھروں نے ہی ضرورت نہ سمجھی۔ عرفان بھی دوکان سے گھر آگیا اور بیوی کو چپ کروایا مگر مدہم مدہم آوازیں رات تک آتی رہیں۔ رات کے دس بجے ہوں گے جب میرے گھر کا دروازہ زور زور سے بجنے لگا۔

"خالہ جی! اشعر نے دروازہ کھولا تو آپا زینب سامنے کھڑی تھیں۔ بے حال پریشان کہ پیروں میں جوتا نہیں اور سر پر دوپٹہ نہیں۔

"اشعر بیٹا! میری فاخرہ۔" ٹوٹے پھوٹے الفاظ ساری کہانی سنا رہے تھے۔ میں آپا کے ساتھ ان کے گھر آئی۔ فاخرہ بے ہوش پڑی تھی۔ اسے گاڑی میں ڈالا۔ سوزوکی پچھلے ہفتے ہی اشعر کو آفس کی طرف سے ملی تھی۔ ہم سب ہسپتال پہنچے۔ بچوں کو میں نے ان کی پھپھو کے گھر چھوڑا فاخرہ کو نروس بریک ڈاؤن ہوا تھا۔ آپا کی بہو لڑ جھگڑ کر گھر چھوڑ کر چلی گئی تھی۔ عرفان اسے منانے کے لیے گیا ہوا تھا۔

قیامت جیسی وہ رات گزارنے کے بعد صبح فاخرہ کو ہوش آ گیا۔ آپا کی بہن کو جھگڑے کا پتہ چلا تو بہت پشیمان ہوئیں۔ انہوں نے جہیز لینے سے منع کر دیا۔ ہسپتال میں ہی فاخرہ اور سہیل کا نکاح ہوا۔ آپا نے اپنا گھر بیٹے کے نام کر دیا۔ اپنی ماں کی دو سونے کی چوڑیاں














بہن کر فاتحہ، آپا زینب کی اکلوتی بیٹی اور عرفان کی اکلوتی بہن رخصت ہوگئی۔

ایک سال کے بعد عرفان نے بڑا جنرل اسٹور بنا لیا۔ گھر میں پیسہ برسنے لگا مگر روز روز کے یہ لڑائی جھگڑے ختم نہ ہوئے۔ عرفان کی بیوی میکے چلی جاتی تو وہ گھر میں کچھ خرچ نہ دیتا' خود باہر سے کھانا کھاتا اور ماں کیا کھاتی ہے؟ اس بات کی کوئی فکر نہیں ہوتی۔

آپا زینب میرے گھر آکر میری ہی سلائی مشین پر میرے اور بچوں کے کپڑے سلائی کر دیتیں اور میں انہیں اس کی اجرت دیتی جسے وہ مشکل وقت میں خرچ کرتیں۔ آپا زینب بہت خوددار تھیں یا تو وہ محنت کی اجرت لیتیں یا ادھار۔ میں نے کئی بار کہا کہ میرے بچوں کو پڑھا دیا کریں مگر ٹال دیتیں۔ ایک مرتبہ میرے بہت اصرار پر کہنے لگیں۔

"میں اپنے بیٹے کو تو علم اور اچھی تربیت نہ دے سکی' کسی کو کیا سکھاؤں گی۔"

میں خاموش ہی رہ گئی۔ میں نے کئی بار آپا کی مدد کرنے کی کوشش کی مگر انہوں نے یہ کہہ کر روک دیا کہ "بیٹیوں سے لیتی اچھی نہیں لگتی۔"

ان ہی دنوں یہ بھی پتہ چلا نعیمہ کے بیٹی ہوئی تھی۔ اب تو اس کی گود میں ایک اور بیٹا آچکا تھا۔ اس کے طعنوں میں مزید اضافہ ہو گیا تھا۔ نعیمہ کے جانے کے بعد پھر شکایتوں کا دفتر کھلتا ہو گا اور ہر غلطی' ہر خطا آپا زینب کا مقدر ٹھہری ہو گی۔ میں نے آنکھ کھولی' گھڑی چار بجا رہی تھی۔ بچے اٹھ رہے تھے۔ میں نے ان کا منہ دھلوایا۔ دودھ سوڈا بنا کر پلایا اور ہوم ورک کرنے کا کہہ کر دروازے کو لاک لگا کر آپا زینب کی طرف چلی آئی۔ وہ اندر بیٹھی رو رہی تھیں۔ چار پانچ گھنٹے رونے کی وجہ سے ان کی آنکھیں سوج چکی تھیں۔ مجھے دیکھا تو وہ لپک کر میری طرف آئیں۔

"تو نے سنا عائشہ! کہتا ہے کہ میں مروں گا تو چین آئے گا تو ہی بتا عائشہ میرا کیا قصور ہے۔"

وہ میرے ساتھ لگ کر بلک بلک کر رونے لگیں تو میں نے انہیں بیڈ پر بٹھایا' آنسو پونچھے' ٹھنڈا پانی پلایا اور ان کے ہاتھ اپنے ہاتھوں میں لے لیے۔

"میں آپ سے ہمیشہ کہتی رہی ہوں۔ میں سمجھاتی ہوں عرفان کو۔ وہ بڑی بہن سمجھتا ہے مجھے' آپ کہیں تو عشرت اس سے بات کریں۔" میں نے کہا۔

"نہیں' اب اس کی کوئی ضرورت نہیں رہی۔" وہ عجیب سے لہجے میں بولیں تو میں خاموش ہو گئی۔ عصر کی اذان کی آواز آ رہی تھی۔

میں نے انہیں اٹھایا' وضو کروایا اور خود بھی وضو کیا۔ ان کے ساتھ عصر کی نماز پڑھی۔ اپنے گھر سے کھانا لا کر انہیں کھلایا اور انہیں آرام کی تاکید کر کے گھر لوٹ آئی۔

اگلی صبح بھی وہی روٹین رہی جو روز کی تھی۔ بچے ٹیوشن سے واپسی پر ٹی وی دیکھ رہے تھے اور میں سالن بنا رہی تھی جب رونے کی آواز سے میں چونکی۔ یہ آواز عرفان کی تھی۔ میں درز کی طرف بھاگی' انہونی کا احساس مجھے بار بار ہو رہا تھا۔

آپا زینب سارے دکھوں سے نجات پا گئیں۔ انہوں نے صحیح کہا تھا۔ اب عرفان کو سمجھانے کی ضرورت نہیں رہی تھی۔

فاخرہ بڑی سی گاڑی میں بیٹھ کر آئی۔ ملک کے مایہ ناز فیشن ڈیزائنرز میں اس کا شمار ہونے لگا تھا۔ اس کے پہلے چند ڈیزائنز نے ہی اسے شہرت کا مزہ چکھا دیا تھا۔ اس کی ماں کی دعاؤں نے اسے اس مرتبہ تک پہنچا دیا تھا۔ ادھر آپا زینب کا جنازہ اٹھا اور ادھر فاخرہ نے گھر سے باہر قدم نکالا اور پھر کبھی اس گھر کی دہلیز پر قدم نہ رکھا مگر مجھ سے اور میرے بچوں سے ملنے اکثر آتی تھی۔



جولائی کی ویسی ہی گرم دوپہر میں میں نے مسالا بھون کر گوشت ڈالا تو مجھے یاد آگیا۔ بچے آج بھی اپنی پھپھو کے گھر گئے ہوئے تھے۔ آپا زینب کو فوت ہوئے ایک سال بیت چکا تھا۔ میری آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے۔ ایک سال پہلے کی ایسی ہی ایک دوپہر اپنی پوری





جزئیات کے ساتھ یاد آگئی۔ اسی اثناء میں ہمسایوں کے گھر سے آوازیں بلند ہونا شروع ہوئیں مگر یہ کیا۔ عرفان کے بجائے نعیمہ کے چیخنے کی آواز۔

میں نے آنچ ہلکی کی اور دیوار کی اس درز کی طرف بھاگی۔ عرفان کے ساتھ ایک چوبیس پچیس سال کی خوش شکل خاتون کھڑی تھی۔ لباس اور میک اپ سے ہی دلہن لگ رہی تھی۔ نعیمہ چیخ رہی تھی۔ "سوتن" کے الفاظ کے علاوہ مجھے کسی بات کی سمجھ نہیں آرہی تھی۔ نعیمہ کے گلے کی رگیں پھول رہی ہیں۔ اس کے منہ سے کف اڑ رہا تھا۔ آنکھوں سے آنسو بہہ رہے تھے۔

"بس بند کرو اپنی یہ بکواس' کیا ظلم ہو گیا ہے تم پر؟ ہاں بولو' ظلم تم نے کیا ہے۔ مجھ پر' میری ماں پر اور میری بہن پر۔" عرفان چنگھاڑا۔

"میں نے اپنی ماں کو فاقوں مارنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی' اس کے خلوص' اس کی محبت پر شک کیا' اسے دھتکارا۔ جب اسے میری ضرورت تھی میں نے اسے بے امان کر دیا۔ اسے بے سہارا چھوڑ دیا۔ اس کی خدمتوں اور محبتوں کو فراموش کر دیا۔ باپ کے انتقال پر جس چھوٹی بہن کے سر پر ہاتھ رکھتے ہوئے میں نے اپنے دل میں ویسی ہی شفقت محسوس کی جیسی باپ' بیٹی کے لیے کرتا ہے۔ اس بہن کو فقیروں کی طرح رخصت کر دیا۔ میری وجہ سے وہ موت کی دہلیز تک جا پہنچی۔

تم مجھے پٹیاں پڑھاتی رہیں کہ وہ میرے ٹکڑوں پر پلتی ہیں اور میں بھول گیا کہ میں تو خود اس ماں کا ٹکڑا ہوں اور میری بہن اسی وجود کا دوسرا ٹکڑا۔ میری ماں نے ہمیں محبت سے جوڑ کر ایک کیا تھا اور تم نے ہمیں پھر ٹکڑوں میں بانٹ دیا۔ میری بہن میری شکل تک دیکھنا گوارا نہیں کرتی۔ میری ماں کے مرنے کے بعد اس نے میری چوکھٹ پر قدم نہیں رکھا۔ تمہاری طرف دیکھتا ہوں تو مرنے کو دل چاہتا ہے۔ ایک سال تمہیں برداشت کرنے کی میں نے بھرپور کوشش کی ہے مگر اب نہیں۔ میں اپنی ماں کے وہ آخری الفاظ نہیں بھول سکتا جو اس نے میرے ہاتھ پکڑ کر کہے تھے۔

عرفان بیٹا! رب پاک کی قسم۔ میں نے تم سے بہت محبت کی ہے پھر بھی اگر مجھ سے کوئی غلطی ہو گئی ہو تو معاف کر دینا۔" اور پھر میری ماں مر گئی۔"

میری آنکھوں سے گرم گرم سیال بہنے لگا۔ عرفان بھی رو رہا تھا مگر آج نہ تو اس کے منہ سے کف اڑ رہا تھا اور نہ ہی رگیں پھول رہی تھیں۔

"یہ میری بیوی ہے۔ اب اس گھر میں یہ رہے گی۔ تم جا سکتی ہو۔" عرفان نے بے دردی سے کہا۔

"میں بیٹوں کی ماں ہوں' تم اتنی آسانی سے نہیں نکال سکتے مجھے۔" نعیمہ کی مغرور آواز ابھری۔

"میری ماں بھی بیٹے کی ماں تھی اور اسی جرم کی سزا بھگتی ہے اس نے۔ تم تو دو بیٹوں کی ماں ہو' تمہاری سزا تو دگنی ہونی چاہیے۔" عرفان نے کہا۔

"پاگل ہو گئے ہو تم" نعیمہ چیخی اور عرفان کا گریبان پکڑ کر اسے مارنے لگی۔

"نکل جاؤ یہاں سے ورنہ تین حرف بھیج کر دفع کر دوں گا۔"

عرفان کی دھمکی کارگر ثابت ہوئی۔ نعیمہ کمرے میں چلی گئی۔ عرفان اپنی بیوی کے ساتھ آپا زینب کے کمرے میں آ گیا اور میں نے واپس کچن کی طرف دوڑ لگا دی۔

اس گھر سے اسی طرح لڑنے جھگڑنے کی آوازیں آتی ہیں' عرفان اسی طرح رگیں پھلا کر کف اڑاتا ہے۔ فرق اتنا ہے کہ آپا زینب کی جگہ اب نعیمہ نے لے لی ہے۔ وہ آپا زینب کی طرح آنکھوں میں آنسو بھرے خاموشی سے سنتی رہتی ہے۔



جام جم سے میرا جام سفال اچھا ہے

انسان شخصی ارتقا کے ابتدائی ادوار میں "گیلی مٹی" کی مانند ہوتے ہیں۔ جنہیں معاشرے کا "کمہار" تربیت کے "چاک" پر دھرتا ہے اور بازار حیات کی "مانگ" کو مد نظر رکھ کر اپنی نیت اور چاہت کے ہاتھوں سے ایک خاص سانچے میں ڈھالتا ہے۔ اس قالب سازی کے دوران اس کی "انگلیاں" ہر "برتن" کے بدن پر رشتوں رواجوں مذہب سیاست جذبوں خوابوں اور سرابوں کی ان گنت پیچیدہ تحریریں رقم کرتی ہیں۔

گیلی مٹی کے یہ "سانچے" حالات کے "آوے" میں ڈھلتے ہیں۔ ان مراحل سے گزرتے ہوئے ہر برتن کا "ظرف" اور "نصیب" اس کی قیمت کا تعین کرتا ہے۔ کچھ "سفال گر" کی بے توجہی کا شکار ہو جاتے ہیں۔ کچھ اس کے اناڑی پن کی نذر ہوتے ہیں۔ کچھ "آوے" کی "دہک" برداشت نہیں کر پاتے اور تڑخ جاتے ہیں۔ کچھ ایسے بھی ہوتے ہیں جو بازار تک تو پہنچتے ہیں مگر انہیں کوئی "خریدار" میسر نہیں آتا۔ ان کا نصیب اور بازار کا اسلوب "ظرف" کا مقام طے کرتا ہے۔ گل دان اور پیک دان میں ساخت کا فرق بھلے نہ ہو مگر نصیب کا فرق ضرور ہوتا ہے۔

یہی میرے ناول کی تھیم ہے۔

محض چند واقعات کو اپنے انداز میں آپ کے سامنے پیش کر رہی ہوں۔ کرداروں کے ساتھ انصاف کرنے کی زحمت میں نے نہیں اٹھائی کیونکہ میرا فہم و ادراک ناقص اور نامکمل ہے۔ میں یہ کام آپ پر چھوڑ رہی ہوں میں آپ کو خود سے بہتر منصف مانتی ہوں۔ میں اپنی رائے بھی نہیں دے رہی۔ صرف آپ کی رائے مانگ رہی ہوں۔ آپ اس ناول کو کسی بھی تناظر میں دیکھیں مگر اسے مٹی کے بے جان برتنوں کی کہانی مت سمجھیے گا۔

یہ جیتے جاگتے وجود رکھنے والے اور جدوجہد کرنے والے انسانوں کی داستان ہے۔

بشریٰ سعید



بشریٰ سعید

# سفال گر



سے شاید مل جائے۔ رفیع پلازہ اور زیتون پلازہ دونوں ساتھ ساتھ ہیں۔ وہاں سے ہو کر لیں۔" لڑکے نے پیچھے سے ہانک لگائی تھی۔ آپا نے رک کر سنا اور ایک دوسری ویڈیو شاپ کی طرف بڑھ گئی۔ عمر کی برداشت اب جواب دے چکی تھی۔ وہ فٹ پاتھ پر رک کر اس کے باہر نکلنے کا انتظار کرنے لگا۔ اسے "تقریباً" آدھا گھنٹہ وہیں ٹھہرنا پڑا۔ آپا مارکیٹ کی ہر چھوٹی بڑی ویڈیو شاپ میں وہ فلم تلاش کرتی رہی۔ اس کے لیے یہ صورت حال قطعی ناقابل فہم تھی۔ ایک گھٹیا موی کے لیے آخر وہ اس طرح ہلکان کیوں ہو رہی تھی۔ آپا نے اس کے پاس لوٹتے ہی عجلت میں رکشہ رکوایا اور بغیر کرایہ طے کیے بیٹھ گئی۔

"بی بی! کدھر چلنا ہے۔"

"ہال روڈ۔"

عمر نے بے یقینی سے اسے دیکھا تھا۔



آوازوں، رنگوں اور خوشبوؤں سے چھلکتے ہوئے آڈیٹوریم ہال میں وہ دونوں … داخل ہوئے تو کارل کی … شناساؤں کے منہ حیرت سے کھل گئے۔ صوفیہ اس سارے … پر موجود وہ آخری لڑکی تھی جسے وہ کارل کے ساتھ دیکھنے کی امید کر سکتی تھیں۔ اس نے کارل کی جانب نگاہ اٹھائی۔ وہ کچھ بجھا بجھا اور قدرے جھینپا ہوا سا لگتا تھا۔ شاید وہ اپنے فیصلے پر پچھتاوے کا شکار ہو رہا تھا۔

"اس سے کچھ فرق نہیں پڑتا۔" صوفیہ نے سر جھٹکتے ہوئے سوچا۔ "اس پورے ہال میں سب سے خوب صورت مرد میرے ساتھ ہے اور شاید اتنی توجہ اور ایسی اہمیت مجھے اپنی زندگی میں پھر کبھی میسر نہ آئے۔ آج کی رات میری زندگی کی یادگار ترین رات ہوگی۔"

اس نے لڑکیوں کے چہروں پر کھدے حسد سے محظوظ ہونے کی کوشش کی … کر کے اپنے من سے جلد خاموشی کی صدا آگئی تھی۔ ایسا کیوں تھا؟ اگر رات تسکین تھی اور زندگی اسے اپنے حصے کی خوشیاں کشید کرنے کا موقع دے رہی تھی تو وہ خوش کیوں نہیں تھی۔ اس کے اندر کوئی امنگ کیوں نہیں جاگتی تھی۔

جب کارل نے اسے رقص کی دعوت دیتے ہوئے ہاتھ بڑھایا تو اس کا سیل فون بجنے لگا۔

"میں شرط لگاتا ہوں یہ دنیا کا سب سے کمینہ شخص ہے جو اس وقت دو پیار کرنے والوں کے بیچ حائل ہو گیا ہے۔"

کارل نے کوفت کا اظہار کیا تھا۔

اس نے ایک نظر اسکرین پر چمکتے ہندسوں کو دیکھ کر سیل فون آف کر دیا اور اپنی طرف بڑھا ہوا ہاتھ تھام کر دیگر جوڑوں کے ساتھ رقص میں شامل ہو گئی۔ اس کا خمار اب غائب ہو چکا تھا۔ وہ اپنے سیل فون پر آنے والی کال کے بارے میں سوچ رہی تھی۔

کیا گرانٹ اتنی جلدی گھر واپس آگیا تھا یا اس نے اسٹوڈیو سے ہی فون کیا تھا اور اگر وہ گھر آچکا تھا تو وہ رات گئے تک باہر رہنے کا کیا جواز پیش کرے گی اور اس … اس کے ساتھ جا کر ممکن ہو گا۔ وہ قیامت کھڑی کر دیتا۔

"میرے لوٹنے سے قبل وہ سلیپنگ پلز اور شراب کے نشے میں ڈوب کر بے سدھ ہو چکا ہو گا۔"

اس نے خود کو تسلی دی اور کارل کے قدم سے قدم ملانے کی کوشش کی۔

"لیکن دروازہ تو اسے ہی کھولنا ہو گا اور وہ مجھے ڈھونڈتا ہوا یہاں آگیا تو۔"

وہ … سے بچھڑنے لگی تھی اور اس کے پاؤں الٹے سیدھے پڑ رہے تھے۔

"ضروری نہیں کہ وہ واپس ہی آیا ہو اور اگر آبھی گیا تو اسے کیسے پتا چل سکتا ہے کہ میں یہاں ہوں۔ مبیل نے … "

اس نے کارل کا ہاتھ بری طرح کچل دیا۔ وہ حواس باختہ ہو رہی تھی۔ پھر اس کے چاروں اور گونجتی







موسیقی تھم گئی۔ اس کے متحرک پاؤں بھی ساکت ہو گئے تھے۔ کیا وہ کوئی دوسرا گیت لگانے والے تھے۔ اس نے ہال میں چھائے ہوئے سکوت کے غیر فطری پن کو محسوس کیا۔

"اپنے غلیظ ہاتھ اس سے ہٹاؤ ورنہ میں تمہیں جان سے مار دوں گا۔" اس نے کارل کے شانے کی اوٹ سے گرانٹ کو آتے دیکھا تھا۔ پھر صوفیہ نے اسے کارل کو گریبان سے پکڑ کر جھنجوڑتے دیکھا۔ گرانٹ منہ سے کف اڑاتے ہوئے اسے گالیاں دے رہا تھا۔

اس کی سیاہ ٹویڈ جیکٹ کھل گئی تھی۔ اس کی فرانسیسی کفوں والی سفید قمیص پھٹ کر دھجیوں میں تبدیل ہو گئی تھی۔

کارل نے اس کے منہ پر زوردار تھپڑ مارا تھا۔ وہ فرش پر ڈھیر ہو گیا۔ اس نے ہونٹوں کے گوشے سے رستے خون کو زبان سے چاٹا اور حلق کی پوری قوت سے چلایا۔

"کوئی پولیس کو بلاؤ۔ میری مدد کرو۔ پولیس کو بلاؤ۔" گرانٹ اس کے سر پر جا کھڑا ہوا اور اس کا بازو گرفت میں لے لیا۔

"ربّا! تم پاگل ہو گئی ہو؟ سب کو پھنسواؤ گی کیا۔ جیروم اور کوئی کے پاس کوکین ہے۔ خبردار پولیس کو نہ بلانا۔ یہ ان کا ذاتی معاملہ ہے۔ تم بیچ میں پڑنے کی کوشش مت کرو۔"

صوفیہ نے کسی کو تیز تیز بولتے سنا تھا۔

گرانٹ اب اسے فرش پر گھسیٹ رہا تھا۔

"تمہاری رگوں میں خون نہیں گٹر کا غلیظ پانی دوڑ رہا ہے۔ تم گناہ کرنے سے باز نہیں رہ سکتیں۔ تم بھی اپنی ماں کی طرح بدکار ہو۔"

اسے ابا کا مسخ چہرہ یاد آیا اور اس کی پیشانی پر کھدی ہوئی وہ گالی یاد آگئی۔

"تم جہنم کا ایندھن ہو صوفیہ! خدا نے جہنم تم جیسوں کے لیے ہی دہکایا ہے۔ تم جلو گی، تم قیامت تک جہنم میں جلو گی۔"

قیامت تو شاید آج ہی تھی، پھر وہ کس قیامت کی بات کر رہا تھا۔

وہ جانتی تھی کہ سب اسے ہی دیکھ رہے تھے۔ لیکن وہ ان میں ان سے کسی ایک کو بھی نہیں دیکھ سکتی تھی۔ آج کے بعد وہ ان لوگوں میں سے کسی کی آنکھوں میں آنکھیں ڈالنے کی ہمت نہیں کر پائے گی۔ وہ کتنا صحیح سوچ رہی تھی۔ آج کی رات حقیقت میں اس کی زندگی کی یادگار رات بن گئی تھی۔

وہ گھسٹتے ہوئے ان کے جوتوں کو دیکھنے لگی۔

سفید، نیلے، سرخ، زعفرانی، بھورے، زمردیں، سیاہ، وہاں ہر رنگ کے جوتے تھے۔

اسے آج سے پہلے کبھی اندازہ نہیں ہوا تھا کہ آڈیٹوریم ہال اتنا طویل تھا، وہ کسی طور ختم ہونے میں ہی نہ آتا تھا۔

آج بھی خدا نے اس کے ساتھ وہی کیا تھا جو وہ ہمیشہ کرتا آیا تھا۔



کمرے میں بلب کی زرد روشنی گرد ھک کے غبار کی مانند پھیلی تھی۔ اس کے چہرے کی رنگت اور اس روشنی میں حیرت انگیز ہم آہنگی تھی۔ پچھلے دو گھنٹوں سے وہ ٹیلی ویژن کے سامنے بیٹھی تھی اور ایک لمحے کے لیے بھی اس کی نظریں اسکرین سے جدا نہیں ہوئی تھیں۔ وہ مسلسل ایک ہی سین کو ری وائنڈ کر کے دیکھ رہی تھی۔ وہ تقریباً چار منٹ دورانیے کا ایک منظر تھا جس میں پہلے لانگ شاٹ میں کیمرہ سمندر کی بپھری ہوئی موجوں پر ڈولتی ایک لانچ دکھاتا تھا۔ چند لمحے لہروں کا تموج اور طوفانی کیفیت رجسٹر کروانے کے بعد لانچ کے اندر ایک ادھیڑ عمر مرد ایک چرخی گھماتے ہوئے نظر آتا تھا۔ چرخی سے منسلک رسی لپیٹنے کے لیے اسے بہت زور لگانا پڑ رہا تھا، اور اس کے کسرتی ہاتھوں کا

بکھر اپ لیا گیا تھا۔ پانی میں ... ہوئی رنگتی دھیرے دھیرے ابھرتی تھی پھر ایک جھماکے کے ساتھ چال میں ابھی وہ لڑکیوں کی نیم برہنہ مسخ شدہ لاشیں نظر آتی تھیں اور مرد کا چہرہ قریب سے دکھایا جاتا تھا۔ اس کی پھیلی ہوئی آنکھوں میں خوف تھا۔

جونہی اگلا سین شروع ہوا اس نے ریموٹ کنٹرول پر ری وائنڈ کے بٹن کو انگلی سے دبایا، مگر شاید سیل پوری طرح خرچ ہو چکے تھے۔ وہ اٹھ کر وی سی پی کی طرف بڑھی۔ وہ ایک بار پھر وہ منظر دیکھنا چاہتی تھی۔

آپا کے کمرے کے بند دروازے پر ابھری قوسیں گنتے گنتے عمر کی ... تھیں۔

من میں وہی پھانس تھی جس کی چبھن ایسی شدید تھی کہ سانس لینا بھی دشوار تھا۔

☼ ☼ ☼

وہ چائے بنا رہا تھا کہ ٹیلی فون کی گھنٹی بجنے لگی۔ کچھ دیر وہ آپا کی طرف سے جواب کا انتظار کرتا رہا اور پھر یاد آنے پر کہ وہ غسل خانے میں ... کی تیاری کر رہی تھیں، آپا کے کمرے میں چلا آیا۔

ریسیور سے کچھ دیر تک تیز تیز سانس لینے کی آوازیں آتی رہیں، لیکن اس کی ہیلو کا جواب نہیں دیا گیا۔ ریسیور رکھ کر وہ کچن میں جانے لگا تھا کہ ایک بار پھر گھنٹی بجنے لگی۔

"ہیلو کون بول رہا ہے؟"

اس بار بھی ایسی آوازیں سنائی دیں جیسے کوئی ماؤتھ پیس پر ہونٹ رکھ کر زور زور سے سانس خارج کر رہا ہو۔ خاصی دیر وہ پوچھتا رہا اور ریسیور کریڈل پر ڈال دیا۔ شاید فون کرنے والے کا مقصد محض تنگ کرنا تھا۔ ابھی ریسیور رکھے اسے پانچ سیکنڈ گزرے ہوں گے کہ گھنٹی پھر بجی۔ ایک دفعہ پھر وہی کارروائی دہرائی گئی تھی۔ چوتھی بار فون سننے کے لیے اسے کچن سے پلٹنا پڑا تھا۔ لیکن ابھی وہ ریسیور اٹھا نہ پایا تھا کہ آپا آگئی۔ اس نے گیلے بالوں کے گرد تولیہ لپیٹ رکھا تھا اور پانی کی بوندیں اس کے چہرے اور گردن پر لرز رہی تھیں۔ اس وقت وہ ایک نوخیز لڑکی نظر آتی تھی۔ اس کا جسم اکہرا، چہرے اور گردن کی جلد تنی ہوئی اور آنکھیں شفاف تھیں۔ اگر اس کے بالوں میں کہیں کہیں جھلکنے والی سفیدی چھپ جاتی تو اس کی عمر کا اندازہ لگانا مشکل تھا۔

"میں سن لوں گی۔" اس نے ریسیور ہاتھ میں لیتے ہوئے عمر سے کہا تھا، جو اشارہ تھا کہ وہ وہاں سے چلا جائے۔

"جی شوکت صاحب! میں بزی تو نہیں تھا۔" اس کے کچن کی جانب بڑھتے قدموں کی رفتار دھیمی پڑ گئی۔

"آپ کے علاوہ یہاں فون ہی کس کا آتا ہے۔ مجھے تو اس کی ضرورت بھی نہیں تھی۔ آپ نے خوامخواہ ہی کنکشن دلوا دیا۔"

وہ دروازے کے قریب ٹھہر گیا تھا۔ آپا دوسری طرف سے بات سنتے ہوئے اپنی پیشانی اور گردن کی پشت پر پھسلتی نمی کو پونچھ رہی تھی۔

"ایک اور وعدہ، آخر کب تک میں یہ وعدے سنتی رہوں گی۔ سال ہونے کو آیا اور بات وعدوں سے آگے نہیں بڑھی۔ انتظار کی بھی کوئی حد ہوتی ہے۔" اس کی آواز میں خفگی تھی۔

"کچھ کیجیے شوکت صاحب! میں اس سلسلے سے تنگ آچکی ہوں۔"

عمر کو چولہے پر دھری پتیلی یاد آئی تھی۔ وہ عجلت زدہ قدموں سے کچن میں پہنچا لیکن اسے دیر ہو چکی تھی۔ تمام چائے پتیلی کے کناروں سے ابل کر چولہے پر بہہ چکی تھی اور خالی پتیلی آگ کی لپٹوں سے جھلس رہی تھی۔

"عمر!" آپا نے اپنے کمرے سے آواز دی۔

اس کا ہاتھ جل گیا۔ پتیلی اتارتے ہوئے وہ کپڑا ہاتھ پر لپیٹنا بھول گیا تھا اور ننگے ہاتھ سے دہکتی ہوئی دھات کو چھو لیا تھا۔

"جی آپا!" اس نے جلی ہوئی انگلیاں ہونٹوں میں دبا لیں۔ "آج تم میرے ساتھ چرچ جاؤ گے اور میں



تمہارا انکار نہیں سنوں گی۔"

وہ بولتے ہوئے کچن کے دروازے تک آگئی تھی۔

"دریا میں اترو گے تو تیرنا سیکھو گے۔ کنارے پر بیٹھے سوچتے رہنے سے تمہارے اندیشے بڑھتے جائیں گے۔"

"میرے لیے وہاں کچھ نہیں ہے۔ میں نہیں جاؤں گا۔" جلن کا احساس بڑھتا جا رہا تھا۔

"میں تمہیں اپنی مامتا سے مجبور ہو کر نہیں لائی عمر! جہاں میں نے اتنے سال تمہارے بغیر گزار دیے، کچھ اور بھی گزار سکتی تھی۔"

اس نے آپا کے لیے اپنے دل میں کبھی کوئی محبت محسوس نہیں کی تھی، لیکن پھر بھی اس کی بات نے عمر کو بہت دکھ دیا۔

"مجھے یہ فکر مارے ڈالتا تھا کہ میں نے تمہیں جانتے بوجھتے ہوئے اندھیرے میں بھٹکنے کے لیے چھوڑ دیا ہے۔ ایک کرسچن بچے کو متعصب مسلمان عورت کے ہاتھوں میں سونپنے کا گناہ مجھے خداوند کبھی معاف نہیں کرے گا، لیکن میں مجبور تھی۔"

اس کی مجبوریاں کیا رہی تھیں اور وہ انہیں کیوں ظاہر نہیں کر سکتی تھی۔ اب ان باتوں سے عمر کو کوئی سروکار نہ تھا۔ وہ بس اتنا جانتا تھا کہ آپا کے آنے سے پہلے اس کی زندگی ایسی منتشر نہ تھی۔ وہ گہرے کہر کی طرح اس کے افق پر چھا گئی تھی اور کچھ بھی سجھائی نہ دیتا تھا۔

"میں پچھتاوے کے اس بوجھ سے نجات حاصل کرنا چاہتی ہوں۔ میری مدد کرو عمر! میں تمہیں اپنی آنکھوں سے جہنم کی طرف بڑھتے ہوئے کیسے دیکھ سکتی ہوں۔ تم میرے جسم کا حصہ ہو۔"

وہ خاموش رہا اور جھلسی ہوئی پتیلی کو سنک میں رکھ کر نل کھول دیا۔

"ہر کسی کو اپنی صلیب خود اٹھانی ہے۔ کوئی کسی کا بوجھ بٹا بھی کیسے سکتا ہے۔ کبھی کبھی مجھے لگتا ہے میری تمام کوشش عبث ہے۔ ایمان سب کا مقدر نہیں ہوتا۔" اس نے ایک سرد سانس سینے کی تہہ سے کھینچ کر کچن کی پرحدت فضا کے سپرد کیا۔

"کتے کو دھنک کے رنگ کیسے دکھائے جا سکتے ہیں۔ یہ ممکن ہی نہیں، کیونکہ وہ کلر بلائنڈ ہوتا ہے۔"

"اندھا ہونے سے کلر بلائنڈ ہونا بہتر ہوتا ہے آپا!"

عمر نے انگلیوں کی پوروں پر بننے والے آبلوں کو دیکھتے ہوئے سوچا تھا۔ اسے لگ رہا تھا کہ اب یہ سلسلہ موقوف ہو جائے گا، لیکن یہ اس کی خام خیالی تھی۔ شام کو دروازے پر دستک کا جواب دینے وہ گلی میں نکلا تو Habit (ننوں کا مخصوص لباس) میں ملبوس ایک نرم نقوش والی، سانولی ادھیڑ عمر عورت کھڑی تھی۔

"تم عمر ہو؟ میں تم سے ہی ملنے آئی ہوں۔" اس کے تصدیق کرنے پر وہ بولی۔

"میں سسٹر سوزن ہوں۔ تمہاری آنٹی کی دوست۔ اس نے مجھے بتایا تھا کہ تم کسی الجھن میں ہو۔ سوچا تم سے مل کر اسے دور کرنے کی کوشش کروں۔"

جانے وہ اس کی الجھن سلجھانے آئی تھی یا اسے مزید الجھانے آئی تھی۔ عمر نے بے دلی سے اسے اندر آنے کی دعوت دی تھی۔

☼ ☼ ☼

ڈاکٹر اسٹینلے والٹر انویسٹی گیشن روم میں داخل ہوا تو کھردری اور غیر آرام دہ کرسی پر بیٹھے ہوئے سیاہ فام لڑکے نے چونک کر گردن موڑی اور میز پر رکھی ہوئی بیساکھی نیچے اتار لی۔ اسٹینلے والٹر نے داغ دار بوسیدہ میز کی دوسری طرف اس کے عین سامنے کرسی سنبھالنے سے قبل اس سے ہاتھ ملایا تھا۔ اس کے مصافحہ کرنے کا انداز اس کی جسمانی طاقت کا مظہر تھا۔ اگر وہ خوف زدہ ہوتا تو اس کی گرفت اتنی مضبوط نہ ہوتی۔ اسٹینلے اسے گہری نظروں سے جانچتے ہوئے بیٹھ گیا۔ وہ بہت بدصورت تھا۔ اس کی پیشانی تنگ، آنکھیں دھنسی ہوئی، نتھنے ناک کی ہڈی سے بے حد پھیلے ہوئے اور ہونٹ جھلسے ہوئے گوشت کے دو لوتھڑے تھے۔ چکنائی زدہ گھنگھریالے بالوں سے جا بجا سر کی جلد

جھانکتی تھی۔ اس نے ایک بوقلموں زنانہ لبادہ پہن رکھا تھا جو اس کے لمبے چوڑے جثہ کے لیے نہایت تنگ تھا اور جگہ جگہ سے ادھڑا ہوا تھا۔ وہ یقیناً" کسی بیمار ذہنیت کا حامل شخص تھا۔

اسے ایک پولیس پیٹرول کار نے اس وقت چیک کیا تھا جب وہ اپنی رہائش گاہ کے قریب ایک نوجوان لڑکی کے مردہ جسم کو فٹ پاتھ سے نیچے گھسیٹنے کی کوشش کر رہا تھا۔ گشت پر تعینات آفیسرز کے دریافت کرنے پر اس نے ایک بے سروپا کہانی سنائی تھی اور قتل کی واردات سے مکمل لاتعلقی ظاہر کی تھی' جبکہ اس کی کلائی پر کھرونچوں کے تازہ نشانات تھے۔ جن سے خون بھی رس رہا تھا' جو اس بات کے گواہ تھے کہ لڑکی کی موت سے قبل بھی وہ اس کے ساتھ موجود تھا۔ ظاہری طور پر ایسی کوئی علامات نہیں تھیں' جن سے پتا چلتا کہ لڑکی کے ساتھ زیادتی کی گئی تھی۔

ڈیٹکٹو اسٹیلے والٹر چند لمحے خاموشی سے اسے گھورتا رہا اور اس دوران اپنے ذہن میں سوالات کو ترتیب دیتا رہا۔ بالآخر گلا کھنکھارتے ہوئے اس نے گفتگو کا آغاز کیا۔

"تمہارے تعاون کے لیے میں تمہارا شکریہ ادا کرتا ہوں۔ تم نے یہاں آنے کی درخواست پر ذرا بھی مزاحمت نہیں کی اور اپنی رضامندی سے پولیس آفیسر کے ساتھ چلے آئے۔ تمہارا رویہ قابل تعریف ہے۔"

اس نے لہجے کو دوستانہ بنانے کی حتی المقدور کوشش کی۔

"تمہارا نام؟ کیا بتایا تھا تم نے۔ میں بھی کیسا بھلکڑ ہوں۔ یہ کوئی بھولنے کی بات ہے؟" اس سوال اور ایسے بہت سے دوسرے سوالوں کے جواب وہ پہلے سے جانتا تھا۔ لیکن اس وقت انہیں پوچھنے کا مقصد مدمقابل کی جھجک دور کرنا اور اسے بولنے پر آمادہ کرنا تھا۔

"ویل۔" اس نے بیساکھی کو زور سے سینے کے ساتھ بھینچتے ہوئے جواب دیا۔

"یہ تو لڑکیوں والا نام ہے۔ میں تمہارا نام پوچھ رہا ہوں۔"

"نہیں میرا نام ویل ہے' یہی میرا نام ہے۔ ویل۔ میں ویل ہوں۔" وہ ویل کی گردان کرنے لگا۔

"لیکن جہاں تک میری معلومات ہیں' یہ تمہاری چھوٹی بہن کا نام تھا جو 1992ء کے فسادات میں ہلاک ہو گئی تھی۔"

وہ خاموش رہا اور بیساکھی کو اور بھی سختی سے اپنے ساتھ چمٹا لیا۔

"اگر تم برا نہ مانو تو میں تمہیں ٹوبی کریگ کہہ کر پکاروں' میرا مطلب ہے جو نام تمہارے والدین نے رکھا تھا۔"

وہ ساکت پلکوں کے ساتھ اسٹیلے کو گھورتا رہا۔

"ٹوبی کریگ! تم انتھونی جڈ کے گیراج میں کب سے کام کر رہے ہو؟"

"چار سال سے۔"

"تمہارے کام کی نوعیت کیا ہے؟"

"میں کیش رجسٹر مین ٹین کرتا ہوں۔"

"یہ تو بہت ہشیاری کا کام ہے۔ انتھونی نے تمہیں یہ ملازمت کیوں دی؟ میں اس لیے پوچھ رہا ہوں کہ تم ذرا مختلف ہو۔"

"وہ میرا انکل ہے۔"

"تم انتھونی کے گھر میں کیوں نہیں رہتے؟ تنہا کیوں رہتے ہو؟"

"میں تنہا ہوں۔"

"ٹوبی! مجھے معلوم ہے' تم ایک قانون پسند شہری ہو اور میں دل سے تمہاری قدر کرتا ہوں۔" وہ لوکل کرمنل ڈیٹا بیس کو کھنگال چکا تھا اور ٹوبی کریگ کا کوئی سابقہ مجرمانہ ریکارڈ اسے نہیں ملا تھا' جانے اس سے قبل ٹوبی نے کوئی جرم ہی نہیں کیا تھا' یا اب تک وہ قانون کی نظروں سے بچا رہا تھا۔

بات چیت میں روانی لانے کے لیے وہ خاصی دیر غیر ضروری اور فروعی نوعیت کے سوالات پوچھتا رہا اور جب اسے محسوس ہوا کہ لوہا گرم تھا تو اس نے پہلی چوٹ کی۔

"تمہاری کلائی پر زخم کیسے آئے؟" وہ ہاتھ سے اپنی کلائی ٹٹولنے لگا تھا۔

"مجھے درد ہو رہا ہے۔"

"تم مقتولہ کو کب سے جانتے تھے؟"

وہ چپ رہا۔

"تم اسے پسند کرتے تھے؟"

اس کے ہونٹ سختی سے آپس میں پیوست تھے۔

"کیا اس نے تمہاری دل آزاری کی تھی؟"

وہ یوں ٹکٹکی باندھے اسے دیکھتا رہا جیسے اسٹیلے کے چہرے سے نظریں ہٹانا اس کے اختیار میں نہ ہو۔

"تم نے اسے وہیں کیوں نہیں چھوڑ دیا۔ تم اس کی لاش کے ساتھ کیا کرنے والے تھے؟"

"تمہیں لاشیں اچھی لگتی ہیں؟ ان پر حکمرانی کرنا؟ وہ تمہارا کوئی حکم ماننے سے انکار نہیں کر سکتیں۔"

"میں چلا جاؤں؟" اس نے بے چینی سے کرسی میں پہلو بدلا۔

"چند بے ضرر سوالات کا جواب دینے میں حرج ہی کیا ہے۔ تم اپنا رویہ بدل لو تو مجھے خوشی ہوگی۔" اسٹیلے نے [illegible] لہجے میں کہا۔

اس نے کئی مشہور سیریل کلرز کے نام لیے۔ وہ ذاتی طور پر ایسے لوگوں کی تشہیر کے سخت خلاف تھا۔ کیونکہ اس کے خیال میں نوجوان لوگ الیکٹرونک اور پرنٹ میڈیا کے منفی رجحانات کو آسانی سے قبول کرتے تھے اور بعض اوقات جرائم میں سنسنی خیزی تلاشنے لگتے تھے۔

ٹوبی کا چہرہ بے تاثر رہا۔ یہ اندازہ لگانا بہت مشکل تھا کہ وہ انہیں جانتا تھا یا نہیں۔ چند منٹ خاموش بیٹھ کر وہ اسے دیکھتا رہا۔ اس کا مقصد ٹوبی کو سوچنے کے لیے مہلت دینا تھا۔ آخر کار اس نے ایک سرگوشی کی۔

"اس کے جوتے۔" اس نے ایک بار پھر وہ بے تکی کہانی سنانی شروع کر دی' جو وہ پہلے بھی بیان کر چکا تھا۔

مقتولہ نے ایک مہنگی برانڈ کے نئے جوتے پہن رکھے تھے اور ٹوبی کی کہانی قرمزی رنگت کے ان جوتوں کے گرد گھومتی تھی۔ اسٹیلے نے ایک طویل سانس بھری اور اٹھ کر اس کی پشت پر آگیا۔ یہ اسے ہراساں کرنے کا ایک نفسیاتی حربہ تھا۔ جب اس نے ٹوبی کے کندھوں پر ہاتھ رکھے تو وہ چہرہ اٹھا کر اسے دیکھنے لگا۔

اب وہ رو رہا تھا اور اس زاویے سے اور بھی بدصورت نظر آتا تھا۔ اسٹیلے کو اس شعبے میں کام کرتے ہوئے دس برس سے اوپر ہو چکے تھے اور اسے چہرے پڑھنے میں ملکہ حاصل ہو چکا تھا۔ Suspect (مشتبہ) کی ایک چشمک سے وہ سچ جھوٹ کا پتا چلا لیا کرتا تھا۔ لیکن جانے کیا بات تھی کہ ٹوبی کے بارے میں کوئی رائے قائم کرنے کے سلسلے میں وہ دبدھے (تذبذب) میں پھنسا تھا۔ اس کی تمام تر بدصورتی اس سے منسوب جرم کی تفصیلات جاننے کے باوجود وہ اس کے لیے دل میں نفرت محسوس نہیں کر رہا تھا۔

وہ اسے تسلی دینے کے انداز میں اس کے کندھوں کو ہولے ہولے تھپکنے لگا۔ روتے ہوئے اس کی ناک سے رینٹھ اور منہ سے رال بہنے لگی تھی۔ ان لمحات میں وہ کیسا مکروہ دکھائی دیتا تھا۔ اسے دیکھتے ہوئے اسٹیلے کو [illegible] یاد آگیا جو اس کے ساتھ [illegible] تھا۔ لیکن پھر نادانستگی میں اس کے اپنے ہی پاؤں تلے دب کر ہلاک ہو گیا تھا۔ ٹوبی نے اشارہ کر کے اسے خود سے قریب ہونے کو کہا' جیسے وہ کوئی راز کی بات بتانا چاہتا ہو۔

"ہاں بولو۔ شاباش سچ بول دو ٹوبی! یہ ہم دونوں کے لیے بہتر ہوگا۔" اسٹیلے نیچے نہیں جھکا اور اس کی کمر ہاتھ سے سہلانے لگا۔ اس کے لٹکے ہوئے سیاہی مائل ہونٹوں سے سسکاری برآمد ہوئی۔

"خدا مجھ سے نفرت کرتا ہے۔"

اسٹیلے کو اپنے جسم پر رونگٹے کھڑے ہوتے ہوئے محسوس ہوئے تھے۔

***

ساری فضا میں برف کے گالے سفید چنگاریوں کی مانند اڑ رہے تھے تیزی سے بہتی ہوا بھٹ میں چھپے

بات کرنے کا سوچا۔ وہ بلڈنگ کے مشترکہ کچن میں ہاٹ پلیٹ پر اپنی کیلی جرابیں رکھے انہیں سینک رہا تھا۔

"تم کہہ رہے تھے تمہارا اسلام موویز سے متعلق ہے اور تمہارے خاصے کانٹیکٹس ہیں۔"

"مجھے معلوم تھا تمہیں میری ضرورت پڑے گی اور میں صحیح وقت کا منتظر تھا۔ میں نے تمام بڑے مووی اسٹوڈیوز میں کام کیا ہے۔ تم کسی کا بھی نام لو اور وہ میری فہرست میں موجود ہوگا۔

Fox ' Columbia ' Paramount
M.G.M ' Universal"

"کیا تم سچ کہہ رہے ہو؟" احمد کو یقین نہیں آیا تھا۔

"تمہاری حیرانی کی وجہ میں سمجھتا ہوں۔ تم سوچ رہے ہو گے کہ پھر میں سب لیبرٹی ... کیوں نہیں ہوں۔ میں جب بھی بتاتا ہوں لوگ ایسے ہی حیران ہو جاتے ہیں۔ حیران لوگوں کی شکل دیکھنا مجھے بڑا اچھا لگتا ہے۔" اس نے بھنووں پر گرتے ہوئے بالوں کو سر کی جنبش سے ذرا سا ہٹایا۔

"لیکن تم کیا کرتے ہو؟"

"میرا کام اس وقت ہوتا ہے جب شوٹنگ نہیں ہو رہی ہوتی۔ میں نے پچاس سے زائد فلموں میں کام کیا ہے۔ لیکن تمہیں کسی میں بھی نظر نہیں آؤں گا۔ دیکھا اور حیران ہو گئے تم۔ میں ایک Stand-in ہوں۔"

"وہ کیا ہوتا ہے؟"

"تو تم نہیں جانتے؟ ظاہر ہے تم ابھی نئے نئے یہاں آئے ہو۔ تمہیں یہاں کی زبان کیا سمجھ میں آئے گی۔ Stand-in دراصل لیڈز اور سیکنڈری لیڈز کو لائٹنگ کے طویل اور بیزار کن عمل کی کوفت سے بچانے کے لیے رکھے جاتے ہیں۔ جب ڈائریکٹر آف فوٹوگرافی سیٹ پر لائٹنگ کی دیکھ ریکھ کرتا ہے تو اصل ایکٹرز کی بجائے Stand-ins سیٹ پر موجود رہتے ہیں۔ کبھی کبھی میں مارٹن کے Body double کے طور پر بھی کام کرتا ہوں۔

وہ بہت مصروف اداکار ہے۔ اس کی وجہ سے مجھے اکثر کام مل جاتا ہے۔ لیکن تم یہ کام نہیں کر سکتے کیونکہ Stand-in کا قد، جسامت، اسکن کلر اور بالوں کی رنگت اصل ایکٹر سے مطابقت رکھتی ہوتی ہے تو ہی سیٹ کو درست طریقے سے لائٹ کیا جا سکتا ہے۔ لاطینی یا ایشین ایکٹرز تو انڈسٹری میں نہ ہونے کے برابر ہیں۔"

احمد ایسا کام کرنا بھی نہیں چاہتا تھا۔ یہ تو اپنی تذلیل کرنے کے مترادف تھا۔

"ایک اسسٹنٹ کاسٹنگ ڈائریکٹر میرا جاننے والا ہے۔ میں تمہیں اس سے ملواؤں گا۔ وہ کئی B-movies کے لیے بیک گراؤنڈ پرفارمرز (ایکسٹرا) مہیا کرتا ہے۔" رائن نے جرابوں کو ناک کے قریب لا کر سونگھا اور پھر اطمینان کا اظہار کر کے انہیں کچن کاؤنٹر پر دھری ایک ٹوکری میں رکھ دیا۔ "اس نے ایک بار مجھے باسکٹ بال میچ کے ناظر کا کردار دلوایا تھا۔ میں پورے پانچ سیکنڈ ایک جھنڈا لہراتے ہوئے دکھائی دیتا ہوں لیکن وہ کمینہ جھنڈا میرے منہ کے سامنے رہتا ہے۔"

احمد کو ایسے اوٹ پٹانگ شخص سے ملنے کی کوئی خواہش نہیں تھی۔ اس نے رائن کی یاوہ گوئی ان سنی کرتے ہوئے کہا تھا۔

"مجھے رات کے اوقات کی کوئی عارضی جاب دلا دو ورنہ اگلے ماہ کا کرایہ میں نہیں دے پاؤں گا۔"

"ٹھیک ہے۔ وہ کوئی مسئلہ نہیں لیکن آج رات تمہیں میری مدد کرنا ہوگی۔"

"کیسی مدد؟"

"آج گریس آرہی ہے۔"

"تو میں کیا کروں؟"

"میرا مطلب ہے تم کہیں اور سو جاؤ۔"

"مثلاً" کہاں؟ کیا سڑک پر۔" اسے غصہ آنے لگا۔

"میں تمہیں سڑک پر نہیں سونے دوں گا۔ میرے پاس ہر مسئلے کا حل ہوتا ہے۔ تم میری کار میں سو سکتے



ہو۔ اور جاتے ہوئے یاد سے کشن لے کر جانا۔ پچھلی سیٹ کا ایک اسپرنگ نکلا ہوا ہے۔ وہ چبھے گا تو تمہیں اچھی نیند نہیں آسکے گی۔"

☼ ☼ ☼

داغ دار فرنیچر اور بوسیدہ دفاتر والے بچے کھچے ایجنٹوں سے رابطہ کرنے پر احمد کو خلاف توقع رد عمل کا سامنا کرنا پڑا۔ ان میں سے کوئی بھی اسے قبول کرنے پر آمادہ نہیں تھا۔ وہ ٹیلی فون پر اس سے بات تک کرنے پر تیار نہیں تھے۔ بے شمار بار رد کیے جانے کے بعد وہ جن ایک دو ایجنٹس سے ملنے میں کامیاب ہو سکا تھا۔ ان کا رویہ ناقابل برداشت حد تک حوصلہ شکن تھا۔

"تم سے بڑے چغد سے میں آج تک نہ ملا۔ لیڈنگ رولز کا نام بھی مت لو۔ وہ لوگ کسی مختلف مٹی سے بنے ہوتے ہیں۔ تم ایکسٹرا نہیں بننا چاہتے؟ کیا تم کیا تم جان دائن اور شرلے ٹمپل سے زیادہ بڑی شے ہو۔ جب وہ ایکسٹرا کے طور پر کام کر سکتے ہیں تو تم۔" مجھے غصہ دلا رہے ہو۔"

☼ ☼ ☼

"کیا تمہارے پاس کوئی اسپیشلٹی ہے؟"

"میں سمجھا نہیں۔"

"کیا تم بیس بال کھیل سکتے ہو یا گھڑ سواری آتی ہے یا ڈانس کرنا جانتے ہو یا پھر سر کے بل چل سکتے ہو۔ کچھ بھی۔ کوئی مہارت ہے تم میں۔"

"لیکن اس کی کیا ضرورت ہے؟"

"ایکسٹرا بننے کے لیے کسی نہ کسی اسپیشلٹی کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس کے بغیر تم کو کوئی بھی فلم میں ہائر نہیں کرے گا۔"

"میں ایکسٹرا کے طور پر کام نہیں کروں گا۔ اگر مجھے لیڈ نہیں مل سکتی تو میں کریکٹر رول کے لیے۔"

"احمقوں کی جنت میں رہنا چھوڑ دو۔ زیادہ سے زیادہ میں تمہیں کسی ٹیلی وژن سوپ میں Bit Part دلوا سکتا ہوں۔ Bit Player کے پاس بولنے کے لیے کم

اور کم از کم ایک لائن ہوتی ہے جبکہ ایکسٹرا کو کوئی مکالمہ نہیں دیا جاتا۔"

☼ ☼ ☼

اسٹوڈیو کے Gaurd's Gate پر موجود گارڈ نے اسے کار روکنے کا اشارہ کیا تھا۔

"میں اندر جانا چاہتا ہوں۔"

"مجھے اس میں کوئی شک نہیں لیکن تم کس سے ملو گے؟ اپنا تعارف کرواؤ۔"

"میں ایڈم گرانٹ ہوں اور میں۔" وہ تذبذب کا شکار ہوا۔ اسے کسی کے ساتھ ملاقات کا بہانہ بنانا چاہیے تھا۔ کسی اسٹوڈیو ہیڈ کا نام لے کسی ڈائریکٹر یا پھر کسی پروڈیوسر کا۔ اس نے کچھ دیر سوچنے کے بعد گارڈ کو ایک نام بتا دیا تھا۔ اس کا خیال تھا کہ گارڈ اس کے جھوٹ کو بھانپ کر اسے اندر جانے کی اجازت دے دے گا۔ لیکن وہ روسٹر کھول کر اس کے اوراق پلٹنے لگا تھا۔ احمد کے حلق سے ایک سرد آہ نکل گئی۔ اس روسٹر میں نام لکھوانا جیسے اعزاز کی بات تھی۔ گارڈ کا جھکا ہوا سر اٹھنے سے پہلے ہی وہ وہاں سے لوٹ گیا تھا۔

☼ ☼ ☼

Burbank میں آڈیشن کا اشتہار مقامی اخبار میں شائع ہوا تھا۔ یہ ایک بڑے ادارے کی طرف سے منعقد کیا جا رہا تھا۔ انہیں ایکٹنگ کے شائق لڑکے لڑکیوں کی ضرورت تھی۔ احمد صبح سات بجے ہی وہاں پہنچ گیا تھا حالانکہ آڈیشن دس بجے شروع ہونے والے تھے وہ چاہتا تھا کہ کسی بھی دوسرے امیدوار سے قبل وہاں پہنچ جائے۔

باقی آئندہ شمارے میں

## نیا سال موسم نہیں ہے

نیا سال موسم نہیں ہے
ہوائیں چلیں گی
تو سب کچھ بدل جائے گا خود بخود ہی
نیا سال موسم نہیں ہے
کہ جب پھول شاخوں پہ کھلنے لگیں گے
تو ہم یہ کہیں گے
بہار آگئی ہے
نیا سال پچھواڑے کی دھوپ ہے
جو گزر جائے گا اور خبر بھی نہ ہوگی
نیا سال ہے شاخ پہ بیٹھا پنچھی
اڑان اپنی بھر جائے گا اور خبر بھی نہ ہوگی
خوشی کا یا غم کا ہو آنسو
نیا سال آنسو سے زیادہ قیمتی ہے
بکھر جائے گا اور خبر بھی نہ ہوگی

حسن عباسی

## ربِ ارنی

زمیں کی تہوں سے کھلے آسماں تک
کیسا دھواں ہے
ہیولے ہیں، پرچھائیاں ہیں، گماں ہیں
توہم کی گہری سیاہ وادیاں ہیں
سوالات کا سرمئی سلسلہ ہے
تذبذب کا مٹیالا دریا رواں ہے
ہر اک سمت اک زرد رو بے یقینی کا گہرا
تسلط ہے
دلِ بے اماں ہے
پکڑ میں نہ آتا ہوا آسماں ہے
سمجھ میں نہ آتی ہوئی داستاں ہے
مرے واسطے جو سجائی گئی تھی
وہ دنیا کہاں ہے؟

حمیدہ شاہین





ادب نے دل کے تقاضے اٹھائے ہیں کیا کیا
ہوس نے شوق کے پہلو دبائے ہیں کیا کیا

پہاڑ کاٹنے والے زمیں سے ہار گئے
اسی زمین میں دریا سمائے ہیں کیا کیا

بلند ہو تو کھلے تجھ پہ زور پستی کا
بڑے بڑوں کے قدم ڈگمگائے ہیں کیا کیا

خوشی میں اپنے قدم چوم لوں تو زیبا ہے
وہ لغزشوں پہ مری مسکرائے ہیں کیا کیا

خدا ہی جانے یگانہ میں کون ہوں کیا ہوں
خود اپنی ذات پہ شک دل میں آئے ہیں کیا کیا

یگانہ چنگیزی

مری داستانِ حسرت وہ سنا سنا کے روئے
مرے آزمانے والے مجھے آزما کے روئے

کوئی ایسا اہلِ دل ہو کہ فسانۂ محبت
میں اسے سنا کے روؤں، وہ مجھے سنا کے روئے

مری آرزو کی دنیا، دلِ ناتواں کی حسرت
جسے کھو کے شادماں تھے، اسے آج پا کے روئے

تری بے وفائیوں پر، تری کج ادائیوں پر
کبھی سر جھکا کے روئے، کبھی منہ چھپا کے روئے

جو سنائی انجمن میں شبِ غم کی آپ بیتی
کئی رو کے مسکرائے، کئی مسکرا کے روئے

سیف الدین سیف

شگفتہ جاہ

# رنگ رنگ پھول

## رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا،

سیدنا عبداللہؓ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"بال کی کھال نکالنے والے تباہ ہوئے (یعنی بے فائدہ موشگافی کرنے والے حد سے زیادہ بڑھنے والے اور تعصب کرنے والے)" تین بار یہی فرمایا۔

## حضرت علیؓ فرماتے ہیں،

- آواز بلند نہ کرنا، نظریں جھکائے رکھنا اور میانہ طریقے سے چلنا ایمان کی بہترین نشانی ہے۔
- جس نے خود کو کم کر دکھایا اس کا ذکر سنور گیا۔
- مومن وہ ہے جو خوشحالی میں شکر، مصیبت میں صبر اور کشائش میں خوف رکھتا ہے۔

گل پری مرزا۔ لاہور

## شکر گزاری،

نئے اداکار جاوید صدیقی نے ہدایت کار عادل خان سے شکوہ کرتے ہوئے کہا۔

"سر! اس اسٹیج ڈرامے "ضمیر کی آواز" میں آپ نے میرے ساتھ بڑی ناانصافی کی ہے۔ مجھے پہلے ہی ایکٹ میں بڑی بے دردی سے مروا دیا۔"

ہدایت کار عادل خان نے اطمینان سے جواب دیا۔

"تمہیں تو صدیقی صاحب میرا شکر گزار ہونا چاہیے میں نے تو تمہارے حق میں بہتر کیا ہے۔ اگر میں تمہیں آخری ایکٹ تک کام کرنے دیتا تو تماشائی ہی تمہیں خود مار دیتے۔"

ثمرہ اقرا۔ کراچی

## بہتر لوگ،

ایک خوبصورت دل ہزار خوبصورت چہروں سے بہتر ہوتا ہے۔ لہٰذا بہتر لوگ منتخب کریں جن کے پاس خوبصورت دل ہیں نا کہ خوبصورت چہرے۔

(شیکسپیئر)

صائمہ سلیم شہزادہ۔ کراچی

## موتیوں جیسے لفظ،

- آدمی دو طرح کے ہوتے ہیں۔ ایک وہ ہوتے ہیں کہ اگر انہیں اللہ تعالیٰ مل جائے تو سوال کریں گے کہ یہ چیز دے اور وہ چیز دے۔ دوسرے وہ ہوتے ہیں جن کو اگر اللہ مل جائے تو عرض کرتے ہیں کہ حکم فرمائیں کہ مجھے کیا کرنا ہے۔ بس آپ حکم ماننے والوں میں سے بن جائیں۔ (واصف علی واصف)
- انسان اپنے آپ میں تبدیلی پیدا کرنے کے لیے دوسروں پر تنقید زیادہ کرتا ہے اور خود میں تبدیلی نہیں۔ (اشفاق احمد)
- اگر کوئی احمق تجھ سے کہے کہ روح بھی جسم کے ساتھ فنا ہو جاتی ہے تو اس کی جہالت پر ترس کھا اور اسے بتا کہ پھول پتی پتی ہو کے ختم ہو جاتا ہے لیکن بیج ہمیشہ باقی رہتا ہے اور ہماری نظروں کے سامنے جاوداں زندگی کے اسرار منکشف کرتا ہے۔ (خلیل جبران)

سیدہ نسبت زہرا۔ کہروڑ پکا

## نئے سال کی دعا،

خدا کرے نیا سال تیرے<br>
دامن میں<br>
وہ سارے پھول کھلا دے<br>
کہ جن کی خوشبو سے<br>
پھر سے خیال میں شمعیں<br>
جلا کر رکھی تھیں

(پروین شاکر)

نسبت گیلانی۔ کہروڑ پکا

## جواب،

ایک پولیس انسپکٹر کے یہاں اس کا ہمسایہ لنگڑاتے ہوئے اس کے پاس آیا اور شکایت کرنے لگا۔

"انسپکٹر صاحب! پڑوسی ٹھیکے دار صاحب کے کتے نے ہم لوگوں کا ناک میں دم کر رکھا ہے۔ اس روز میرے لڑکے کو کاٹ کھایا تھا اور آج میری ٹانگ پکڑ لی۔"

انسپکٹر نے مسکراتے ہوئے جواب دیا۔

"یہ کتا شاید آپ لوگوں کا دشمن ہو گیا ہے۔ مجھ پر تو کبھی بھونکا تک نہیں۔"

ہمسائے نے جل کر کہا۔

"آپ پولیس آفیسر جو ٹھہرے۔ ڈرتا ہوگا کہ کہیں پلٹ کر آپ اسے کاٹ نہ لیں۔"

شبنم شمشاد۔ سرجان

## حقیقت،

پاؤں گیلے کیے بغیر سمندر تو پار کیا جا سکتا ہے مگر آنسو بہائے بغیر زندگی نہیں گزاری جا سکتی۔

(مستنصر حسین تارڑ)

خدیجہ سلیم۔ کراچی

## صحت یابی،

ذہنی امراض کے اسپتال سے ایک مریض کو رخصت کرتے وقت ڈاکٹر نے کہا۔

"آپ ہمارے علاج سے صحت یاب ہو گئے۔ امید ہے اب تو آپ آسانی سے ہمارا بل ادا کر دیں گے۔"

مریض نے شاہانہ انداز میں کہا۔ "کیوں نہیں، کیوں نہیں اگر ہم نے تمہارا چند لاکھ کا بل ادا نہ کیا تو ہمیں شہنشاہ اکبر کون سمجھے گا۔"

آسیہ جاوید۔ علی پور چٹھہ

## روشن حرف وہ سارے،

- ہم خدا کو نہ آنکھ سے دیکھ سکتے ہیں نہ کشف سے۔ اس کے متعلق واحد ذریعہ الہام ہے۔ (حضرت مجدد الف ثانیؒ)
- مومن کو گناہ یوں نظر آتے ہیں گویا ایک پہاڑ آہستہ آہستہ نیچے آ رہا ہے جو اسے پیس کر رکھ دے گا۔ (امام احمد بن حنبلؒ)
- سب سے بڑی دولت زبان ذاکر، دل شاکر اور تن فرماں بردار ہو۔ (امام غزالیؒ)

صبا سلیم۔ ٹنڈو جان محمد

## عادت،

- عظیم انگریز نقاد اور لغت نویس ڈاکٹر جانسن کبھی کبھی اپنے بعض ملاقاتیوں سے بچنے کے لیے درخت پر چڑھ کر پتوں میں چھپ جاتا تھا۔ مگر یہی شخص جب اپنے دوستوں کی محفل میں شرکت کرتا، محفلیں طویل ترین ہو جاتیں اور بسا اوقات جانسن ایک نشست میں چائے کی بیسیوں پیالیاں پی لیتا تھا۔
- مشہور مصنف ایڈگر ایلن پو ناولوں کے لیے اپنے مضامین گلابی کاغذ پر، اپنی شاعری پیلے کاغذ پر اور اپنے ناول نیلے کاغذ پر لکھتا تھا۔
- مختصر افسانے کا بانی ایڈگر ایلن پو لکھتے وقت اکثر اپنی بلی کو اپنے کندھے پر بٹھا لیتا تھا۔

ندا فضہ۔ کراچی

## بڑے لوگوں کی بڑی باتیں،

- فقر یہ ہے کہ اگر دونوں جہان اس کے ترازو کے پلڑے میں ڈال دیے جائیں تو اس کا وزن مچھر کے پر سے کم نکلے گا۔ (حضرت علی ہجویریؒ)
- جو دنیا کو محبت و پسندیدگی کی نگاہ سے دیکھتا ہے اس کے دل سے فقر و زہد کے نور نکال لیے جاتے ہیں۔ (حضرت شیخ فتح موصلیؒ)
- مرد سیرت سے ہے نہ کہ صورت سے۔ (حضرت ابوالقاسم جنیدؒ)

خالدہ جیلانی

# میری بیاض سے

ہما شکیل ______ بوریوالا

ہم بے کسوں کی بزم میں آئے گا اور کون
آ بیٹھی ہے گردشِ دوراں کبھی کبھی

عرفانہ شکیل ______ بوریوالا

زندگی کے دیوانو سوچو کر یاد رکھو
عشق کس سلیقے سے زندگی بدلتا ہے

صائمہ سعید ______ لاہور

ترے رحم و کرم کا ہم کو اندازہ ہے لیکن
تری مخلوق کو ہر دم پریشانی میں دیکھا ہے
شعورِ ذات نے شہزاد کیا کیا رنگ دکھلائے
مگر جو نقش دل پر ہے وہ نادانی میں دیکھا ہے

یسریٰ فاطمہ ______ کراچی

جانے کس سوچ میں آ بیٹھا ہے آج رما ہے
روز ایک روز مری عمر میں ہنستا ہنستا
چلتے چلتے کہیں رک جاتی ہے دنیا اک پل
چاند ہنستا، یہ ہوا ہنستی، یہ صحرا ہنستا

ریحانہ کاشف ______ راولپنڈی

وہ جو اپنی جان سے گزر گئے، انہیں کیا خبر ہے کہ شہر میں
کسی جاں نثار کا ذکر کیا، کوئی سوگوار بھی اب نہیں

آسیہ صدیقی ______ سکھر

بعد مدت اس کی دعوت پر جو اس کے گھر گیا
پھر اسی گھر میں ملاقاتیں بہت اچھی لگیں
ہم بساطِ عشق پر کب ہارتے ہارے مگر
جان کر کھائی ہوئی ماتیں بہت اچھی لگیں

ندا قمر ______ کراچی

وہ یاد آئے تو اپنا وجود ہی نہ ملے
نہ یاد آئے تو مجھ کو تھکن زیادہ ہو

ہے جستجو مجھے اک ایسے شخص کی یارو
جو خوش مزاج بھی ہو اور دل کا سادہ بھی

سارہ نوید ______ کراچی

جینے والے جی ہی لیں گے
اب نہ ملو گے، اچھی بات
پانی کا تو بہنا ہے
آگ لگاتی ہے برسات

نور العین ______ کراچی

یوں تو اے بزمِ جہاں دلکش تھے ہنگامے ترے
اک ذرا افسردگی تیرے تماشاؤں میں تھی

کنول فرخ ______ کراچی

دیر میں عمر دل کے جو تم کو نہ جھکنے دیے
توفیقِ الٰہی سے، کچھ ایسی انا مانگو

سحر خان ______ کوئٹہ

اے عشق آ کر پھر سے نیا تجربہ کریں
دل بھولنے لگا ہے پرانی کہانیاں

مریم رانا ______ ٹنڈو جان محمد

اپنے بالوں کی سفیدی پہ سہم جاتا ہوں
زندگی اب تری رفتار سے ڈر لگتا ہے

فائزہ جبیں ______ بوریوالا

تری تلاش میں جب بھی ہم نکلتے ہیں
اک اجنبی کی طرح راستے بدلتے ہیں

شبنم شمشاد ______ بہزمان

تا عمر مجھے چھیڑیں گے بہت چاند ندی اور پھول
آیا نہ مرا دوست اگر اب کے برس بھی



سوہنا ساجد ______ روحی ولی کابل

اس نے راہ دیکھی ہو گی اس سال بھی مگر
میں نے کارڈ نہ بھیجا یہ میری خطا ہے
تجھ کو دیکھ پائے یہ اپنے نصیب ورنہ
سال کا پہلا سورج تیرے شہر میں دیکھا ہے

شہلا تبانی ______ ساہیوال

بہت حفاظت سے رکھا ہے جان چراغوں کو
بجھتے بجھتے بھی ہواؤں سے الجھ پڑتے ہیں
دیکھ فرعون کے لہجے میں بات نہ کر
ہم تو پاگل ہیں خداؤں سے الجھ پڑتے ہیں

فرزانہ شاہ ______ لاہور

تمہارے بعد جانے کیا ہوا دل کو
کسی سے ربط بڑھانے کا حوصلہ نہ ہوا

نوشین اقبال نوشی ______ گاؤں بدو مرجان

میرے ساتھ تم بھی دعا کرو یوں کسی کے حق میں برا نہ ہو
کہیں اور ہو نہ یہ حادثہ کوئی راستے میں جدا نہ ہو
سرِ شام ٹھہری ہوئی زمیں جہاں آسماں ہے جھکا ہوا
اسی موڑ پر مرے واسطے وہ چراغ لے کے کھڑا نہ ہو

حافظ اکبر ______ ڈگری گھنڈ

گئے سالوں کی صورت کٹ گیا یہ سال بھی آخر
عذابوں کے سوا گزرے برس میں کچھ نہیں رکھا

ثریا شاہ ______ کہروڑ پکا

ہر سمت کو پھیل رہی ہے محبت کی زمین
دریا میرے اظہار کا کس سمت کو جائے
ابر آلود نئے سال کی دہلیز پہ بیٹھے
تجھ کو ترے ماضی کا کوئی خواب سنائے

رملہ شاہ ______ میانوالی

میں اکثر اس لیے لوگوں سے جا کر خود نہیں ملتا
وہ ہی بے کار کی باتیں، وہ ہی بے کار کے قصے

شازیہ رانا ______ دیپالپور

اس کی یادوں میں گزرا یہ سال جیسا ہے
بتا اے گردشِ دوراں یہ حال کیسا ہے
میں اپنے ضبط کی ہر حد کو چھو رہی ہوں بتا
میرے فراق میں اب تیرا حال کیسا ہے



خط بھجوانے کے لیے پتا
خواتین ڈائجسٹ، 37-اردو بازار، کراچی۔
Email: info@khawateendigest.com
khawateendigest@hotmail.com

**رخسار سلیم۔۔۔ بالکوٹ**

خواتین ڈائجسٹ ملا مگر دل افسردہ ہوا۔ عنیقہ محمد کی کوئی تحریر نہیں تھی عنیقہ زبردست رائٹر ہیں ان کے پلاٹ کمال کے ہوتے ہیں جن کی وجہ سے شدت سے دل ان کی تحریروں کا منتظر ہوتا ہے۔ نفیسہ ناز کا "سیلاب گریہ" سبق آموز افسانے کو نکھار نہ سکا۔ پہلا قدم زبردست تحریر تھی۔ جبکہ سدرہ جی زبردست لکھ رہی ہیں۔ ناول کو ناول کا جا رہا ہے۔ بشریٰ سعید نے جو پیراگراف لکھا اس کی تعریف کے لیے میرے پاس الفاظ نہیں ہیں۔ بشریٰ سعید کم لکھتی ہیں مگر کمال کا لکھتی ہیں۔

ج: پیاری رخسار! ہمیں افسوس ہے کہ آپ کو مایوسی ہوئی۔ ان شاء اللہ آئندہ شعاع اور خواتین میں عنیقہ کی تحریریں ضرور شائع ہوں گی۔

نمرہ احمد کی تحریر بھی آپ جلد پڑھ سکیں گی۔ وہ آج کل لکھ رہی ہیں۔

بشریٰ سعید اور دیگر مصنفین تک آپ کی تعریف و تنقید ان سطور کے ذریعے پہنچائی جا رہی ہے۔

**شائستہ اکبر۔۔۔ ڈگری کالج گڈو**

آپ سب کو نئے سال کی بہت بہت مبارک باد! اللہ کرے یہ سال ہمارے پاکستان کے لیے بہت سی خوشیاں لائے آمین!

دسمبر کا ٹائٹل دیکھ کر خوشگوار احساس ہوا۔ ماڈل کے بال بہت اچھے لگے۔ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی باتوں سے فیض یاب ہو کر نبیلہ عزیز کے ناول "شرط" پر پہنچے جیسے ہی ناول شروع کیا آگے پڑھ کر لگا موضوع تو وہی پرانا ہے۔ پر ہر بار جو ہم سوچتے ہیں وہ ہی نہیں ہوتا کہ اینڈ ہیپی ہو جائے۔ جاگیردار ہو مجھے پسند ہے مگر خان کا یہ انداز کچھ خاص نہ لگا کہ ناول وہ محبت کا دم بھرتا اور اب ... تھا کہ محبت مر نہیں سکتی پر اس ناول کو پڑھ کر لگا کہ ہر بار ایسا نہیں ہوتا۔ محبت مر بھی سکتی ہے اور سچی بات یہ ہے کہ واقعی محبت مر رہی ہے۔

نایاب جیلانی اس بار اپنی "سایہ اور سائبان" میں پرفیکٹ رہیں۔ بشریٰ سعید کو میں پہلی بار پڑھ رہی ہوں اور اس ناول کی تھیم بہت پسند آئی ہے اور نام بھی "سفال گر" اچھا لگا ہے۔ شیریں ملک کے ناولٹ "خوش بخت" نے دل خوش کر دیا ہے۔ عمر عباس جیسے نودار لوگ مجھے بے حد پسند ہیں۔ افسانے سب ہی زبردست تھے۔ سلسلے وار ناول پرفیکٹ ہیں۔ "چراغ آخر شب" میں عثمان میری بہن کا فیورٹ کردار ہے۔

ج: شائستہ! ہمیں افسوس ہے کہ آپ کے کالج کا نام صحیح شائع نہ ہو سکا۔ شائستہ! محبت مر نہیں رہی ہے۔ محبت آج بھی زندہ ہے لیکن جو لوگ محبت کو مذاق بناتے ہیں۔ انہیں معاف نہیں کیا جا سکتا۔




زیست نے بھی ایسا ہی کیا تھا۔ صرف ایک شرط جیتنے کے لیے اس نے خود کو اور مکرم خان کے جذبات کو داؤ پر لگا دیا۔

**شمیم صمد روبین رحمانی۔۔۔ صفدر آباد**

میری طرف سے تمام ٹیم کو اسلامی اور نیا سال مبارک۔ ایک سال اور گزر گیا اللہ کرے نیا سال سب کے لیے خوشیاں ہی خوشیاں لے کر آئے (آمین)

"کرن کرن روشنی" بہت ہی اچھی احادیث ہوتی ہیں۔

ٹائٹل کے بارے میں تو یہی کہوں گی کہ "خواتین" کی خواتین ہوتی ہی زبردست ہیں۔ بابر خان سے بھی باتیں اچھی لگیں تھیں۔ مجھے انٹرویو پڑھنے میں بڑا مزا آتا ہے ... سے ملاقات ہوئی۔ بہت ہی عمدہ سوچ کی مالک ہیں ایسے لوگوں کے انٹرویو بہت اچھے لگتے ہیں اور ہاں جس دن شاہین رشید کا انٹرویو آئے گا تو ... کے صفحے زیادہ ... گی۔

آرزو کسی کے نصیب میں ... لکھا ہے تو وہ اس کو ملی ہی رہتا ہے چاہے حالات کیسے ہی کیوں نہ ہوں۔

خوش بخت اچھی کہانی تھی، 'پہلا قدم' 'طاق میں رکھی کہانی' 'شرط اور اک دعا ٹھہر گئی' اور "سفال گر" اس کی قسط بھی بہترین تھی۔

ج: شمیم جی! خواتین ڈائجسٹ کی پسندیدگی کے لیے شکریہ۔

**صغرا بگھیو۔۔۔ شہدادپور**

میں پہلے بھی "خواتین" میں شامل رہی ہوں۔ صغرا شورو کے نام سے۔ مگر پھر شادی ہو گئی زندگی میں تبدیلی آگئی۔ پھر خواتین سے تعلق بس پڑھنے کی حد تک رہ گیا۔ اور جب نمرہ احمد کی "پہلی راجپوتانی کی ملکہ" پڑھا تو دل کیا کہ "بھو کیا جائے" میاں جی سے کہا ایک خط لکھنے کا لفافہ لائیے گا۔ تو کہنے لگے "بیگم آج کے ای میل اور فیکس کے زمانے میں آپ لفافہ منگوا رہی ہیں۔" تب مجبور ہو کر ای میل کرنا سیکھا مگر مزہ نہیں آیا۔ خط لکھنے کا اپنا مزہ ہے۔

سب سے پہلے شروعات نایاب جیلانی سے کی۔ "آج کا ابھرتا ستارہ" "سایہ اور سائبان" کہانی کی شروعات تو کافی جان دار تھی مگر بیچ میں آپ نے سب جلد جلد سمیٹ لیا۔ جھٹ سے افرا اخرم کی دلہن بن گئی۔ کافی بور سیٹ ہوئی۔ پلاٹ بھی کافی پرانا تھا۔

دسمبر کے شمارے میں بیسٹ رہیں نبیلہ عزیز۔ ویل ڈن، ویل ڈن، ویل ڈن، اینڈ ویل ڈن میری طرف سے بہت بہت مبارک باد۔ مجھے زیست بہت اچھی لگی۔

مکرم آخر اپنی اصلیت پہ آ ہی گیا۔ یہ کیوں ہوتا ہے؟ ہم کتنے بھی پڑھ لکھ کر اپ ٹو ڈیٹ کیوں نہ ہو جائیں مگر اپنی اصلیت کو نہیں بھولتے۔ زیست تین سال اس کے ساتھ رہی۔ اس کو اس میں کوئی "کچھ" تبدیلی نظر نہیں آئی۔ میری ایک گزارش ہے کہ ناول کا دوسرا حصہ لکھا جائے جس میں مکرم زیست کو ... سے معافی مانگے۔

... خواہش ۔۔۔ راشدہ رفعت کی ایک عمدہ تحریر تھی۔ (اک دعا ٹھہر گئی) بس سو سو تھی۔

(سیلاب گریہ) پڑھ کر بھی مزہ نہیں آیا۔ میری اک گزارش ہے ادارے سے بھی اور مصنفات سے بھی ایسی اسٹوریز مت شائع کیا کریں۔ ٹی وی دیکھو اخبار دیکھو ہر جگہ سیلاب، بم دھماکے اور ڈاکٹر عافیہ جیسے ہزاروں قصے پلیز ڈائجسٹ کو ان سب سے دور رکھیں۔

ہمارے مذہب میں کافی ایسی باتیں ہیں جن کو ہم نہیں جانتے یا شاید جانتے بھی ہیں تو عمل نہیں کرتے بس معلومات کی حد تک ہمارے مذہب پہ لکھیں۔

"طاق میں رکھی کہانی" اچھی تھی۔ مجھے احسن کا کردار بہت اچھا لگا "پہلا قدم" بھی تعریف کے لائق تھی۔

خوش بخت میں نفیسہ پھوپھو بہت پسند آئیں۔ کہانی بھی پڑھنے لائق تھی۔

ج: عفرا جی! ہماری جانب سے شادی کی مبارک باد قبول کیجئے اللہ تعالیٰ آپ کو خوش و خرم رکھے۔ آمین۔

آپ نے صحیح کہا خط لکھنے اور پڑھنے میں جو مزہ آتا ہے وہ ای میل میں نہیں آتا لیکن یہ بھی حقیقت ہے کہ یہ بہت بڑی سہولت ہے۔

حالات حاضرہ پر تو عموماً کوئی چھوٹا سا افسانہ ہی ہوتا ہے۔ مکمل ناول اور ناولٹ وغیرہ عموماً موضوعات پر ہوتے ہیں۔

آپ کی تنقید و تبصرہ متعلقہ مصنفین تک پہنچا رہے ہیں۔

### امبر بنت شوکت ۔۔۔ ڈیرہ غازی خان

مجھے نہیں یاد کہ میں نے کب سے ڈائجسٹ پڑھنا شروع کیا، جیسے ہی شعور کو پہنچی تو اپنے ارد گرد ڈائجسٹ ہی دیکھے امی بہنیں کزنز سب ہی اس کی شوقین تھیں سو یہ شوق مجھ میں بھی منتقل ہو گیا۔ دسمبر کا شمارہ بہت اچھا لگا اور مجھے تو یہ میری پرتھ ڈے کا گفٹ لگا "کرن کرن روشنی" مجھے بہت پسند ہے اور ڈائجسٹ ہاتھ میں آتے ہی میں کرن کرن روشنی پڑھتی ہوں۔

سب کے خط لکھنے کی کوئی نہ کوئی وجہ ہوتی ہے اور میرے بھی خط لکھنے کی ایک وجہ ہے اور وہ ہے رخسانہ نگار عدنان، رخسانہ جی آپ مجھے بے حد پسند ہیں اور آپ کی تحریریں ان کا تو کوئی جواب نہیں "محبت خواب سفر" ایک یاد رہ جانے والی تحریر ہے۔ رخسانہ جی! آپ کو نہیں پتہ مجھے آپ سے ملنے کا کتنا شوق ہے۔ آپ سے درخواست ہے کہ پلیز اسی طرح ہمارے لیے لکھتی رہیے گا۔

افسانے سارے اچھے تھے مگر مجھے شاہین ملک صاحبہ کا افسانہ پسند نہیں آیا۔ اس بار میں فیصلہ نہ کر سکی کہ مکمل ناول کس کا زبردست تھا۔ نبیلہ عزیز کا یا نایاب جیلانی کا بہر حال میری طرف سے آپ دونوں کو مبارک باد۔

ج: پیاری امبر! رخسانہ نگار ہمیں بھی بہت پسند ہیں۔ ان کی کردار نگاری اور تحریر کی روانی قابل تعریف ہے۔ زیادہ لکھنے کے باوجود ان کی تحریریں اور کردار بہت متنوع ہوتے ہیں اور کہیں بھی یکسانیت محسوس نہیں ہوتی۔

### صبا طارق ۔۔۔ گوجرانوالہ

میرے اس دفعہ خط لکھنے کی وجہ صرف بشریٰ سعید ہیں۔ سفال گر بہت ہی زبردست کہانی ہے۔ بشریٰ سعید اب اتنے طویل عرصے کے بعد آئی ہیں اور چھا گئی ہیں۔ شرط اور سایہ اور سائبان ناول دونوں ہی رائٹرز نے بہت خوب صورت طریقے سے لکھے ہیں۔ شیریں ملک بھی اپنی ایک اچھی کہانی کے ساتھ تشریف لائیں۔ سارا رسالہ ہی اس دفعہ بہت اچھا تھا۔ حرا قریشی اور راشدہ رفعت نے افسانے اچھے لکھے۔ مریم عزیز آپ کب آ رہی ہیں ایک زبردست سا ناول لے کر۔ فرحت اشتیاق صاحبہ آپ کہاں غائب ہو گئی ہیں "ہم سفر" کی طرح اچھا کوئی ناول لے کر آئیں۔

ج: صبا! اشعاع کی بزم میں خوش آمدید اور دعا ہیں۔ مریم عزیز کا ناول ان شاء اللہ آئندہ ماہ پڑھ سکیں گی۔ فرحت اشتیاق بھی ناول لکھ رہی ہیں دعا کریں جلد مکمل ہو جائے۔

### سیرا یا نوندیم ۔۔۔ اسلام آباد

اس دفعہ جس ناول نے میری روح کو ہلا ڈالا۔ وہ تھا نبیلہ عزیز کا مکمل ناول "شرط" میرے خیال میں محبت اتنی بڑی سزا نہیں دیتی۔ وہ تو محبوب کی خامیوں کو اس کی ادا سمجھتی ہے۔ بشریٰ سعید کا "سفال گر" بہت اچھا جا رہا ہے۔ نایاب جیلانی کا "سایہ اور سائبان" بہت دلفریب انداز میں لکھا گیا۔ جس میں معاشرے کی صحیح عکاسی کی گئی۔ "ہزاروں خواہشیں" راشدہ رفعت کی اچھوتی کہانی تھی۔ سب افسانے بہترین تھے اور سلسلے وار ناول بھی خوب تھے۔





ج: سیرا جی! زندگی مذاق نہیں ہوتی اور ایسے بھیانک مذاق کرتے ہوئے دوسرے کے بارے میں بھی سوچ لینا چاہیے۔ زیست نے صرف ایک شرط جیتنے کے لیے مکرم سے جھوٹی محبت کا جو کھیل رچایا تھا تو کیا اس سے مکرم کا دل نہیں ٹوٹا؟ زیست کو اس کے کیے کی سزا ملنی ہی تھی۔ ویسے بھی لڑکیوں کو اس طرح کے معاملات میں بہت محتاط رہنا چاہیے۔ کسی کے جذبات سے کھیلنا کسی طور درست نہیں کہا جا سکتا۔

### سائرہ پرواکرن ۔۔۔ کوٹ چھٹہ

دسمبر کا "خواتین" کچھ لیٹ ملا ٹائٹل گرل اچھی لگی۔ خاص کر اس کی ڈریسنگ!

ثنا بچہ سے ملاقات بے حد اچھی رہی۔ مجھے ثنا بچہ کا بات کرنے کا اسٹائل بہت پسند ہے پھر "محبت خواب سفر" میں چھلانگ لگائی یہ ناول ایک ہی جگہ پر آ کر رک گیا۔ دائم نے عزہ سے شادی سے انکار کر کے ہمارے دلوں کو بے حد اداس کر دیا۔ پھر اپنی پیاری نبیلہ آپی کا ناول "شرط" پڑھا۔ شروع میں سے انتہا انٹرسٹنگ تھا۔ زیست نے اپنی فرینڈز کے کہنے پر مکرم خان آفریدی سے جو شرط لگائی تھی۔ اس کی زیست کو اتنی بڑی سزا نہیں ملنی چاہیے تھی۔ نبیلہ آپی! آپ نے بہت رلایا مجھے!

"سایہ اور سائبان" نایاب جیلانی نے بھی بہت فنٹاسٹک ناول لکھا۔ نایاب آپی آپ کے پاس اتنی پیاری پیاری کہانیوں کے آئیڈیاز کہاں سے آتے ہیں۔ آپ اور آپی نبیلہ عزیز کی اسٹوریز کی تو میں دیوانی ہوں!

"سفال گر" ابھی بے حد الجھا ہوا پیچیدہ ناولٹ ہے مگر پڑھتے ہوئے بہت مزہ آتا ہے!

"اک دعا ٹھہر گئی" "سدرۃ المنتہٰی" کا افسانہ بھی بیسٹ تھا۔ سدرۃ المنتہٰی آپ سے ایک بات پوچھنا تھی کہ کیا آپ میری فرینڈ سدرہ اسلم فرام کہروڑ پکا ہو جو سدرۃ المنتہٰی کے نام سے اسٹوریز لکھتی ہے پلیز ضرور بتانا۔

ج: سائرہ! خواتین ڈائجسٹ کی پسندیدگی کے لیے شکریہ۔ سدرۃ المنتہٰی کا تعلق ننکانہ محمد خان سے ہے۔ وہ آپ کی کہروڑ پکا والی دوست نہیں ہیں۔

### مسز عامر نور ۔۔۔ حیدر آباد

مکمل ناول "شرط" زبردست تھا اینڈ ہٹ کے تھا لیکن مکرم کو زیست کو معاف کر دینا چاہیے کہ وہ اپنے کیے پر شرمندہ تھی۔ "سفال گر" بہترین کاوش ہے۔ اس میں سب سے اچھا کردار حکیم بیگم کا لگا پر نیاں بہت منفرد سا نام ہے "پہلا قدم" بھی زبردست تھا واقعی اگر ہم سوچنے کے بجائے چھوٹے پیمانے پر ہی کوئی اچھا کام شروع کریں تو بہت جلد اس ملک کے حالات سدھر سکتے ہیں۔ "سایہ اور سائبان" سو سو تھی لیکن اینڈ اچھا تھا۔ "سیلاب گریہ" بیچ کا کچھ حصہ سر سے گزر گیا میری سب سے موسٹ فیورٹ "محبت خواب سفر" اب تو اس کا اینڈ کر دیں جبکہ تمام کردار واضح ہو چلے ہیں۔ اس بار موسم کے پکوان ساری ہی تراکیب بہترین تھیں۔

ج: مکرم نے زیست کو معاف کر کے ہی اس کے ساتھ یہ سلوک کیا ورنہ وہ دوسری شادی بھی کر سکتا

### دعائے مغفرت

آپ کی پسندیدہ مصنفہ عنیزہ سید کی والدہ محترمہ سیدہ زہرا منظور قضائے الٰہی سے وفات پا گئی ہیں۔ عنیزہ سید کے لیے یہ بہت بڑا سانحہ ہے۔ دکھ کی اس گھڑی میں ہم برابر کے شریک ہیں۔ اللہ تعالیٰ سے دعا گو ہیں کہ مرحومہ کو جنت الفردوس میں جگہ دے اور اہل و عیال کو صبر جمیل عطا فرمائے آمین

قارئین سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے۔

تھا۔ اس طرح زیست کو سوکن کا عذاب بھی جھیلنا پڑتا۔ خواتین ڈائجسٹ کی پسندیدگی کا شکریہ۔

**سورتھ سائنڈ۔ روحل والی گاؤں**

دسمبر کا خواتین خلاف توقع 9 تاریخ کو مل گیا۔ کرن روشنی سے فیض یاب ہو کر سب سے پہلے پڑھا نبیلہ عزیز کا ناول "شرط" بہت بہت اچھی کاوش تھی۔ نبیلہ جی مگر تشنگی رہی، تین سال بہت بڑا عرصہ ہوتا ہے مکرم آفریدی نے زیست کو اتنی سزا دی پھر بھی معاف نہیں کیا حالانکہ وہ محبت کا دعوے دار تھا بہرحال اچھی تحریر تھی اور دوسرا مکمل ناول نایاب جیلانی کا بالکل بھی اچھا نہ لگا۔ معذرت کے ساتھ کوئی بھی دوست اپنے دوست کے ساتھ اتنا برا نہیں کر سکتا۔ افسانے سارے اچھے تھے ناولٹ بشریٰ سعید نے اس بار بھی قسط بہت اچھی لکھی اور شیریں ملک کا ہلکا پھلکا اچھا ناولٹ تھا شیریں ہم "بیٹیاں پھول ہوتی ہیں" جیسی تحریر کے منتظر ہیں اور سلسلے وار کہانیوں میں اب میری دلچسپی ختم ہو گئی ہے۔

ج: پیاری سورتھ "بیٹیاں پھول ہوتی ہیں" ناولٹ شیریں حیدر نے لکھا تھا۔ شیریں ملک اور شیریں حیدر دونوں الگ شخصیات ہیں۔

دوست بے شک دوست کے ساتھ اتنا برا نہیں کر سکتا لیکن وہ دوستی کہاں تھی مہ جبانے غرض کے لیے ایک تعلق استوار کیا تھا۔

نبیلہ عزیز کے ناولٹ میں مکرم آفریدی نے زیست کو اس لیے سزا دی کہ اس کی انا کو ٹھیس پہنچی تھی۔ یوں بھی شدت کی محبت جب نفرت میں بدلتی ہے تو نفرت بھی شدید ہوتی ہے۔ سہیل ہمیر کے انٹرویو کی فرمائش نوٹ کر لی گئی ہے۔

**مریم نور۔ ڈسکہ**

"سفال گر" کی دوسری قسط پڑھی۔ زبردست گی۔ "خوش بخت" بھی اچھا ناولٹ تھا۔ افسانوں میں زبردست تحریر سدرہ کی تھی۔ "اک دعا ٹھہر گئی" میں سدرہ صاحبہ نے پختگی سے لکھا۔ "پہلا قدم" حرا قریشی کا مجھے اتنا متاثر نہ کر سکا۔ مگر نایاب جیلانی کے سایہ اور سائبان نے مجھے کافی متاثر کیا۔ نومبر کے شمارے میں عنیقہ محمد کی کہانی قربانی ایک زبردست تحریر تھی۔ عنیقہ محمد کے پلاٹ عجیب و غریب ہوتے ہیں۔ کسی سے مناسبت نہیں رکھتے۔ میں نے عنیقہ محمد کے تین افسانے پڑھے ہیں۔ تینوں میں ان کی تحریریں مختلف نظر آتی ہیں۔ اس لیے میری عنیقہ محمد سے گزارش ہے کہ ناولٹ لکھیں آپ کی کہانیاں زبردست اور دل کو چھو جانے والی ہوتی ہیں۔

ج: پیاری مریم! عنیقہ محمد بیگ کا ایک ناولٹ شعاع میں شائع ہو چکا ہے۔ آئندہ ماہ خواتین ڈائجسٹ میں ان کا ناولٹ شامل کریں گے۔ خواتین ڈائجسٹ کی پسندیدگی کے لیے شکریہ۔ متعلقہ مصنفین تک آپ کی تعریف ان سطور کے ذریعے پہنچائی جا رہی ہے۔



**سرورق کی شخصیت**

| | |
|---|---|
| ڈریس بائی | موسیٰ رضا |
| ماڈل | زارا گل |
| میک اپ | روز بیوٹی پارلر |





ہمارا ملک اس وقت شدید بحران کا شکار ہے۔ ہمارے سیاست دان اپنے ملک کے لیے مخلص نظر نہیں آتے مہنگائی کے طوفان نے عام لوگوں کو زندگی کی بنیادی سہولتوں سے محروم کر دیا ہے لیکن حکمرانوں کی شاہ خرچیاں کم ہونے کا نام ہی نہیں لے رہیں۔ بلکہ ان میں بتدریج اضافہ ہی ہو رہا ہے۔ آئے دن نئے ٹیکس لگا کر عوام کو خودکشی پر مجبور کیا جا رہا ہے۔

حکمرانوں کے پاس تو ملک کو بحران سے نکالنے کا کوئی حل نہیں ہے اور نہ ہی وہ مخلص ہیں۔ لیکن کیا عوام اور معروف شخصیات کے پاس اس کا کوئی حل ہے؟ آیئے ذرا معلوم تو کریں سوال یہ ہے کہ۔

(1) کن قوانین کو نافذ کر کے ملک کو بحران سے نکالا جا سکتا ہے؟

# کیا یہ ہو سکتا ہے؟

شاہین رشید

**فضیلہ قیصر**

قوانین بنانا تو بہت آسان ہے۔ لیکن ان کو نافذ کر کے ان پر عمل درآمد کرانا بہت مشکل ہے۔ سعودی عرب کی مثال دیں گی۔ وہ صرف قوانین بناتے نہیں بلکہ اس پر عمل بھی کرواتے ہیں۔ سعودی بادشاہ کی



سب سے اچھی بات مجھے یہ لگتی ہے کہ انہوں نے یہ قانون بنایا ہے کہ گورنمنٹ کے علاوہ کوئی فتویٰ نہیں دے گا۔ جو دے گا اسے سزا ملے گی جبکہ ہمارے یہاں کوئی بھی کچھ کہہ دیتا ہے جس کی وجہ سے لوگوں کے ذہن خراب ہو جاتے ہیں کہ کیا ٹھیک ہے کیا غلط ہے اور یہ کہ سیاست دانوں کو ٹی وی کے پروگراموں میں بحث و مباحثہ کرنے پر پابندی لگائی جائے جو کرپشن کر رہا ہو اسے پکڑ کر جوتے ماریں۔ یہ سارے کام بہت مشکل ہیں مگر ملک اسی طرح بحران سے نکل سکتا ہے۔ کرپشن ختم ہو جائے تو مالی بحران تو خود بخود ختم ہو جائے گا۔

**دانش سعید ایف ایم 107**

وہ سیاسی پارٹیاں جو ملک میں انتشار پھیلا رہی ہیں ان پر پابندی لگا دینی چاہیے ان پر یہ سختی کرنی چاہیے کہ یہ اپنا وقت کالم کالج میں لگائیں ادھر ادھر کی باتیں نہ کریں اگر ایسا نہیں کر سکتی تو ان پر پابندی لگا دی جائے۔ جو ادارے پاکستان کے امیج کو خراب کر رہے ہیں اور غلط قسم کی بیان بازی کر رہے ہیں ان پر بھی

پابندی لگادی جائے۔ ایسا کرنا اگرچہ مشکل ہوگا لیکن ملک میں امن و سکون تو ہو جائے گا۔

### مصطفیٰ چوہدری (4 مین شو فیم)

مہنگائی کم کریں۔ کیونکہ مہنگائی کی وجہ سے ہی لوگ جرائم کی طرف راغب ہوتے ہیں۔ جب لوگوں کو پیٹ بھر کے کھانا ملے گا تو جرائم میں کافی حد تک کمی آجائے گی۔ غریب کے لیے روزگار کے مواقع فراہم کیے جائیں۔ سڑکوں پر بھیک مانگتے بچوں کو دیکھ کر بہت دکھ ہوتا ہے ان کو تعلیم کی سہولیات مہیا کی جائیں اور بچوں کے ذریعے سے بھیک مانگنے پر پابندی عائد کی جائے۔ ایک بات اور بھی ہے کہ جو قوانین بنائیں پھر ان پر سختی سے عمل در آمد بھی کیا جائے۔

### کنول نفیس

فیوڈل سسٹم کو ختم ہونا چاہیے۔ اس سسٹم نے ملک کو ترقی کرنے سے روکا ہوا ہے۔ بلکہ میں تو یہ کہوں گا کہ اس سسٹم پر ہی پابندی لگا دینی چاہیے اسی طرح ہمارے ملک میں دوسرے اخراجات کا بجٹ تو بہت بڑا ہوتا ہے لیکن تعلیمی بجٹ انتہائی کم ہوتا ہے۔ کسی بھی ملک کی ترقی میں سب سے بڑی رکاوٹ تعلیم کا فقدان ہوتا ہے اس لیے اس ملک میں تعلیم کو لازمی قرار دے دینا چاہیے۔

### فیصل علی خان ایف ایم 100

پولیس کے محکمے کو ٹھیک کردیں۔ اس محکمے میں بہت کرپشن ہے۔ بہت سے جرائم اس محکمے کی وجہ سے ہوتے ہیں اگر اس محکمے کو ٹھیک کر دیں اور ان پر سخت قوانین نافذ کردیں کہ اگر انہوں نے بھی کوئی غلط کام کیا تو بچ نہیں پائیں گے تو میں سمجھتا ہوں کہ ملک بحران سے نکل سکتا ہے۔ ویسے تو ہمارے یہاں آوے کا آوا ہی بگڑا ہوا ہے۔ مگر یہ ایک ایسا محکمہ ہے جس کا تعلق ہر خاص و عام سے ہے۔

### ڈاکٹر مرزا حامد بیگ (Dentist)

دیکھیں جی قوانین تو بہت بعد کی بات ہے۔ اگر انسان خود ٹھیک ہو جائے تو کوئی وجہ نہیں کہ ملک بحران کا شکار ہو۔ ملک بحران کا شکار اسی وقت ہوتا ہے جب بندہ خود خراب ہوتا ہے۔ اب اگر کوئی یہ کہے کہ صرف میرے ٹھیک ہونے سے کیا ہوتا ہے تو یہ غلط بات ہے۔ فرد کسی بھی پروفیشن سے تعلق رکھتا ہو اپنی کارکردگی سب سے اچھی رکھنی ہے۔ ہمیں سب کے لیے مثال بننا ہے تو کوئی وجہ ہی نہیں کہ ملک ترقی نہ کرے۔



### ایمن طارق (آرٹسٹ)

تمام قوانین کو ایک طرف رکھیں۔ صرف اور صرف اگر میڈیا فعال ہو جائے تو سب کچھ ٹھیک ہو سکتا ہے۔ میڈیا میں الیکٹرونک میڈیا تو ہے ہی اس کے علاوہ اسٹیج ڈراموں کے ذریعے سے بھی بہت کچھ کیا جا سکتا ہے۔ کیونکہ ان کے ذریعے سے اہم پیغام دیے جا سکتے ہیں۔ شعور دیے جا سکتے ہیں۔ سوچنے پر مجبور کر سکتے ہیں۔ آرٹسٹوں کی ایک یونین ہونی چاہیے ان کے قوانین ہونے چاہئیں ان قوانین کے تحت نئی جنریشن کو شعور دینے کی ضرورت ہے۔ انہیں ایڈریس کرنے کی ضرورت ہے۔

### سلیم جاوید (گلوکار)

لاء اینڈ آرڈر ٹھیک ہو جائے تو سب ٹھیک ہو جائے گا لوگوں کو عدل و انصاف ملنے لگ جائے تو سب بہتر ہو جائے گا۔ عدالتیں ایمانداری کے ساتھ اور تیزی کے ساتھ اپنا کام کریں۔ اور جلدی جلدی لوگوں کو انصاف ملے تو ملک بحران سے نکل سکتا ہے۔

### اظفر علی

ہمارا ملک بے شمار مسائل سے دوچار ہے۔ سب سے بڑی بات تو یہ ہے کہ لوگوں میں سمجھ بوجھ کا فقدان ہے، جو جہاں کہتا ہے وہیں پہ چل پڑتے ہیں یہ سوچے سمجھے بغیر کہ یہ راستہ ہمارے لیے فائدہ مند ہے یا نہیں ملک کو بحران سے نکالنے کے لیے قوانین تو سارے حق میں ہیں مگر ان پر عمل در آمد بھی تو ہو۔ بہرحال آپ کے سوال کا جواب یہ ہے کہ اگر ملک میں پولی ٹیکنیکل انسٹی ٹیوٹ زیادہ سے زیادہ بنا دیے جائیں تو بہت سے نوجوان اس ادارے سے ہنر مند شہری بن کے نکلیں گے اور ہنر مند کہیں بھی ہو وہ بھوکا نہیں رہ سکتا۔ ہمارے ملک میں سب سے بڑا مسئلہ تعلیم اور روزگار کا ہے اگر اس کے لیے اچھی پلاننگ کرلی جائے تو پھر ملک بڑی آسانی کے ساتھ بحران سے نکل سکتا ہے۔



### وصی شاہ

پاکستان کے بیشتر قوانین بہت شان دار ہیں اور ہماری تہذیب و ثقافت کے عین مطابق بھی ہیں۔ مگر مسئلہ قوانین کا نہیں ہے بلکہ ان پر عمل در آمد کا ہے۔ اگر ان قوانین پر عمل در آمد ہو جائے تو ملک بحران سے نکل سکتا ہے۔

**نوید صدیقی (آرٹسٹ)**

بہت ہی آسان بات ہے۔ اگر تعلیم کے معیار کو بلند کر دیا جائے ایک جیسا ہی نظام تعلیم ہو تو بہت سے مسائل حل ہو سکتے ہیں۔ دیکھا گیا ہے کہ انگریزی تعلیم حاصل کرنے والے چاہے اتنے قابل ہوں یا نہ ہوں لیکن وہ اپنی انگریزی زبان کی وجہ سے ہر میدان میں کامیاب سمجھا جاتا ہے اسے جاب بھی آسانی سے مل جاتی ہے تو اگر ایک جیسا نظام تعلیم ہو گا تو پھر غریبوں کے بچے بھی فر فر انگریزی بول کر اچھی نوکریاں حاصل کر لیں گے اور اچھی تعلیم حاصل کر کے ہر میدان میں اپنے آپ کو منوا کر ملک کے لیے ایک کار آمد پرزہ ثابت ہوں گے۔ دوسری بات ہے کہ پولیس ڈیپارٹمنٹ کو بھی سدھار دیا جائے تو بھی ملک بحران سے نکل سکتا ہے۔

**ڈاکٹر سیدہ شاہین فاطمہ (Dentist)**

قوانین کو تو آپ ایک طرف رکھیں۔ کیونکہ قوانین تو سب بنے ہوتے ہیں اصل بات تو یہ ہے کہ اگر ہمارے سیاست دان جن میں ہمارے لیڈرز ہمارے حکمران اور ہمارے عوامی نمائندے جو ہمارے ووٹوں سے قومی اور صوبائی اسمبلیوں میں جا کر بیٹھ

جاتے ہیں اگر خود غرضی کا مظاہرہ نہ کریں اور اس ملک کو اپنا گھر سمجھ کر اس کے لیے کام کریں تو بحران کا شکار ہی نہ ہو ہمارا پیارا ملک ابھی بھی وقت ان کے ہاتھ میں ہے اگر یہ سنبھل جائیں تو سب کچھ ٹھیک ہو سکتا ہے۔

**یاسر نواز**

ہمارے ملک کو۔ بحران سے عدالتیں نکال سکتی ہیں۔ اگر ہر انسان کو انصاف ملنے لگے تو سب کچھ ٹھیک ہو سکتا ہے میں آپ کو ایک مثال دیتا ہوں۔ گھر میں والدین ہوتے ہیں اور ان کا کنٹرول گھر پر ہوتا ہے۔ بچوں کو والدین کا خوف ہوتا ہے کہ اگر کوئی غلط کام کیا تو سزا ملے گی۔ چونکہ مجرموں کو سزا نہیں ملتی۔ اس لیے عوام بگڑ گئی ہے اسے پتہ ہے ہم کچھ بھی کر لیں ہم پر آنچ نہیں آسکتی عوام بہت بگڑ گئے ہیں اور ان کو صرف عدالتوں کا انصاف ہی ٹھیک کر سکتا ہے۔

**اظفر رحمٰن**

بہت سوچ میں ڈال دیا آپ نے۔ اگر ملک کے حالات دیکھیں تو اس کو ٹھیک کرنے کے لیے فوری طور پر جو باتیں ذہن میں آئی ہیں ان میں ایک تو یہ کہ انڈین چینلز اور خاص طور پر انڈیا کے واہیات چینلز





کو فوری طور پر بند ہونے چاہئیں کیونکہ نئی نسل کو بگاڑنے میں یہ بہت بڑا کردار ادا کر رہے ہیں۔ پھر ہمارے ملک میں تعلیم کی بہت کمی ہے۔ کم سے کم میٹرک تک تعلیم مفت ہونی چاہیے پھر یہ کہ کم عمر بچوں سے مزدوری نہ کرائی جائے ہمارے ملک میں چائلڈ لیبر کا قانون ہے مگر اس پر کوئی عمل نہیں کرتا۔

**ٹیپو شریف**

کسی ایک یا دو قوانین کے نافذ کرنے سے کچھ نہیں ہو گا۔ آج آپ ٹریفک کا قانون نافذ کر دیں تو کسی دوسرے شعبے میں مسائل پیدا ہو جائیں گے۔ ضرورت اس بات کی ہے کہ وہ تمام قوانین جو آئین میں موجود ہیں جو کاغذوں پہ موجود ہیں جن کو نافذ کرنے کے لیے ہم بڑے بڑے اجلاس بلاتے ہیں ان کو اگر حقیقت میں نافذ کر دیا جائے تو ملک بحران سے

نکل سکتا ہے۔

**احمد کامران (ڈائریکٹر)**

اتنے بڑے ملک اور اتنی بڑی آبادی کے ملک کو بحران سے راتوں رات تو نہیں نکالا جا سکتا۔ لیکن اگر بتدریج کوشش کی جائے تو کامیابی حاصل ہو ہی جاتی ہے۔ قوانین کو چھوڑیئے اگر احتساب کا سسٹم رائج کر دیں اور ہر چھوٹے بڑے امیر غریب صدر وزیر اعظم ہر شخص کا بلا امتیاز احتساب کیا جائے تو بہت کچھ ہو سکتا ہے۔ بڑی حد تک ہم بحران سے نکل سکتے ہیں۔

**جگن کاظم**

ملک کے حالات بہت برے ہیں اس کا اب بحران سے نکلنا بہت مشکل ہے قوانین نافذ کرنے سے کچھ نہیں ہو گا۔ بس اگر ہمارے حکمران خود کو اور اپنی کابینہ کو راہ راست پر لے آئیں تو سب کچھ خود بخود ہی ٹھیک ہو جائے گا۔ صرف حکمرانوں کے مخلص ہونے کی دیر ہے۔ ملک سے دہشت گردی بھی ختم ہو جائے گی اور مہنگائی بھی۔



خواتین ڈائجسٹ میں قارئین کی شرکت کے لیے ہم اس ماہ سے کچن کے حوالے سے ایک نیا سلسلہ شروع کررہے ہیں سوالات یہ ہیں۔

کھانا پکاتے ہوئے آپ کن باتوں کا خیال رکھتی ہیں؟ پسند ناپسند' غذائیت' گھر والوں کی صحت۔

گھر میں اچانک مہمان آگئے ہیں کھانے کا وقت ہے۔ کسی ایسی ڈش کی ترکیب بتائیں جو فوری تیار کرکے تواضع کرسکیں۔

کچن عورت کی سلیقہ مندی کا آئینہ دار ہوتا ہے' آپ کچن کی صفائی کے لیے کیا خصوصی اہتمام کرتی ہیں؟

صبح کا ناشتہ ہمارے لیے بہت اہمیت رکھتا ہے۔ آپ ناشتے میں کیا بناتی ہیں؟ ایسی خصوصی چیز کی ترکیب جو آپ اچھی بناتی ہیں۔

گھر سے باہر کھانا کھانا فیشن بنتا جارہا ہے' آپ مہینے میں کتنی بار باہر کھانا کھانے جاتی ہیں؟ (1) جب کوئی لے جائے (2) کسی کی سالگرہ پہ (3) یا کسی خوشی کے موقع پر۔

کھانا پکانے کے لیے ڈش کا انتخاب کرتے ہوئے موسم کو مدنظر رکھتی ہیں؟

اچھا پکانے کے لیے کتنی محنت کی قائل ہیں؟

کچن کی کوئی ٹپ جو دینا چاہیں؟

ان سوالات کے جواب بھیج کر آپ بھی اس سلسلہ میں شرکت کرسکتی ہیں' ساتھ ایک عدد تصویر بھی بھجوائیں۔ تصویر ضروری نہیں ہے۔

## آپ کا باورچی خانہ

شہلا فیصل

1۔ کھانا پکاتے وقت صرف اور صرف غذائیت اور گھر والوں کی صحت کا خیال رکھتی ہوں' جہاں تک بات پسند ناپسند کی ہے تو ماشاء اللہ فیملی اتنی بڑی ہے کہ پسند ناپسند کا ہوش نہیں رہتا (جوائنٹ فیملی سسٹم ہے) جو بھی پکا دیا جائے پسند بن جاتا ہے (الحمدللہ)

2۔ چونکہ یہاں گاؤں سسٹم ہے تو مہمان اچانک ہی آتے ہیں اور بہت کثرت سے آتے ہیں۔ کباب تو لازمی فریز کیے ہوتے ہیں۔ دودھ' دہی وافر مقدار میں ہوتا ہے اور مرغی وہ بھی دیسی مرغی گھر کی ہی ہوتی ہے تو کسی بھی چیز کے لیے بازار کی طرف دوڑ نہیں لگانی پڑتی۔ جب تک مہمان لسی چائے سے شغل فرماتے ہیں جھٹ پٹ چکن تیار ہوجاتا ہے۔ ترکیب حاضر ہے۔

اجزا :

| | |
|---|---|
| چکن | 1کلو |
| ہری مرچ | حسب ضرورت (پسی ہوئی) |
| دہی | 3کپ |
| ہرا دھنیا | 1گٹھی |
| لہسن اورک پیسٹ | کھانے کا 1چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| سفید زیرہ | 1کھانے کا چمچہ (بھنا ہوا) |
| کالی مرچ | 1کھانے کا چمچہ (بھنی ہوئی) |
| کالی مرچ (پسی ہوئی) | 1چائے کا چمچہ |
| تیل | 1کپ |



ترکیب :

چکن میں دہی نمک اور لہسن اورک کا پیسٹ لگا کر رکھ دیں۔ ہرا دھنیا اور ہری مرچیں پیس لیں۔ ایک دیگچی میں تیل ڈال کر چکن ڈال کر پکائیں جب پانی خشک ہونے لگے تو ہرا مسالا ڈال کر چکن کا پانی خشک کرلیں۔ پھر چکن کو 5منٹ تک بھون لیں۔ اب آدھا کپ پانی ڈالیں۔ بھنی ہوئی کالی مرچ بھنا ہوا سفید زیرہ اور پسی ہوئی کالی مرچ ڈال کر دس منٹ دم پر رکھ دیں۔

بس جی آدھے گھنٹے میں چکن تیار ساتھ میں تندور کی روٹیاں اور فلیور ڈ سویاں جو کہ 15منٹ میں تیار ہوجاتی ہیں' یہاں دیہات میں جو بھی دال' ساگ پکا ہوا ہو وہی مہمانوں کو پیش کردیا جاتا ہے۔

3۔ کچن کی صفائی تو ہفتہ وار ہی ہوتی ہے۔ ویسے تو روزانہ ساتھ کے ساتھ ہی صفائی کردیتی ہوں کھانا پکانے کے بعد تفصیلی صفائی ہفتہ بعد کرتی ہوں۔ جب چار' پانچ فیملیز ساتھ رہتی ہوں تو کچن میں عمل دخل بہت زیادہ ہوتا ہے۔ زیادہ دھیان سے کام کرنا پڑتا ہے۔

4۔ یہاں صبح کا ناشتہ تو لازمی ہے [illegible] سے ناشتہ کرتے ہیں۔ [illegible] صحن [illegible] دیسی انڈوں سے زیادہ تر رات کے سالن اور پراٹھے سے ناشتہ کرتے ہیں' اتوار کو خصوصی اہتمام ہوتا ہے۔ چنوں کا سالن اور مکھڈی حلوے کے ساتھ دیسی گھی کے پراٹھے کسی دعوت کا منظر پیش کرتے ہیں۔

### مکھڈی حلوہ

اجزا :

| | |
|---|---|
| سوجی | 1کلو |
| دودھ | حسب ضرورت |
| چینی | ایک پاؤ |
| پانی | حسب ضرورت |
| گھی | 3پاؤ |

بادام' پستہ کی ہوائیاں حسب پسند

ترکیب :

سوجی کو دودھ میں گھنٹہ بھر پہلے بھگودیں۔ گھی گرم کرکے چینی کی چاشنی تیار کریں براؤن ہونے پہ سوجی ڈال دیں اور ہلاتی جائیں بھنے لگے۔ جب سوجی صحیح خستہ اور ہلکی براؤن ہوجائے تو' بادام' پستے کی ہوائیاں اوپر ڈال دیں مزے کا حلوہ تیار ہے۔

5۔ روز ہی کھانا باہر کھاتے ہیں۔ (مذاق کررہی ہوں) باہر صحن میں کھاتے ہیں۔ یہاں فی الحال کوئی رواج نہیں کھانا باہر کھانے کا۔ گھر پر ہی پکا کر ہر خوشی سلیبریٹ کرلیتے ہیں۔

6۔ جی ہاں ضرور موسم کو مدنظر رکھتی ہوں۔ ساون کے موسم میں پکوڑے اور شدید سردی میں گرم گرم کافی ہی اچھی لگتی ہے' باقی ہر موسم کی سبزیاں یہاں گھروں میں ہی لگائی جاتی ہیں۔

7۔ اچھا پکانے کے لیے پہلے بہت محنت کی قائل تھی' [illegible] ہر مسالا الگ سے [illegible] پیستا' ہر ہانڈی کو اچھی [illegible] مطلب [illegible] کرتی ہوں کھانا پکانے کے معاملے میں اب چونکہ دور جدید ہے تو بس جلدی جلدی پکانے کی ہی ہوتی ہے۔ مطلب کچن سے بھاگنے کی۔ (مذاق کررہی ہوں۔)

8۔ چونکہ یہاں چاول بہت زیادہ کھائے جاتے ہیں تو چاولوں کو کیڑے سے بچانے کے لیے ان میں نمک ملا کر رکھ دیا جائے تو کیڑا نہیں لگتا پرانے ہو کر چاول اچھے پکتے ہیں اور چپکتے بھی نہیں۔

# موسم کے پکوان

خالدہ جیلانی

## چکن کارن سوپ

**ضروری اجزا:**

| | |
|---|---|
| مرغی | ایک کلو |
| (بوٹیاں ابال کر چھوٹے ریشے کرلیں) | |
| پسی ہوئی سفید مرچ | چائے کا ایک چمچہ |
| کارن فلور | کھانے کے تین چمچے |
| مکئی کے دانے | ایک چھوٹا ٹن |
| چکن کیوب ملا ہوا میدہ | کھانے کا ایک چمچہ |
| تِل کا تیل | چند قطرے |
| یخنی | تین پیالی |
| (ایک پیالی یخنی الگ رکھ لیں) | |
| چینی | چائے کا ایک چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| انڈے | دو عدد |
| تیل | کھانے کے دو چمچے |

**ترکیب:**

ایک بڑی پتیلی میں یخنی اور مکئی کے دانے ڈال کر ہلکی آنچ پر پکنے دیں۔ جب ابال آجائے تو میدہ، چینی، سفید مرچ اور مرغی کے ریشے ڈال دیں، چمچہ ہلاتی رہیں۔ جب سب اجزا ایک جان ہو جائیں تو تِل کا تیل ڈال دیں۔ انڈوں کو ہلکا سا پھینٹ کر رکھ لیں۔ جب سوپ پینے کے لیے تیار کرنا ہو تو کارن فلور ایک پیالی میں گھول کر ڈال دیں۔ چمچہ مستقل چلاتی رہیں۔ پتیلی چولہے سے اتار کر دو سے تین منٹ بعد انڈوں کو پھینٹ کر ڈال دیں۔ جلدی جلدی چمچہ ہلائیں اور چولہے پر دوبارہ رکھ دیں۔ تھوڑی دیر پکا کر اتار لیں اور پیش کرنے سے قبل تِل کا تیل ڈال کر گرم پینے کے لیے پیش کریں۔

## ہاٹ اینڈ ساور سوپ

**ضروری اجزا:**









| | |
|---|---|
| چکن یخنی | تین گلاس |
| (ایک پیالی یخنی الگ رکھ لیں) | |
| چکن کی چھوٹی بوٹیاں | ایک پیالی |
| ہری پیاز کے پتے (باریک کٹے ہوئے) | ایک پیالی |
| بند گوبھی (لمبی باریک کٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| سویا سوس | کھانے کے تین چمچے |
| چکن کیوب ملا ہوا میدہ | کھانے کا ایک چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| انڈا | ایک عدد |
| تل کا تیل | چند قطرے |
| کارن فلور | کھانے کے دو چمچے |
| گاجر | دو عدد (باریک کٹی ہوئی) |
| شملہ مرچ | دو عدد (باریک کٹی ہوئی) |
| سفید سرکہ | کھانے کے دو چمچے |
| کالی مرچ (پسی ہوئی) | چائے کا آدھا چمچہ |
| چینی | چائے کا ایک چمچہ |
| چلی ساس | چائے کا ایک چمچہ |
| تیل | کھانے کے تین چمچے |
| پسی ہوئی سفید مرچ | چائے کا آدھا چمچہ |

ترکیب :

ایک پتیلی میں تیار کی ہوئی یخنی ڈال کر ساتھ میں سویا سوس، سرکہ، میدہ، چلی سوس، نمک، چینی، سفید مرچ اور ساری سبزیاں ڈال کر ہلکی آنچ میں پکنے دیں۔ جب ابال آجائے تو چکن کی بوٹیاں ڈال دیں اور مزید پانچ منٹ تک پکائیں پھر یخنی میں کارن فلور گھول کر ڈال دیں اور لکڑی کا چمچ چلاتی رہیں، جب سوپ گاڑھا ہونے لگے تو انڈا ڈال دیں۔ تل کا تیل اور پیاز کے پتے ڈال کر گرم گرم پینے کے لیے پیش کریں۔

### آلو اور پنیر کا سوپ

ضروری اجزا :

| | |
|---|---|
| آلو | دو عدد (درمیانے سائز کے) |
| پیاز (کٹی ہوئی) | آدھی مٹھی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| پانی | آدھی پیالی |
| دودھ | دو پیالی |
| آٹا | کھانے کا ایک چمچہ |
| کالی مرچ | چائے کا ایک چوتھائی چمچہ |
| پنیر | ایک پیالی |
| دھنیے کے پتے | چند پتے |

آلو اور پیاز چھیل لیں، انہیں ٹکڑے کرکے ابال لیں اور بعد میں ان دونوں کا بھرتہ بنالیں۔ آدھی پیالی دودھ لیں، آٹا اس میں ڈال کر اچھی طرح ملائیں۔ باقی بچا ہوا دودھ آلو کے بھرتے میں ڈال دیں۔ ایک کڑاہی میں اس مرکب کو پکائیں۔ چمچہ ہلاتی رہیں اتنا کہ بلبلے بننے لگیں تب کالی مرچ اور نمک اس میں شامل کرلیں۔ اچھی طرح پک جائے تو اتار لیں۔ دھنیے کے پتے سجا کر پیش کریں۔

### ٹماٹو کارن سوپ

| | |
|---|---|
| ٹماٹر | ایک کلو |
| مکھن | دو اونس |
| لال مرچ (پسی ہوئی) | چائے کا ایک چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| کارن فلور | کھانے کے تین چمچے |
| کارن کاب | ایک عدد |

ٹماٹر دھو کر چار پیالی پانی اور نمک ڈال کر ابال لیں۔ جب گل جائے تو چھلکے اتار کر چھان لیں، کسی برتن میں مکھن ڈال کر گرم کریں اور کارن فلور ڈال کر تھوڑا بھونیں اس میں ٹماٹر کا عرق ڈال دیں، کارن فلور بھی ڈال دیں پھر لال مرچ ڈالیں۔ سوپ گاڑھا ہوجائے تو دھیمی آنچ پر رکھ دیں۔ پیش کرنے سے پہلے چاہیں تو کریم ڈال کر چمچے سے اچھی طرح ملائیں۔ مزے دار گرم گرم ٹماٹو کارن سوپ تیار ہے۔



# خبریں وغیرہ

غزل ثوبان



خواتین ڈائجسٹ گروپ کے ایڈیٹر عامر محمود صدر پاکستان جناب آصف علی زرداری سے شہید بے نظیر بھٹو ایوارڈ وصول کررہے ہیں۔

### شہید بے نظیر بھٹو ایوارڈ

پچھلے دنوں ایک پروقار تقریب میں جو ایوان صدر میں منعقد کی گئی تھی۔ صدر آصف علی زرداری نے خواتین ڈائجسٹ کے عامر محمود (سیکریٹری جنرل کونسل آف پاکستان نیوز پیپرز ایڈیٹرز) کو انسانی حقوق کا شہید بے نظیر بھٹو ایوارڈ دیا گیا۔

یہ ایوارڈ ملک میں انسانی حقوق کے لیے سرگرم مختلف شعبہ جات کی معروف شخصیات کو دیے گئے۔ ان میں سینئر صحافی منو بھائی معروف شاعر ناصر زیدی، محترمہ کشور ناہید اور مشہور گلوکار ابرار الحق شامل ہیں۔

### دوستی

دلیپ کمار کو برصغیر کا لیجنڈری اداکار تسلیم کیا جاتا ہے جن کے ساتھ کام کرنے کی خواہش اپنے دور کی ہر اداکارہ کو تھی۔ لیکن ان ہی میں مالا سنہا بھی تھیں جنہوں نے سیکنڈ لیڈ ہونے کے باعث دلیپ کمار کے ساتھ کام کرنے سے انکار کردیا۔ تاہم دلیپ کمار کی پرستار یہاں کی اداکارائیں ہی نہیں ہالی وڈ میں بھی ان کی اداکاری کے ڈنکے بجے۔ مشہور اطالوی اداکارہ صوفیہ لورین بھی دلیپ کمار کی مداح ہیں۔ 1961ء میں فلم



"گنگا جمنا" میں دلیپ کمار کی بے مثل اداکاری کے بعد ان کی دوستی پروان چڑھی۔ جو گزشتہ پچاس سال سے بدستور قائم ہے۔ سننے میں آیا ہے کہ دلیپ کمار کی 88 ویں سالگرہ پر صوفیہ لورین نے ممبئی آکر دلیپ کمار سے ملاقات کا عندیہ دیا ہے۔ ممکن ہے آگے چل کر اس سے شوبز کی دنیا میں نئے رابطے استوار ہوں۔
(دوستی ہو تو ایسی)

## تصحیح

گزشتہ ماہ ایک خبر میں سہوا" عدیل ہاشمی کو سلیمہ ہاشمی اور شعیب ہاشمی کا بیٹا لکھ دیا گیا۔ عدیل ہاشمی، فیض احمد فیض کی بیٹی منیزہ ہاشمی اور عمیر ہاشمی کے صاحبزادے ہیں۔

## کچھ ادھر ادھر سے

☆ پارلیمنٹ میں ڈرون حملوں کے خلاف قرارداد پاس کیے جانے کے چند ہی ہفتوں بعد صدر زرداری نے ڈرون حملوں کی حمایت کی۔ صدر زرداری نے امریکیوں سے کہا القاعدہ کے سینئرز کو مارو۔ شہریوں کی ہلاکتوں سے آپ امریکیوں کو پریشانی ہوتی ہے مجھے اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ (وکی لیکس کا انکشاف)

☆ ملک کی 60 فیصد صنعت اور زراعت پنجاب میں ہے جو گیس بند، بجلی بند یلغار کے باعث تباہ ہو رہی ہے۔ اندازہ ہے کہ پنجاب کو تباہ کرنے کی یہ منجیدہ کوشش مزید کچھ عرصہ جاری رہے گی۔ انتقام کے جوش میں یہ نہیں دیکھا کہ پنجاب کو برباد کرنے کی اس پالیسی کے نتیجے میں باقی تین صوبوں کو بھی سخت نقصان پہنچے گا۔ (وغیرہ وغیرہ عبداللہ طارق سہیل)

☆ ستم ظریفی یہ دیکھیے کہ جو کام میں نے کیا۔ جس کی وجہ سے مشرف اور اس کے ساتھی وقت کے بجائے سر اٹھانے اور سیدھا چلنے کے قابل ہوئے انہوں نے جو کچھ میرے ساتھ کیا اسے احسان فراموشی ہی کہہ سکتے ہیں اگر جناب بھٹو، غلام اسحاق خان، جنرل ضیاء الحق اور محترمہ بے نظیر بھٹو ایٹمی پروگرام کو چلنے نہ دیتے اور جناب میاں نواز شریف صاحب جرأت اور حب الوطنی کا مظاہرہ نہ کرتے تو ہم سب ایل کے ایڈوانی کے حکم پر سر جھکاتے اور خواہش کے مطابق گردنیں جھکا کر اور ادب سے اس کے سامنے لرزتے ہوتے۔ (ڈاکٹر عبدالقدیر خان)

☆ دنیا کی سب سے بڑی سیکولر جمہوریت میں بھارت میں 19 کروڑ مسلمان تعفن زدہ غلیظ علاقوں میں غربت و افلاس میں رہنے پر مجبور ہوئے۔ ان کی حالت ان شودروں سے بدتر ہے جنہیں ہندو مذہب میں ذلیل ترین سمجھا جاتا ہے۔ اسی سیکولر جمہوریت میں "ہندو کنٹرولا" بی جے پی کی صورت میں جیت کر آتا ہے۔ (اوریا مقبول جان)

☆ این آر او کیا تھا۔ تمہاری کرپشن معاف اور حکومت بھی تمہاری، صدارت میری۔ اب اتنے صاف اور سادہ ترتیب والے معاملے کو الٹ کر کے دکھایا جا رہا ہے۔ یہ تاریخ سے دھوکا ہے اور قوم کو بے وقوف سمجھنے کی احمقانہ کوشش۔ (وغیرہ وغیرہ عبداللہ طارق سہیل)

☆



# باتیں کتابوں کی

سائرہ غلام نبی

کتاب۔۔۔ مجھے نوید صبح بہار دے
مصنف۔۔۔ طیبہ ہاشمی
ناشر۔۔۔ علم و عرفان
قیمت۔۔۔ 180

حال ہی میں طیبہ ہاشمی کے ناولٹ کا مجموعہ "مجھے نوید صبح بہار دے" کے عنوان سے شائع ہوا ہے۔ پہلی نظر میں یہ مجموعہ ایک ناول لگا اور اس کے مطالعے سے پتہ چلا کہ یہ ایک ناولٹ ہے اور اس کے علاوہ دو مزید ناولٹ ہیں۔ آج کل طباعت کی سہولت کی بنا پر کتاب بہت عجلت میں شائع کی جا رہی ہیں۔ کتاب کے شائع ہونے سے قبل جو محنت کی جانا چاہیے وہ مفقود ہے۔ اس میں مصنف کا قصور نہیں ہے پبلشر صرف مالی فوائد پیش نظر رکھتے ہیں اور مصنف کے ادبی امیج کو زک پہنچاتے ہیں۔ یوں تو طیبہ ہاشمی نے اپنے طور محنت کی ہے اور ان کہانیوں کو تحریر کر کے اپنی تخلیقی صلاحیت کو منوانا چاہا ہے۔

خیر! اب ہم آتے ہیں طیبہ ہاشمی کے ان ناولٹوں کی طرف جنہیں پڑھ کر اندازہ ہوتا ہے کہ مصنفہ باشعور دردمند اور حساس دل کی مالک ہیں۔ وہ سنجیدگی اور دور داری سے قلم اٹھاتی ہیں۔ قدرے گمبھیر معاملات کو موضوع بناتی ہیں کہ اس مجموعے کا پہلا ناولٹ جو کتاب کا عنوان بھی ہے کشمیر کی آزادی کے پس منظر میں تحریر کیا گیا ہے۔ وہاں کے لوگ اپنی ان فضاؤں سے شفاف آسمان سے اور سرسبز وادی سے عشق کرتے ہیں۔ اپنی دھرتی سے دشمن کی بالادستی ختم کرنے کا عزم رکھتے ہیں اور دشمن کی ریشہ دوانیوں کے باوجود سرگرم ہیں اور اپنے لہو سے روشنی پھیلا رہے ہیں باوجود اس کے زندگی جاری و ساری ہے اور اس وادی میں رومان کی کلیاں بھی چٹک رہی ہیں "آرزوؤں کے کنول بھی کھل رہے ہیں۔"

اس کہانی کا مرکزی کردار آمنہ ہے۔ جو صحافت سے وابستہ ہے۔ ڈی سی ابھیجیت ورما ہندو ہے۔ وہ اس کی محبت میں گرفتار ہو جاتا ہے۔ اس رومان کے پس منظر میں کشمیر کی آزادی کی جدوجہد کو طیبہ ہاشمی نے خوبصورت انداز میں پیش کیا ہے اور ایک مسلمان لڑکی کو جس کردار کا مظاہرہ کرنا چاہیے "آمنہ نے اس کردار کو بخوبی نبھایا ہے کہ ابھیجیت ورما نہ صرف اس سے متاثر ہوتا ہے۔ بلکہ وہ اس کے مذہب سے بھی متاثر ہوتا ہے۔

کتاب۔۔۔ ماں پیاری ماں
مصنف۔۔۔ شیخ یونس علی فوز
ناشر۔۔۔ نسل نو پبلی کیشنز ملتان
قیمت۔۔۔ 300 روپے

شیخ یونس علی فوز ابھرتے ہوئے شاعر ہیں۔ غالبا" اس مجموعے سے قبل ان کے کئی اور شاعری کے مجموعے طبع ہو چکے ہیں۔ زیر تبصرہ کتاب "ماں پیاری ماں" کے عنوان سے طبع کروایا ہے دیکھا گیا ہے کہ اوائل عمری میں شاعری کا دائرہ محبت کے گرد ہی بنتا ہے اور شاعر اسی خصوصی رنگ میں اپنے جذبوں کا اظہار کرتے ہیں۔ ہجر و فراق کے مسائل ان کو جکڑے رکھتے ہیں۔ مگر خوشی کی بات ہے کہ شیخ یونس علی فوز نے اپنی محبت کا مرکز اپنی ماں کو بنایا ہے اور ماں کی محبت کے حوالے سے اپنی شاعری کا رنگ نمایاں کیا ہے شیخ یونس علی فوز کی ماں اس دنیا میں نہیں ہیں۔ وہ اس محترم ہستی کی جدائی کا کرب سہتے ہیں انہیں یاد کرتے ہیں۔ ان کی آنکھ سے ٹپکتا آنسو شعر میں ڈھل جاتا ہے اور ان ہی آنسوؤں کی جھلکی اس مجموعے میں ملتی ہے۔ کچھ اشعار دیکھیے۔

کیسی ہے یہ ماں کی جدائی
نوحہ کناں ہے ساری خدائی
کاش کسی کی ماں نہ بچھڑے
بڑی کٹھن ہے ماں کی جدائی

☆

## جانیں

ہمارے ہاں آج کل اکثر لوگوں کو یہ کہتے سنا ہے کہ مجھے ڈپریشن ہو رہا ہے' جب ان سے پوچھا جاتا ہے کہ کیا ہو رہا ہے تو بتا نہیں پاتے۔ دراصل ڈپریشن کا مطلب ہے افسردگی' پژمردگی یا بددلی۔ لوگ یا تو اس کا علاج ہی نہیں کرتے یا پھر ڈاکٹر کے پاس جا کر صحیح صورت حال نہیں بیان کر پاتے۔

سب سے پہلے تو یہ بات دیکھنے کی ہے کہ آپ کو کب سے ڈپریشن ہے' یعنی آپ کی افسردگی یا بددلی کب سے پرورش پا رہی ہے۔ ہو سکتا ہے مہینوں سے ایسا ہو رہا ہو۔ آپ اندازہ کریں کہ بیماری کی مدت کتنی ہے؟ اگر بیماری کی مدت طویل ہے تو اس پر چند گھنٹوں میں قابو نہیں پایا جا سکتا۔

ڈپریشن (افسردگی' پژمردگی اور بددلی) ایک بیماری ہے۔ جتنے دن تک آپ اسے پالتے رہے ہیں' اسی حساب سے اس کا علاج ہوتا ہے۔ بیماری کی جڑیں جتنی گہری ہوں گی۔ اتنا ہی وقت علاج میں لگے گا' بعض صورتوں میں تین' چار دن یا ہفتہ دس دن بھی لگ سکتے ہیں۔ یہ درست ہے کہ افسردگی کے مریض بیماری سے چھٹکارا پانے کے لیے بے تاب ہوتے ہیں' ان کی خواہش ہوتی ہے کہ وہ چند ہی گھنٹوں میں مکمل طور پر صحت یاب ہو جائیں۔ پہلے تو یہ ضروری ہے کہ افسردگی پیدا کرنے والے حالات یا واقعات کا پتا لگایا جائے' ان کا جائزہ لیا جائے۔ سب سے پہلے تو آپ اپنے آپ سے دریافت کریں۔

۱۔ آپ کی افسردگی کا احساس کیا ہے؟
۲۔ کیا اس کے ساتھ افسردہ خیالات بھی ہیں؟
۳۔ کیا ہو رہا تھا جب آپ نے پہلی مرتبہ اس کے بارے میں سوچا؟
۴۔ کیا اب بھی حالات وہی ہیں جیسے کہ پہلے موقع پر تھے؟

جب آپ کسی نتیجے پر پہنچ جائیں یعنی اس بات کی نشان دہی ہو جائے تو پھر جائزہ لیں۔

۱۔ کیا آپ اپنے آپ کو کمتر سمجھتے ہیں؟
۲۔ کیا آپ کو محرومی کا احساس ہے؟
۳۔ کیا آپ اپنے اوپر تنقید کرتے ہیں؟
۴۔ کیا آپ مسائل میں گھرے ہوئے ہیں اور فرائض پورے نہیں کر پا رہے۔

ڈپریشن کا شکار افراد اپنا جائزہ لینے کے بعد مندرجہ ذیل پر عمل کریں تو فوری فائدہ ہو سکتا ہے۔ اور بتدریج مکمل طور پر صحت یاب ہو سکتے ہیں۔

۱۔ اپنی دلچسپیاں بڑھالیں اور دلچسپیوں کا انداز بدل دیں۔
۲۔ اچھی کتابیں پڑھیں۔ سیرت طیبہ صلی اللہ علیہ وسلم کا مطالعہ کریں۔
۳۔ لوگوں سے میل ملاقات کریں' ان کے دکھ سکھ میں شریک ہوں۔
۴۔ حالات اجازت دیتے ہوں تو نئے کپڑے بنوائیں اور پہن کر باہر نکلیں۔
۵۔ مختلف انداز کے کھانے کھائیں اور باغبانی یا کوئی مشقت کا کام کریں۔
۶۔ صبح جلد اٹھیں اور سیر کریں۔



### ل۔ن' سکھر

اچھی بہن! جو حالات آپ نے لکھے ہیں ان سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ آپ نے اور آپ کی والدہ نے کتنے مشکل حالات کا سامنا کیا اور کیسی زندگی گزاری ہے۔

آپ نے تفصیل سے خط لکھا' تحریر میں روانی ہے۔ خواتین کے بیشتر سلسلوں میں بھی آپ کا نام شامل ہوتا ہے۔ اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ آپ ذہین اور سمجھ دار ہیں۔ یہ اچھی بات ہے کہ تمام تر نامساعد حالات اور آپ کے والد کی غیر ذمہ داری کے باوجود آپ کی والدہ نے آپ کو تعلیم دلائی ہے۔ یہ فیصلہ بالکل درست ہے کہ فی الحال آپ نانا کے گھر میں رہنا چاہتی ہیں جب تک آمدنی کا کوئی معقول اور مستقل ذریعہ نہ ہو گھر چھوڑنا دانش مندی نہیں ہے۔ لیکن اب آنکھوں کی سوئیاں رہ گئی ہیں۔ آپ دو تین سال میں تعلیم مکمل کر لیں گی پھر ان شاء اللہ اچھی جاب بھی مل جائے گی۔

آپ نے اپنی والدہ کی جو کیفیت لکھی ہے۔ وہ بیماری نہیں بلکہ حالات کے دباؤ کی وجہ سے وہ ایسی ہو گئی ہیں اگر ڈاکٹر کے مشورے سے انہیں سکون آور دوائیں دی جائیں تو وہ بالکل ٹھیک ہو جائیں گی۔ اس طرح گھر میں بحث و تکرار بھی نہیں ہو گی اور آپ سکون سے پڑھ سکیں گی۔

### S۔ شہزادی

آپ کی دوست کو ڈاکٹر سے مشورہ کی ضرورت ہے۔ کچھ عرصہ دوائیں استعمال کرنے سے یہ تکلیف دور ہو جائے گی کبھی کبھی جسمانی طور پر کچھ اجزا کی کمی سے مختلف شکایات پیدا ہو جاتی ہیں جو مناسب دواؤں کے استعمال سے ختم ہو جاتی ہیں۔ اگر آپ کے شہر میں کوئی سائیکاٹرسٹ ہو تو اس سے علاج کرائیں۔

### زیبا' نو لاہور

پہلی بات تو یہ ہے کہ آپ نے مرگی کو اپنے ذہن پر سوار کر لیا ہے۔ مرگی ایسی بیماری نہیں ہے جو ذہن پر کوئی اثرات ڈالے اس کا دورہ صرف چند سیکنڈ کا ہوتا ہے اور اس دورہ سے ذہن پر کوئی اثرات نہیں ہوتے نہ ہی اس سے اعصاب کمزور ہوتے ہیں ایسے بہت سے لوگ ہیں جو مرگی کے مریض ہیں۔ لیکن وہ نارمل انداز میں اپنے روز مرہ کے کام انجام دیتے ہیں۔ ذہین ہیں' اعلا تعلیم حاصل کرتے ہیں۔ ڈاکٹر' انجینئر بنتے ہیں۔ تین سال کی عمر میں جب آپ اس بیماری کا شکار ہوئیں تو یا تو صحیح علاج نہ ہو سکا یا پھر لاعلمی کی بنا پر آپ نے اسے بہت بڑی بیماری تصور کر لیا۔ نتیجہ یہ کہ آپ کی تعلیم نامکمل رہ گئی۔ اب آپ اپنی بہن کے گھر رہتی ہیں جہاں آپ کو شکایت ہے کہ بہن بھائیوں کا رویہ آپ کے ساتھ اچھا نہیں ہے۔ اس بات کو سوچ سوچ کر آپ اپنا ذہن مزید خراب کر رہی ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ آپ نماز میں بھول جاتی ہیں۔ وضو کرتے ہوئے شک ہوتا ہے۔

جہاں تک وضو میں شک کا سوال ہے اس کے لیے آپ ایک بار یکسوئی سے وضو کر لیں اس کے بعد جتنا بھی شک ہو دوبارہ نہ کریں۔

بہن کے گھر میں رہنا آپ کی مجبوری ہے۔ اس لیے جیسے بھی حالات ہوں۔ سمجھوتا کرنا پڑے گا اور جب سمجھوتا کرنا ہی ٹھہرا تو بہتر ہے خوشی خوشی کریں۔ خوش رہنے کی کوشش کریں تاکہ آپ کی صحت متاثر نہ ہو۔ بعض اوقات ایسا بھی ہوتا ہے کہ لوگوں کا رویہ اتنا خراب نہیں ہوتا۔ جتنا ہم اسے خراب سمجھ لیتے ہیں۔ بہتر یہی ہے کہ آپ کسی سے کوئی توقع نہ رکھیں' جب توقعات ٹوٹتی ہیں تو زیادہ دکھ ہوتا ہے۔

## بیوٹی بکس

### فرحین شمع......نوشہرو صدر

س: موسم سرما میرے لیے مصیبت بن کر آتا ہے۔ پیر بری طرح پھٹنے لگتے ہیں۔ کبھی کبھی ان سے خون بھی رسنے لگتا ہے۔ کتنا بھی رگڑ رگڑ کر صابن سے دھولوں پیر میلے ہی نظر آتے ہیں۔ چہرے اور ہاتھوں کی جلد بھی کھردری ہو جاتی ہے۔ چہرے کا رنگ بھی سنولا جاتا ہے جبکہ میرا رنگ اچھا خاصا صاف ہے۔ بالوں کی خشکی کے لیے کچھ بھی بتائیں؟

ج: جن لوگوں کی جلد حساس ہوتی ہے وہ موسم کے اثرات زیادہ قبول کرتی ہے۔ ایسے لوگوں کے لیے سردی کا موسم خاصا تکلیف دہ ثابت ہوتا ہے۔ اس لیے ضروری ہے کہ ایسی تدابیر کی جائیں کہ جلد موسمی اثرات سے محفوظ رہے۔

پاؤں کی جلد جب خشک ہونا شروع ہوتی ہے تو سب سے پہلے ایڑی میں گہرے کٹ تو نمودار ہونے لگتے ہیں، کبھی کبھی جلد میں انفیکشن بھی ہو جاتا ہے۔ جس کے بعد علاج کرانا ضروری ہو جاتا ہے۔

اس کے لیے ضروری ہے کہ پاؤں میں اچھا موسچرائزر باقاعدگی سے لگایا جائے اور موسم سرما میں موزوں کا استعمال کیا جائے۔ بہت زیادہ صابن اور پانی کے استعمال سے گریز کیا جائے کیونکہ یہ پاؤں کی مزید خشکی کا سبب بنتا ہے۔

سونے سے قبل پاؤں اچھی جھانویں سے رگڑ کر دھولیں اور پھر موسچرائزر لگا کر موزے پہن لیں۔

اگر آپ بازار سے موسچرائزر خرید سکتی ہیں تو خرید لیں لیکن کچھ گھریلو نسخوں سے بھی آپ کا مسئلہ حل ہو سکتا ہے۔ یہ طریقے آسان بھی ہیں اور بے حد مفید بھی۔

گلیسرین — چار چمچے
لیموں کا عرق — ایک عدد
پھٹکری پسی ہوئی — دو چٹکی

ان کو اچھی طرح ملالیں اور دن میں تین بار پیروں پر لگائیں۔ رات کو تین گلاس نیم گرم پانی میں ایک چمچہ نمک اور ایک چمچہ سرسوں کا تیل ملالیں۔ دس منٹ تک دونوں پیر اس میں رکھیں۔ اب جھانویں سے اچھی طرح رگڑ کر صاف کرلیں۔ پھر تولیے سے پیر خشک کر کے گلیسرین کا آمیزہ لگائیں۔ پھر سوتی موزے پہن کر سو جائیں۔ صبح پاؤں دھولیں۔ کچھ دنوں میں پیر صاف ہو جائیں گے۔

ایڑیاں پھٹنے سے بچانے کے لیے رات سونے سے پہلے بکری کا گھی یا دودھ مل لیں۔

ہاتھوں پر لگانے کے لیے

گلاب کا عرق — ایک کپ
گلیسرین — دو چمچ

ان کو ملا کر محلول بنالیں۔ ایک شیشی میں ڈال کر کچن میں رکھ لیں جب کام کاج سے فارغ ہوں تو ہاتھوں پر لگالیں۔ ہاتھوں کی جلد نرم و ملائم ہو جائے گی۔

چہرے پر دودھ اور گلاب کا عرق برابر مقدار میں لے کر دن میں تین بار لگائیں۔ ایک چمچ دودھ میں دو عدد بادام باریک پیس کر اسے چہرے پر لگائیں۔ اس سے آپ کا چہرہ شاداب رہے گا۔

چہرے پر رات سونے سے پہلے کولڈ کریم سے مساج کریں۔ اگر کولڈ کریم نہ ہو تو ایک چمچہ بالائی میں ایک لیموں کا عرق ملا کر کریم بنالیں اور رات کو سونے سے پہلے چہرے پر لگائیں۔

بالوں میں خشکی کے لیے دو چمچے دہی میں دو چمچے سرسوں کا تیل ملا کر نہانے سے آدھا گھنٹہ قبل سر میں خوب اچھی طرح ملیں۔ پھر نیم گرم پانی سے دھولیں۔ خشکی دور ہو جائے گی۔

موسم سرما میں بالوں میں سرسوں کا یا ناریل کا تیل باقاعدگی سے لگائیں تاکہ آپ کے بال خشک نہ ہوں۔



